بعون صانع زمین و زمان و فضل خلاق مکین و مکان

گلدستۂ ازہار نظم ارجمند و سنبلی یا چمن معانی دل پسند مجموعۂ فصاحت گستر یعنی نامۂ بلاغت و ری

# دیوان سخن دہلوی

بتحریر طبع محسود اہل زمن جناب مولوی سید محمد فخر الدین حسین صاحب بہادر متخلص سخن دہلوی حسب فرمایش مصنف ممدوح

مطبع نامی منشی نولکشور میں مطبوع اہل سخن ہوا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

احمد اللہ سبحانہ وتعالی الذی رفع لشعراء العالمین کنز الهدایة ارشدہم بیلوغ مقاصدہم

فی البدایة واصلی واسلم علی نبیہ الاکرم ورسولہ الاعظم سیدنا ومولانا محمد صلی اللہ علیہ وسلم و

علی آلہ واصحابہ الذین نحوا النظرة الثانیة وبلغوا غایة الثانیة اما بعد این گلدستہ بجون جگر نگاہ بستہ

ارمغان ست از سید محمد فخر الدین حسین سخن جگر خستہ بحضرت دیدہ وران رموز شناس

و مغز از استخوان بر آرندگان دانش اقتباس تا تیر گفتار این تیرہ سرانجام قلم و تحریر لمعان

نگاہ قبول فروغ اندوزد و جنبش خامۂ برق کردار من خرمن زندگانی عدو بسوزد داولین

تصنیف من موسوم بہ سروش سخن نثریست اردو مسجع کہ علی الرغم خوردہ بینان تصانیف

اسلاف دہلی بحسب ادراک و مذاق ایشان رنگ تحریر درگرفت و شیرازہ بندی آن اگرچہ

غلط نگر چند بار بواسطۂ گرامی نہاد مبارک نفس سرخوشی الفت را بادہ تند و پر زور فرخ گہر

والا نظر منشی نول کشور صاحب صورت بست دو مین تصنیف من المشتهر به تهذیب النفوس نثریست عاری در اخلاق که بابرام و خواهش نور دیده سعادت قرهٔ باصرهٔ رشادت فرزند ارجمند لخت جگر نور بصر اسعد و ارین برخوردار خواجه سید محمد محی الدین حسین حفظه الله عن الآفات والشین والبقاه واعطاه الله علما نافعا وفهما کاملا کما یحب ویرضاه سمت تسطیر پذیرفت و نقش آن پیکر دل فریب در لوح انطباع مطبع شمر هند درست نشست فاما این نظم پریشان که جزو اول از دیوان فقیر ست بسکه حقیر ست چگونه گویم که دلپذیر ست هر چند درین هنگام انچه از قسم گفتار به زبانم رود بیاد بستیاری خامه بر اوراق مرقوم گردد گلهای پژمرده شبانه از روی بساط برچیده تصور بدن باید چه هر گاه دلکشا کشائش نیست خوشنما نمائش از کجا آید کما بیش هشت سال ست که خود را در بند خدمت سرکار ملکهٔ معظمه قیصر هند دام شوکتها در داده ام و در صوبه بهار بانفصال خصومات و محکمات بجنت شاقه در افتاده ولیکن چون مطمح انظار توجهات حضرت اوستادی نواب مرزا نوشه صاحب المتخلص به غالب بوده چندے درک صحبت حضرت ایشان نموده ام اینهمه سخن گستری فیض تجلیات همان مهر سپهر سخنوریست که درین شیوهای گفتار را طراز جدت و نوی بخشیده باز تازگی داد چون نام نامی و اسم گرامی آن شهنشاه ملک معانی اسد الله برآمد سخن آفرین تخلص را نیز به غالب بلند آوازگی داد و کلک رقاص او در بیان بخرامش تدروست و به رامش موسیقار به جلوه طاؤس ست و به نغمه هزار النظم

| | |
|---|---|
| بنازاے همایون زبان سخن | که جا یافتی پیش شاه زمن |

زغالب بہ شفقت بہ تو یک نظر — خوش افتاد تا گشتہ نامور

باو نازوارد جمال سخن — باو عشق دارد کمال سخن

ازو علم و فن رونقے در گرفت — وزو شاعری رنگ دیگر گرفت

بلندست زو نام ہندوستان — با یران و روم و ری و صفہان

بسے شاعران بلاغت نظام — بسے سروران بر آوردہ نام

شدند از دل و جان بقربان او — نہادند سر را بفرمان او

بہر یک او را ستایش گرم — بہ فیضش من از ذرہ اختر شدم

چنان دادہ ام دل بگفتار او — کہ با نقد جانم خریدار او

بالجملہ این چند اشعار را کہ ہر یکے از ان جگر گوشہ خاطر غم پالاے من ست و نشتر رگ جان عاشقان تواند بود بخاطر یاران و دوستان ترتیب دادم و نشتر ریختۂ کلک جادو نگار حضرت ممدوح را کہ یادگار شان رونق دیوان باد و عنوان این صحیفہ گردانیدہ دیوان سخن نام نہادم یارب این گہرہاے گرانمایہ را ہر کس بنظر قبول طالب باد و غالب نامور چنانکہ در سخن سنجی بر جہانیان غالب بود کلامش در جہان جاودان و روح پر فتوحش داخل روضۂ رضوان و او بقرب یزدان بر سائر مقربان غالب باد بجاہ محمد و آلہ الامجاد ربنا تقبل منا انک انت السمیع الدعا برحمتک یا ارحم الراحمین

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نثر ریختہ کلک معجز نگار حضرت نجم الدولہ دبیر الملک نواب اسد اللہ خان بہادر
نظام جنگ عرف مرزا نوشہ المتخلص بہ غالب مرحوم

نام خدا سلطان قلمرو سخن دیوان خاص مین رونق افزا ہوا ہی اور نگاہ روبرو بادشاہ سلامت کا شور ہر طرف برپا ہوا ہی اہل نظر بادشاہ کا حسن و جمال اور بارگاہ کی عز و شان دیکھین سخنورون کے ہزارون دیوان دیکھے ہونگے اب سخن کا خاص دیوان دیکھین یہ شاعر یکتا و نامی کہ جسکا پیارا نام سخن ہی یعنی ہمہ تن سخن اور تمام سخن ہی قرۃ العین خواجہ سید محمد فخر الدین حسین کو اگر سخنور بے عدیل کہون تو بجا ہی کیونکہ اسکا حسن کلام میرے دعوی پر دلیل اقوی ہی اس سحر کار جادو نگار نے پری زادان معنی کو الفاظ کے شیشون مین اس طرح اوتارا ہی جیسے آبگینہ مین سے رنگ می نظر آئے لفظ سے جلوۂ معنی آشکارا ہی

ہین مغلوب دہر غالب نام جو بازار ہستی مین متاع کاسد ہون بحسب اصطلاح فقہا اس
سیدزادہ قدسی نہاد کا جد فاسد ہون چشم بددور ہنوز آغاز جوانی اور نوبہار باغ زندگانی ہر
عمر کے لیے دفتر قضا و قدر مین حکم دوام لکھا گیا ہی پس اگر یہی جودت فکر اور طبیعت کی
روانی ہی اغلب کہ ذوق شعر اور شغل تحریر اشعار ہمیشہ چلا جائیگا پھر تو یہ دیوان
اوراق افلاک مین نہ سمائیگا۔

## عقیدت راست کردن با حضرت باری تعالی اعزّ اسمہ والتجا نمودن بدرگاہ او تعالے شانہٗ وعم نوالہٗ واعظم برہانہٗ

لاکے کھلاوے زاہد قلب برشتہ سمک — مجھکو ہی شغل مے کشی لیل و نہار بے گزک

کی جو دعاے وصل یار حالتِ اضطراب مین — ہوگئی مستجاب وہ مجھسے ملا وہ یک بیک

دیکھ کے اُس پری کو یون رنگ مرا نکھر گیا — مست شراب ناب کے جیسے بدن مین ہو دمک

رخصت نالہ و فغان مجھکو ملی ہی یار سے — رعد کی یہ نہین گرج برق کی یہ نہین چمک

ایک ہین ہم کہ عشق مین سر پہ لیے ہین کوہ غم — ایک تمھاری نازکی جس سے کمر مین ہی لچک

وجد مین لائیگی ضرور عاشق دلفگار کو — کوئی صداے ساز ہو پائین کی ہو کہین کھنک

کچھ بھی نہین ہی معصیت رحمتِ حق کے سامنے — مین نہ سنونگا زاہدا مجھسے نہ تو زیادہ بک

ہائے رے بوالہوس کی عقل سوچا نہ کچھ مآل کار
شکوۂ یار لب پہ ہے دل جو کہیں گیا اٹک

راہ میں میکشوں کو آج شیخ کہیں جو مل گئے
ایک نے ایک سے کہا دوڑ کے لے قدم لپک

خضر پھرے ہیں جابجا ملتے مجھے تو پوچھتا
اسکا بھی کچھ پتا لگا آپ بھی رہ گئے بھٹک

مجلس وعظ ہے یہان آج قریب میکدہ
دل کا یہی ہے مشورہ تو بھی وہان پہ جا کے جھانک

اسکے مریض عشق سب کہتے ہین یہ طبیب سے
قصہ لے اپنی کہا ہوا اور یہان سے جا سرک

شوخی و دلبری سے ہے رونق حسن مہوشان
کچھ بھی نہین وہ نازنین جنمین نہو لپک جھپک

سینہ پہ میرے چڑھ کے کیا ادا فرض تھا
یون ہی ہو یاد تم مجھے بھول نہ جائیو سمک

میرا تو مدعا ہے وہ غیر سے کیا غرض مجھے
سخن تقیہ ہمنشین مجھسے نہ اب زیادہ بک

ہوگئی ختم یار سے یان دم عرض حال ہے
شعر پڑھو وہ اے سخن جسکی صفت کرین ملک

اے بہ ثنائے وصف تو قوت درک منہمک
واحد و لاشریک لک یار بجلوہ مشترک

صانع لم یزل قدیم حافظ و باسط و کریم
تیرے ہی حکم کن سے ہے جو ہے سما سے تا سمک

تجھکو سزا ہے دلبری جان ہے عاشقون کی تو
تجھپہ فدا ہے جان و دل جن ہے پری بشر ملک

لوح و قلم ازل سے ہین تیرے ہی حکم کے مطیع
ثبت وہ ہو جو چاہے تو چاہے تو اسکو محو و حک

تیرا اگر نہین ہے عشق زاہد خلد دوست کو
زہد ہے اسکا بے مزہ جیسے طعام بے نمک

ربط جو حسن و عشق مین تو نے دیا ہے اے خدا
ہوگئے دونون ایک جز و کیا کرے کوئی انکو فک

فضل نہو اگر ترا شامل حال بندگان
دایہ سلائے کب بھلا طفل کو یون تھپک تھپک

تیرے خیال کے سوا چھائی ہی جسپہ بیخودی
اُسکو ملے گا پھر کبھی اپنا پتا نہ حشر تک

ڈھونڈھے بنا وہ آسمان تیرا شریک جو بتاے
چھوڑ دے وہ تری زمین تجھ مین ذرا جو ہو لاشک

جسمین ہی شان عبدیت ہی وہی کامل العیار
کہتے ہین جسکو بندگی تیری رضا کی ہی محک

پھول کی ایک پنکھڑی کوئی بنائے کیا مجال
فرض کیا اگر کرے ایک کی دوسرا کمک

باغ جہان کی سیر کو چاہیے کچھ مشام جان
ورنہ ہی گل مین تیری بو غنچہ مین تیری ہی مہک

آنکھ سے ہی نہان مگر دیکھتے ہین اُسی سے سب
یون ہی توہم مین جس طرح نور میان مردمک

پہلے بھی تھا تو تو ہی تھا کچھ بھی نہ تھا ترے سوا
جیسے نہین شمار مین ہندسہ کوئی قبل یک

جسنے مقابلہ کیا تجھسے ذلیل ہو گیا
صاحب فیل کو کیا تو نے کعصف مُنہلک

تیری طرف سے بیگمان اُنکے دلون پہ مُہر ہی
ہو گئی ورنہ کس لیے ملحد و فلسفہ کو جھک

دشمن دین حق کویان تیری طرف سے ہوتی ہی
قہر ہی اُسپہ یون ترا فیل پہ جیسے ہو کجک

مو ضعیف سے سوا تیرا حریف نا سزا
پشہ ناتوان سے کم تیرا عدوے مُنہلک

ہوتا ہی جو جہان مین حکم سے تیرے ہی وہ سب
شہ کا کہین جلوس ہو راج کا ہو کہین تلک

مطلع بے بدل پڑھون اور بھی اس زمین مین
سُنکے جسے بصدق دل صلّ علیٰ کہین ملک

مطلع

تاب نظر نہین مگر جی مین یہی ہی آج تک
مثل کلیم غش نہون دیکھون اگر تری جھلک

جو نہ گیا حرم کبھی کچھ بھی نہین وہ گو پھرا
شام و دمشق و ری حلب کوفہ و مصر و بعلبک

مخزن سر حق ہین یہ انمین بھی کوئی بھید ہی
چنگ رباب و زنگلہ مین ستارہ و نی چپک

تیری الوہیت کے ہین سب یہ گواہ معتبر
شمس و قمر نجوم کل زہرہ و کہکشان فلک

حکم سے تیرے ہین رواں خلق سے تیرے ہین بھرے
بحر محیط و قلزم و نہر و خلیج اسفنک

تو ہی جہان مطاع ہی تیرے ہی حکم کے مطیع
ابر و ہوا و رعد و برق مطر و قزا شفق دھنک

قدرت بے نیاز کے تیرے نشان ہین یہ نمود
آتش و آب و خاک و باد ارض و سما نہ و الحبک

حکم سے تیرے تا فنا یون ہی رہینگے برقرار
لیل و نہار و روز و شب صبح و مسا سحر حلک

تیرے ہی معرفت کا ہو دفتر بے بدل ہر ایک
برگ و ثمر شجر حجر دشت و گیاہ اسپرک

تیرے ہی اختیار مین خلق کی جملہ کائنات
موت و حیات و زندگی نشو و نما فرح ضنک

تیرے جمال پاک سے ہین یہ ہمیشہ مقتبس
ضو و صفا و نار و نور لمعہ و برق و ازبجک

صنعت بے نظیر نے تیری کیے ہین ایک جا
روح و روان و اخشیج پیکر و قد رشترک

عضو بدن بنائے ہین تو نے ہر ایک بےمثال
ساعد و کتف و دست و پا بینی و چشم و مردمک

تو نے دیا لباس بھی اپنے کرم سے بے نظیر
شال و سمور و پرنیان قاقم و اطلس و فنک

وصف دیے ہین تو نے کیا نفس بشر مین لاجواب
قہر و غضب ستم کرم ہوش و خرد گمان و شک

باعث لطف زندگی ہین یہ حواس ظاہری
نطق و مشام و ذوق و لمس سمع و بصر لکا ضحک

تو نے دیے ہین ای خدا کیا ہی قواے باطنی
وہم و خیال و مدرکہ حافظہ حس مشترک

ایک مرض اگر دیا لاکھ دوائین خلق کین
صبر و سنا و خاکشی ونہ و نیفشہ و خسک

تو نے بنا کے ما ہوش دی ہین انھین یہ نعمتین
حسن و شباب و ولولہ ناز و ادا چپک دمک

تیرے کرشمے ہین یہ سب کیونکہ لین بشر کا دل
دزد حناے ہوشان سرخی فندق و کفک

کچھ نہ کسی سے بن پڑی سب یہ بنا کے چل بسے
تخت و اریکہ و مکان قصر و منازل و کشک

مجکو ہی زیب عبدیت تجکو الوہیت سزا
مجھسے گناہ سربسر تجھسے ہی عفو یکبیک

میرے نصیب کا جو ہی مجکو ملیگا وہ ضرور
فکر کرے مری بلا بہر متاع مُنہ لک

رہتا ہون بسکہ رات دن اپنی خطا سے منفعل
درد ہی میرے دلمین یون پھانس کی جیسے ہو کھٹک

تیری مدد کی ہی امید اس سے دم مقابلہ
لطف نہین جو غیر سے آنکھ مری گئی جھپک

امتِ احمدی ہون مین اشک امر جو چھانٹینگے
کہدے کوئی جحیم سے چاہے تو جسقدر دہک

ہونگے گناہگار جب عرصۂ حشر مین طلب
ہا معین خلد کیا حورین ندینگی وان چھڑک

کس کا حساب کیسا حشر تیرے کرم کے سامنے
خلد مین ہم تو جائینگے گھر کی طرح سے بیدھڑک

امتِ مذنبہ کو ہی تجھسے امید مغفرت
زمرۂ عاصیان مین ہون اسلیے مین بھی منسلک

تو نے بڑھائی آبرو مجھ سے ذلیل و خوار کی
حشر مین سب کے سامنے ہو نہ کہین مری ہتک

زخم بہے ہین پھوٹ کر عاشقِ نامراد کے
تیرے غم فراق سے سینہ و دلمین ہین شبک

تیرے کرم کا ہی مقر جسم پہ میرے بال بال
شکر گزار ہین ترے قلب و لسان ذو الحنک

جلوہ دکھا کے خلد مین جان حزین کو دے سرور
اپنے جمال پاک سے قلب کو میرے کر خنک

یونہین رہون فریفتہ تیرے رسول پاک پہ
گرمی عشق سے رہے قلب مین دمبدم پھڑک

سوؤن کبھی نہ چین سے عشق نبی مین رات دن
بھول کے بھی لگے نہ اب میری پلک سے یان پلک

کچھ نہ سخن کو یاد آئے وقت ہو اسکا جب اخیر
کلمۂ طیبہ مگر آئے زبان پہ یکبیک

## زمزمہ سنجی عندلیب قلم در نعت حضرت سیدنا خواجۂ عالم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

جہان سے جبکہ شب تار ہوگئی کافور ۔ سحر نے جلوہ دکھایا فلک پہ پھیلا نور

موذنون نے اذان مسجدون مین دی آکر ۔ صلوٰۃ خیر من النوم کو کیا مشہور

نسیم صبح نے گلشن کو تازگی بخشی ۔ صبا نے فیض سے عالم کو کر دیا معمور

طرب فزا ہوا گلشن مین نغمۂ بلبل ۔ گلون کی خندہ زنی تھی کہ تھا وہ شور نشور

روش پہ سبزۂ نوخیز لہلہاتا تھا ۔ چمن مین تاک پہ تھا مست خوشۂ انگور

نواے طوطی شکر فشان طرب انگیز ۔ سماع و رقص مین ہر شاخ پر ہجوم طیور

چمن چمن گل و غنچہ شگفتہ و خندان ۔ جہان جہان دل و دیدہ منور و مسرور

صبا نے آکے ادب سے جگا دیا مجھکو ۔ مین آنکھین ملتا ہوا خواب سے اٹھا مخمور

زمین سے تا بہ سپہر اور سپہر سے تا عرش ۔ سر اٹھانے سے میرے نظر آیا ایک لکۂ نور

نظر جو کی سر بالین تو دیکھتا کیا ہون ۔ کھڑی ہی ہاتھ مین ساغر لیے ہوے اک حور

غضب کا حسن قیامت کا قد بلا کی ادا ۔ ستم کا بانکپن آفت کا انکھڑیون مین سرور

وہ مانگ نور سے جسکے ہو کہکشان نادم ۔ وہ زلف جس سے کہ ہو منفعل شب دیجور

جبین وہ مطلع خورشید حسن و زیبائی ۔ کہ جس سے صبح قیامت کا رنگ ہو کافور

بھوون پہ اُسکے کمان کا ہو گمان کیونکہ ۔ کہ جسکے تیر مژہ دلمین کرتے ہون ناسور

وہ اسکی ترچھی نگاہین پھری ہوئی چتون ۔ وہ لب گزان متبسم بدیدۂ مخمور

یقین ہی بلبل شیدا کا دم پھڑک جائے — جو دیکھے عارض گلگون اسکے وقت سرور
وہ بینی جب کہ خود بینی اسکو زیبا ہی — بجا ہی کہیے اگر اسکو رشک شعلۂ طور
ہلائے گر لب جان بخش فاتحہ کے لیے — تو قصد جسم کرے روح خفتگان قبور
وہ اسکی تیغ تبسم کہ جسکے کشتون پہ — الم سے گریہ کرے چشم جوہر ساطور
گلوے صاف مین یون پان کی عیان سرخی — کہ جیسے جام بلورین مین بادۂ انگور
جواہر ایسے کہ تعریف کیجیے کیا امکان — لباس ایسا کہ کچھ دیکھے کوئی کیا مقدور
بصد کرشمہ و انداز و عشوہ و غمزہ — ادا سے چین بجبین اپنے حسن پہ مغرور
کھڑی رہی وہ بہت دیر تک مگر خاموش — مجھے جمال سے اسکے ہوا جنون کا وفور
شباہت جو بہت باقی یار سے اپنے — خدا کے لطف کا دل سے ہوا فقیر شکور
خیال یار نے بیتاب کر دیا مجھکو — غزل یہ پڑھنے لگا جھوم کر بذوق حضور

مطلع

پیونگا مین نہ کبھی ہاتھ سے ترے اے حور — حرام ہی مجھے بے یار یہ شراب طہور
یہ آرزو ہی مرے دلمین رہ گئی افسوس — کہ اسکے ہاتھ سے پیتے کبھی مے انگور
مدام رہتی ہی سینے مین نیش غم سے خلش — بجا ہی کہیے اگر اسکو خانۂ زنبور
وہ التہاب دل ناصبور کا عالم — کہ جوش گریہ سے ہی چشم رشک فار تنور
وہ شوخ بے سبب آزار پڑ گیا پیچھے — جسے نہ رحم نہ کچھ پاس خاطر رنجور
وہ بدگمان مرے مرنے پہ بھی نہین راضی — خیال ہی کہ نہ ہو جاؤن اسکی جان سے دور

یہ ضد نئی ہی ملو تم تو غیر سے لیکن / ہمارا ملنا کسی سے تمھین نہو منظور

ہزار پردون مین ہو وہ پری تو کیا غم ہی / مری نگاہ مین ہی ہر جگہ اُسی کا ظہور

جو دل کو دے کے طلبگار ہون اُنھین دم دے / مجھے معاف کہ عادت سے اپنی ہون مجبور

خدا کے واسطے ظالم ذرا تو کر انصاف / کہ تو جفا کرے اور مین وفا پہ ہون مجبور

کسی کے پیچ مین آون نہین وہ دیوانہ / پنہائے بیڑیان مجکو جنون کا کیا مقدور

وصال غیر کے طعنون سے ہو گئے ہین خجل / کرینگے آج سزا میری کچھ نہ کچھ وہ ضرور

تنگ گریہ سے ہین ای جنون کہان جائین / کہ روز ہجر ہی برسات کی شبِ دیجور

ڈرا رہی ہی قیامت سے حق کی ستاری / ستم ہو گر نہ کھلین اُسکے جور روز نشور

ہم اور بزم سے ناکام یون چلے جائین / یہ سب ندامت عاشق تمھین ہی خود منظور

تم اور کشمکش طعنِ اقربا افسوس / تمھاری شرم نے مجکو بھی کر دیا مجبور

کسی کو بھیج کے دریافت تو کرو احوال / نہ آؤ بہر عیادت بخانۂ رنجور

مری تو خو ہی کہ جو کچھ کہو کرون تسلیم / شکست عہد و وفا کا نہ کیجیے مذکور

سبب ملال کا سمجھے ہماری جانب سے / گمان بد نے کیا ہی تمھارے دلمین خطور

الٰہی کس بت بے دادگر سے کام پڑا / کہ جسکو لطف و کرم جور و ظلم سبھی سے نفور

بتون کے باب مین ای واعظو عبث تکرار / تمھاری آنکھ پہ پردے ہین عقل مین ہی فتور

کمال علم و ہنر اُٹھ گیا زمانہ سے / سخنورون کو بھی ہی شاعری سے اب تو نفور

غزل سُنی تو بصد ناز اُسنے فرمایا / سخن شراب محبت سے کس کے ہی مخمور

کہان اڑائی ہی ظالم شراب عشق مجاز — چھپا نہ مجھسے کہ ظاہر ہی صاف اسکا سرور
مین امر رب ہون کہ ساقی ہون آج تیرے لیے — کیا ہی حق نے اسی واسطے مجھے مامور
یہ دولت ابدی اُنکے ہی نصیبون مین — کہ جنکی لوح جبین پہ ازل سے ہی مسطور
مئے محبت محبوب کبریا پی لے — کہ جس سے صبح قیامت تلک رہے مسرور
یہ سُنکے فرط مسرت سے مین ہوا بیہوش — چھڑک کے کچھ مرے اوپر چلی گئی وہ حور
کُھلی جو آنکھ تو پایا نہ پھر نشان اُسکا — نظر کے سامنے دم بھر مین ہوگئی کافور
پلائی امر خدا سے جلیل نے وہ جسے — کہ جسکو جانتا ہی خود وہ قادر و غیور
مجھے بھی ناز ہوا اپنے عشق کامل پہ — کہ تھا مجاز حقیقت سے ہوگیا معمور
وہ شاہ حُسن ہوا مہربان کہ جسکے لیے — تپان ہی شوق سے ہر دم مرا دل مہجور
وہ باوقار مٹائے ہین جسکی ہیبت نے — جہان سے کفر و ضلالت کے نامور مشہور
وہ مہر اوج جلالت کہ جسکے پہ تو سے — ملا ہی آدم خاکی کو ایسا خلعت نور
وہ ماہ برج نبوت کہ جسکا نور قدم — ہوا ہی باعث تکوین عالم معمور
وہ شمع انجمن معرفت کہ جس سے ہوا — طلوع نیر اسلام و محو جہل و کفور
وہ عبد خاص خداوند ذوالجلال کہ ہی — رحیم اُمت عاصی مثال رب غفور
وہ باوفا صنم حق شناس و عذر نیوش — کہ جسکے وعدۂ فردا پہ ہون مغرور
وہ بانیاز بدرگاہ خالق اکبر — کہ جسکا نام مری لوح دل پہ ہی مسطور
وہ جسکے نام سے پیدا نماز کی صورت — قیام و سجدہ رکوع و قعود جسطرح امور

وہ جسکا نام ہی نام خدا کے ساتھ رقم — وہ جسکا نام ہی نام خدا بہت مشہور

شہ سریر رسالت محیط فضل وکمال — شفیع ہر دو سرا قاسم نعیم وقصور

رحیم و منبع لطف وکرم شفیع امم — مطاع عالم و آدم مطیع رب غفور

وہ کون احمد بے میم صاحب لولاک — محمد عربی عین ذات رب غفور

ہو المنور شمس الضحی ابی القاسم — ہو المقدس بدر الدجی ابو المنصور

بفکر مدحت او چون زخویشتن رفتم — برآمد آیت طوبی الیک از لب حور

درود پڑھ کے وہ پڑھتا ہون مطلع روشن — کہ جسکے سننے سے ہو سامعین کو وجد وسرور

مطلع

جو قرب تجھکو میسر ہوا خدا کے حضور — کلیم کو بھی وہ رتبہ ملا نہ بر سر طور

خدا کہے ارنی جو کہا تھا موسی نے — دلیل ہے یہ محبت کی عشق کا ہے ظہور

ترا جمال ہے نور نگاہ جن وبشر — ترا غبار کف پا ہے کحل دیدۂ حور

تری غلامی کی عظمت سے گرد راہ بلال — سفیدہ رخ خاقان وسرمہ فغفور

ترا کرم ہوا جسپر وہ ہوگیا مرحوم — ترا غضب ہوا جسپر وہ ہوگیا مقہور

ازل سے تیرے ثنا خوان رہینگے تا بہ ابد — تمام حور وملک جن وانس وحش وطیور

ظہور تیرا جو منظور تھا خدا کو دمان — اسی سبب سے ہوا کعبہ قبلۂ جمہور

یہ احتساب ترا مانع شراب ہوا — کہ سرکہ ہوگئی میخانے مین مے انگور

وہ بنی بادۂ گلگون نے رنگ دکھلایا — کہ مہوشون کی بھی آنکھون مین ہے نشہ وہ سرور

سنا وعید کبائر جو تجھسے لوگون نے | غریب وعدہ سے بھی ہوگیا بتون کو نفور

اشارہ سر انگشت سے دو نیم ہوا | جو آیا بہر وغا تیرا دشمن مقہور

یہ رحم قتل عدو مین کہ دم شکستن تک | کیا ہی آب دم تیغ سے بحلق وجور

ترا وہ رعب کہ ہل جائے نام کو سنکر | سر عظمت سلطان و قیصر و فغفور

مخالفون کو ترے گر وہان جہنم ہی | جلا رہی ہی یہان بھی تو انکو تابش ہور

وہ تیری بخشش یکروزہ ہی حساب مین آئے | ذبان پہ گنج فراوان کا جسقدر مذکور

کسی کو تیری جگہ تھی جلوس کی نہ مجال | اسی سبب سے مقدم ترا ہوا نہ ظہور

کرون مین کیونکہ شمار فضائل اقدس | کہ میری فکر ہی عاجز مرا قلم معذور

خدا ہی تیرا ثناخوان تو مرتبے کو ترے | کرے جو فہم یہ ادراک کا نہین مقدور

شفیع امت عاصی ہی ذات بابرکات | فقیر کا بھی رہے حشر مین خیال ضرور

دعا یہی ہی کہ دنیا مین مین رہون جبتک | تری شراب محبت سے دل رہے مسرور

وصال ہو تو ترا ہی وصال ہو مجکو | مرون تو قبر بھی ہو تیرے نور سے معمور

ترے ہی عشق مین ہو خاتمہ بخیر مرا | ترے ہی امت ناجی کے ساتھ ہون محشور

ترے خیال مین سوتا ہون جب مین سوتا ہون | نہ چین دیگا نہ خاک بھی یہ ذوق حضور

جمالک ارنی فی المنام یا حبی | و بالوصال ازل حزن ذالک المہجور

صبا مدینے مین جا آج میری خاطر سے | جو ہو سکے تو گر اس شاہ سے مرا مذکور

پھر سے جو وان سے تو لانا ضرور میرے لیے | نبی کے روضۂ اقدس کی کچھ شمیم بخور

سخن تمام کرو نعت صاحب لولاک — خیال قصر رہے وصف مین ادب ہے ضرور

بس اب دعا مین ہو سرگرم زمزمہ سنجی — کہ ہے اجابت خالق کو بھی یہی منظور

خدا کے علم مین جب تک رہے جہان کو قرار — خدا کے نور سے جب تک رہے ابد معمور

فروغ نیر اسلام مین ترقی ہو — نہونے پائے کبھی کفر کی شب دیجور

وہ آل پاک ترے اور وہ صحاب کبار — کہ جنکے وصف ہین قرآن مین ہر جگہ مسطور

ہمیشہ ان پہ خدا کا رہے درود و سلام — محب جو انکے ہون بخشے انھین خدای غفور

فاستجب لدعائی و ربنا اغفرلی — بجاہ احمد مرسل بحق آیہ نور

دعا کے وقت جو اغفر زبان سے نکلا ۱۲۸۱ھ — تو اس قصیدے کی تاریخ ہوگئی مسطور

## بیعت معانی بر دست مداح راسخ الاعتقاد بعزم ثبوت ولایت حضرت مرشد طریقت لازال شموس افادتہم الی یوم التناد

گیا جو ایک چمن مین مین سیر کو تنہا — تو نکہت گل و غنچہ سے لطف خلد ملا

نسیم ناز سے چلتی تھی ہر روش پہ وہان — بسان شاہد بدمست و شوخ بے پروا

دم سحر تھی وہ دلکش فضاے سیر چمن — کہ بلبل دل نالان پکارا صل علے

بہار داغ دل لالہ ایاغ بہ کف — صدا سے خندۂ گل شور بلبل شیدا

عروس باغ تھی سرگرم جلوہ افروزی — بغل مین سب کے تھا خوشبو شہانا اک جوڑا

سمن کی فرط نزاکت سے ایسی صورت تھی — کہ جس طرح کسی گلرو کا ہو رخ زیبا

ہوا ایک نرگس سرمست اپنی شوخی سے — ضیاے مردمک چشم عاشق شیدا

جو نسیم سے گل شبو کو دیجیے تشبیہ / تو کہیے کیون گل صد برگ کو مثل طلا

ثمر تھے وان کے درختون کے میوہ جنت / شجر تھے اس چمنستان کے ہمسر طوبا

بہار و سیر چمن بہا گئی جو آنکھون مین / تو بیٹھے بیٹھے غزل یہ لکھی قلم کو اٹھا

## مطلع

غم فراق سے پہونچا یہ حال زار مرا / کہ مجھکو دیکھ کے ہر ایک یار رونے لگا

کسی صنم کی جو اب دیکھون مین زلف دوتا / تو پڑھ کے دم کرون ہر دم دعاے رد بلا

وہ نقش ہون کہ مٹائے سے مین لگا رہون / وہ قطرہ ہون کہ اگر ہون فنا تو ہون دریا

جمال یار سے آیا جو غش کبھی ہمکو / گلاب باغ جنان لا کے حور نے چھڑکا

مجھے ہو کیا کہ مین اپنی وفا سے درگذرون / بلا سے گر وہ ستم پیشہ کر رہا ہی جفا

چھوڑایا مجھسے مرا یار کس بہانے سے / ترا یہ طرز ستم آسمان پسند آیا

لیے ہین بوسے تو ہمنے تمہاری زلفون کے / سزا جو چاہو کرو ہو گئی یہ ہمسے خطا

مین بیچتا ہون اسے لو گے ایک بوسہ پہ / خریدیے تو ابھی جنس دل کا ہو سودا

سحر و ر خوب ہی دیکھو گرے ہی جاتے ہو / کدھر چلے ہو ادھر آؤ میرے حور لقا

تمہارے ظلم سہینگے رقیب بعد مرے / کہان سے لاؤ گے صاحب سخن کو بہر جفا

غزل لکھی تھی یہان تک کہ سمت مغرب سے / صداے عمدہ و پاکیزہ اک ہوئی پیدا

جو مین نے شوق سے گھبرا کے دیکھا سوے فلک / تو آئی [illegible]

کہ اے اسیر بلا نقش بوریاے الم / [illegible]

قتیل خنجر ابروے مہوشان جہان
فداے روے حسینان شہید ناز و ادا

ستم رسیدۂ گردون جو ہی ترا دشمن
فریب خوردۂ دنیا کہ جسکا ہی شیدا

تو کس خیال مین رہتا ہی رات دن غافل
جہان یہ خواب ہی ہرگز نہین ہی اسکو بقا

ثبات ہستی ناپائدار اک دم ہی
سواے ذات خدا سبکے واسطے ہی فنا

کلید عقل سے گنجینۂ مراد کو کھول
خموش کیا ہی کہ منہ مین نہین زبان گویا

بورد کلمۂ توحید مدح کر اوسکی
کہ جو جہان مین مشہور ہی ولی خدا

مگر بجا ہوا اپنے سمند خامہ کو
سمجھکے یان کے نشیب و فراز سے ہر جا

یہ سنکے لایا قلم شاخ نخل طوبی سے
سواد مردمک چشم حور کر اک جا

لکھا یہ مطلع برجستہ مین نے از رہ شوق
کہ ہو قبول بدرگاہ سدر در والا

## مطلع

شہا ازل سے یہ مرقوم ہی بکلک قضا
ترا خطاب حبیب خدا شہ والا

معین دین محمد کفیل آمرزش
سراج بزم یقین نور شمع صدق و صفا

فلک جناب زمین مسکن و بشر پیکر
ملک خصال و پری پوش جمیل و حور لقا

حبیب خاص خدا نائب رسول کریم
ستون شرع و ورع آب گوہر تقوی

چراغ دودۂ چشتی و قادریہ طریق
فقیہ اکمل و شب زندہ دار پیر ہدی

ستون کعبۂ اسلام و عرش اعظم حلم
گل بہشت کمالات و خضر راہ صفا

وہ کون حضرت شاہ جہان قیام اصدق
کہ جسکے زیر کف پا ہی جنت الماوا

اور اسکے بعد یہ لکھا تھا مصرع موزون — غلام خاص ترا فخر دین قصیدہ سرا

مرے بیان نے جو بوسے مرے دہن کے لیے — الٰہی نام یہ کس کا زبان پر آیا

بہار باغ معانی مین فیض اقدس سے — دکھا رہی ہی عجب لطف اپنی طبع رسا

غلام اس شہ والا گلیم پوش کا ہون — کہ جسکے شوق مین ہین یان ہزار جامے قبا

شہا تو مہر درخشان ہین ذرۂ ناچیز — کبھی تو میری بھی جانب نگاہ لطف و عطا

ترا لعاب دہن خضروار اگر ہو نصیب — تو مجھکو پھر نہ ہے آرزوے آب بقا

ہوا ہون جب سے مین داخل ترے غلامون مین — نہ مجھکو ہی غم امروز نے غم فردا

ترے جلال کے باعث ترے کرم کے سبب — گذرتی ہی مری ہر دم میان خوف و رجا

شہان دہر تری بارگاہ والا مین — سمجھتے خاک کو ہین فرش اطلس و دیبا

زیادہ طول کہانتک سخن مریض ہو تم — وفور ضعف سے بھی فکر کا نہین یارا

پس از صلوٰۃ و وظایف بصد خشوع و خضوع — یہی دعا ہی خدا سے ہماری صبح و مسا

یہ مہر طی کرے جبتک منازل فلکی — یہ ماہ اس سے کرے جب تلک کہ کسب ضیا

گلیم و خرقہ ہو جبتک فقیرون کی پوشش — لباس اہل تنعم ہو اطلس و دیبا

نماز تا کہ جماعت سے ہو مساجد مین — زبان و دل کو رہے تا کہ ورد نام خدا

غذاے روح مریدون کو تیر احسن ملیح — دواے درد دل بیکسان ہو نام ترا

یہ سایۂ قدم پاک تا قیامت ہو — بفرق جملہ مریدان خصوص بہ سرا

## قصیدہ سراپا سوز و گداز روبروے معشوق پر دغا سرمست ناز

جوش پر اب کے جنون خیز وہ آئی ہی بہار | نکہتِ گل سے ہوا نشۂ جام سرشار
ابر کے فیض سے خالی نہین ذرہ بھی کہین | مثلِ مخمل ہی زمین شکلِ زمرد کہسار
گل تو گل سبزۂ نوخیز پہ اک جوبن ہی | پتے پتے پہ عجب لطف سے آئی ہی بہار
مست و مدہوش اُدھر تو چمن سے عاشق | یا دگل مین ہی ادھر نالہ کنان بلبل زار
لحن مرغان نواسنج سے ہی دل کو سرور | صحن بستان فرح خیز سے ہی جان کو قرار
اک پری رونق گلشن ہی بصد نازکہ گر | دیکھیے اُسکو تو ہو جاے جنون سر پہ سوار
وہ صنم اپنے لیے آپ بنا ہی ساقی | بزم عشرت عجب انداز سے کی ہی تیار
نشۂ صہبا مین تو صہبا ہی بھری شیشے مین | صاف شیشے مین ہی مَے مین نہین گرد و غبار
کشتی مَے مین لب جو ہین کباب ماہی | ناز و انداز سے ہوتا ہی لبِ مَے کا شکار
بزم مَے دیکھ کے گلزار مین اس لطف کے ساتھ | روح جمشید تڑپتی ہی پڑی زیر مزار
حکم دے ساقی مہوش تو کرین بادہ کشی | اِذن دے دلبر بدخو تو کرین بوس و کنار
نہ سہی یہ تو اجازت ہو غزل پڑھنے کی | کہ کسی طرح نکالین تو ذرا دل کا بخار

### مطلع

تو جو ساقی ہو مرا اے مہ خورشید عذار | رہن میخانہ کرون شیخ زمن کی دستار
بلبے شورش تری اے جوش جنون عشق مین آ | کہ مری جیب مین رہنے نہ دیا ایک بھی تار
حور پر آنکھ نہ ڈالون جو نظر آئے مجھے | شوخ و طرار ہی میرا ابھی بت گلرخسار

ہوئی نفرت وہ بتون سے کہ خدا شاہد ہی
چھو لین وہ سبحہ تو ضد سے ہین پہن لون زنار

شک مجھے ہوتا ہی واعظ ترے سمجھانے پر
سچ بتا تو بھی کہین یار کا ہی عاشق زار

کیون نہین عاشق بے زر کو بھی ہی لذت عشق
ہی سر زلف صنم گو نہ ملے مشک تتار

راز دل کس سے کہون ہاے اسی فکر مین ہون
بد گمانی سے سمجھتا ہون مین سب کو اغیار

آدمی ہین کہ ملک کیونکہ نہ بے چین رہین
اے صنم تا بہ کجا حسرت آغوش وکنار

مین تو وارفتگی دل پہ فدا ہون اپنی
رشک دشمن سے غرض مجھکو نہ تمسے سروکار

دور رکھا مجھے اُس دشمن جان سے تو نے
آسمان تیری عنایات کا ہون شکر گزار

ہاے اک روز معین ہی قیامت کا مگر
میری تقدیر کی جو شب ہی وہ ہی روز شمار

ہم بجز عشق مقلد کسی مذہب کے نہین
رکھی تسبیح نہ پہنا کبھی ہمنے زنار

واعظو علم ہی کچھ اور یقین ہی کچھ اور
مے سے اعراض ہی کہتے ہو خدا ہی غفار

دیکھیے ہوتا ہی کیا اسکا نتیجہ آخر
دل لگا اُس سے جو ہی ہمپہ دل وجان سے نثار

روز بد تجھکو مرے صبر نے یہ دکھلایا
آ رہا اور پہ پوشش ترے زیر دیوار

ہاے افسوس تم اور غیر کے دم مین آؤ
سادگی تھی کہ سمجھتا تھا مین تمکو عیار

پھول تو لاؤ گے کیا خاک مری تربت پر
گل تو کر جاؤ ذرا آکے مری شمع مزار

مہربان ہو کے بھی تم دیکھ لو حسرت نہ رہے
مجھکو راس آئیگی الفت نہ تمھاری زنہار

ہجر مین کیون نہ ملے عشق حقیقی کا مزا
جب ہوا حشر پہ موقوف تمھارا دیدار

نیند آتی ہی جو بے وقت سبب مجھسے سنو
بزم اغیار مین شب کو جو رہے ہو بیدار

بدگمان ہوگئے ہین نے جو کہا حور تمہین | کسقدر وہم ہی لا حول ولا استغفار
ہم بھی اب اور کہین چارۂ آزار کرین | تم تو کرتے ہو مری چارہ گری سے انکار
نقد جان دے کے بھی ہم اسکو غنیمت سمجھین | روز محشر بھی جو حاصل ہو تمہارا دیدار
چھیڑ کی بات تو ہی اور مگر غیر کا ذکر | مجھسے ہرگز نہ کرو مین نے کہا ہی سو بار
ہم کو دم دے کے چلے جاتے ہو اچھا ہم بھی | زندگی ہی تو سمجھ لینگے کبھی اے عیار
ہان زبان روک سخن ہرزہ درا غفلت مین | راز دل یون کوئی کرتا ہی تہون سے اظہار
شادی وصل صنم تجکو مبارک کہ ہوے | یاس و حسرت الم و درد نصیب اغیار
تجکو کیا غم جو نہ دے ساقی مہوش ساغر | تجکو کیا فکر اگر آئے گلستان مین بہار
ہی تری فکر بلند اوج دہ معنی و لفظ | ہی ترا ذہن رسا واقف رمز اشعار
تجھکو شاہنشہ اقلیم سخن کہتے ہین | تیری باتون پہ فصاحت بھی ہی ہوجانسے نثار
گل سے لے دام اگر ہاتھ نہ آئے تجھے مل | گردش جام سمجھ گردش چرخ دوار
بیٹھ جا سامنے اُس شوخ کے سرمست ادا | بادۂ ناب سخن سے ہو یہانتک سرشار
کہ نہ پینے دے اُسے ایک بھی تو جرعۂ مے | سن لے جبتک کہ نہ دو چار وہ تیرے اشعار
شعر وہ پڑھ کہ سُنے ہون نہ کبھی ساقی نے | کام وہ کر کہ محبت کا تری ہو اظہار
دل گذرگاہ خیال سخن آرائی ہی | اک نئے رنگ سے دکھلاؤن طبیعت کی بہار
وہ پڑھون مطلع رنگین کہ نہ ہوش آئے کبھی | سنکے بے ہوش گلستان مین ہو ہر بلبل زار

تیغ ابرو ہی تری چاک جگر مین مشتاق — نوک مژگان ہی تری بخیہ گری کو تیار
چشم فتان تیری ہر ایک کو دشنام امید — روے خندان ترا عشاق کو ہی صبح بہار
ڈورے آنکھون کے ترے دام تو آنکھین صیاد — دل وارفتہ اسی جال سے ہوتے ہین شکار
سرمۂ چشم ہی یا آدرسا کا ہی دہوان — یا یہ ہی خاک دل سوختہ کا ہی یہ غبار
آہ ہی سرشار رگ ہاے سے ظالم تیری — چشم فتان نگہ ناز ہین دونون ہشیار
روے روشن پہ ترے سبزہ یہ بیگانہ نہین — خط عارض جو ہو آئینہ ہی پہ زنگار
خال زیبا نہ سمجہ روے خط پہ کہ ہی — عندلیب جگر افگار پریشان گلزار
تیری بو ہی گل خوشبو سے لطافت مین زیاد — لطف شب امین تو ہمین ہی مزا لیل و نہار
ہی لبون مین وہ نزاکت کہ کسی مین بھی نہین — بلبلون مین ہی بہم گل سے اسی پہ تکرار
تاب دندان ہی کہ ہی تیر شہاب ثاقب — نوک مژگان ہی کہ برچھی جگر و دل کے ہی پار
وہ دہن ہی کہ جہان بات بنائے نہ بنے — وہ سخن ہی کہ جہان تاب سخن ہی دشوار
سیب سے تیرے زنخ کی ہی مناسب تشبیہ — حسن سے گردن مینا مین ہی کچہ اور بہار
گول بازو ہین ترے نور کے سانچے مین ڈہلے — دست [illegible] ترے نور کی ہی جان نثار
قمقمے نور کے ہین یا ہین حباب دریا — سینۂ صاف پہ جو کچہ کہ ہین تیرے آثار
ناف گرداب ہی دریاے لطافت ہی شکم — کمر اک موج ہی آغوش ہی دریا کا کنار
بچنے کا ہی جوانی مین کمر پہ جو بن — نہ ہی معدوم نہ ہی بال سے باریک نہ تار
گفتگو کیجیے عکس دہن تنگ مین کیا — ہی حیا آپ کی خود مانع طرز گفتار

ران وہ دیکھنے کا جسکے نظر کو ارمان ۔ پاؤن وہ جسپہ ہوے ہین سر عشاق نثار

رشک یہ ہے کہ حنا کس نے لگائی ہوگی ۔ پاے نازک مین ترے او مہ خورشید عذار

رشک یہ ہے کہ تجھے کس نے پنھائے تعویذ ۔ کون ہے کس کی نظر تیرے گلے کی ہوئی ہار

رشک یہ ہے کہ پڑے ہون ترے گیسو رخ پہ ۔ اور ہم دور سے کھاتے رہین بل صورت مار

رشک یہ ہے کہ نہ لین ہم تو لبون کے بوسے ۔ اور لے جام کہ جو مے سے ہے ہر دم سرشار

رشک یہ ہے کہ ترے سامنے ہو آئینہ ۔ دمبدم لے وہی ظالم ترے جوبن کی بہار

رشک یہ ہے کہ تنفر کا ہوا کیا باعث ۔ غیر کے نام پہ کیون ہوتے ہو اتنا بیزار

رشک یہ ہے کہ ہون تکیے تو ترے ہم پہلو ۔ ہم شب غم مین تڑپتے رہین تنہا بیکار

رشک یہ ہے کہ تجھے ہو گئی کیون دل سے پسند ۔ قتل کو میرے عدو نے جو تجھے دی تلوار

رشک یہ ہے کہ تم آئے جو عیادت کو مری ۔ رشک سے ہو گیا وان غیر کا جینا دشوار

رشک یہ ہے کہ مرا دل بھی ہوا میرا رقیب ۔ چاہتا ہے ترے قدمون پہ وہ ہو جاے نثار

رشک یہ ہے کہ جنون بھی ہوا الفت کا شریک ۔ در بدر مجھکو لیے پھرتا ہے ہر شہر و دیار

آرزو ہے کہ جنون سے ہو فراغت حاصل ۔ چھان ڈالے ہین اسی واسطے مین نے کہسار

آرزو ہے کہ بلا لو مرا پوچھو احوال ۔ ہم کہین حالت دل تم بھی کرو استفسار

آرزو ہے کہ دکھا دو ہمین صورت اپنی ۔ اس طرح سے کہ ترقی پہ ہو شوق دیدار

آرزو ہے کہ جبہ ہو در تمہارے سر مین ۔ تم جو رکھ لو اسے نہ ٹالو پہ تو آجاے قرار

آرزو ہے کہ تمھین چین نہ آئے دم بھر ۔ میری فرقت مین رہو جان سے اپنی بیزار

آرزو ہے کہ نہ وصل کسی غیر کو تم — امتحاناً بھی دمِ قتل ہمارے زنہار
آرزو ہے کہ جتانے کو وفا مجھسے کرو — شکوۂ جورِ عزیزان و فریبِ اغیار
آرزو ہے کہ نہ کھا جاؤ مرے سر کی قسم — حرفِ مطلب کے ادا ہوتے ہی کرکے انکار
آرزو ہے کہ کسی سے تو کرو عہدِ وفا — تاکہ ہو نسبت نہ عشاق کو چندان دشوار
آرزو ہے کہ نہ پینے دین تجھے مے جب تک — آپ ہو جائین نہ ہم تیرے لبون سے سرشار
آرزو ہے کہ کچھ انصاف سے بھی غور کرو — حال میرا کہ نہین جس سے تمھین بھی انکار
ایک تم ہو کہ تمھین عیش و مسرت ہے مدام — ایک ہم ہین کہ ہمین غم سے ہے ہر دم سروکار
ایک تم ہو کہ تمھین [illegible] لقا کہتے ہین — ایک ہم ہین کہ ہین ذرہ بھی تو ہین بیمقدار
ایک تم ہو کہ ہو غیرون سے لگانے والے — ایک ہم ہین کہ ہوے اپنے نہ طالع بیدار
ایک تم ہو کہ وفا سے ہے تنفر تمکو — ایک ہم ہین کہ ہے الفت مین ہی اپنا شعار
ایک تم ہو کہ سبب باہم ہو اغیار کے ساتھ — ایک ہم ہین کہ پڑے رہتے ہین زیر دیوار
ایک تم ہو کہ جہان چاہا چلے ہو بیکھٹکے — ایک ہم ہین کہ ہوے جاتے ہین قیدی بیشمار
ایک تم ہو کہ کوئی بات نہ مانی ہمری — ایک ہم ہین کہ ہمین کچھ نہین آتی تکرار
ایک تم ہو کہ تمھین چاہ کے ارمان ہوے — ایک ہم ہین کہ ہوے نام سے اسکے بیزار
ایک تم ہو کہ تمھین قتل ہی آسان نہین — ایک ہم ہین کہ ہین مرگ ہی اپنی دشوار
ایک تم ہو کہ تمھین غیر سے کچھ بیر نہین — ایک ہم ہین کہ اسی غم مین ہمیشہ بیمار
ایک تم ہو کہ تمھین ہمسے نہین کچھ مطلب — ایک ہم ہین کہ ہمین تمسے فقط ہی سروکار

یہ بھی کچھ جور ہین ظالم جو تجھے ہین مرغوب
یون بھی دیتا ہی کسی کو کوئی دلبر آزار

یہ بھی کچھ طور ہی عاشق کی دل آزاری کا
کیا سبب ہی جو رہا کرتے ہو ہر دم خونخوار

یہ بھی کچھ خلق ہی جب تمکو لکھا خط ہمنے
نامہ بر زندہ نہ پہر کر کبھی آیا زنہار

یہ بھی کچھ حسن ہی باتون مین بہل جاتے ہو
کی جہان جسنے خوشامد ہوے اُسکے تم یار

یہ بھی کچھ شوق ہی تعریف کیا کرتے ہو
عاشقانہ کوئی پڑھتا ہی جو آکر اشعار

یہ بھی کچھ لطف ہی ہر روز خفا ہوتے ہو
ہم سناتے ہین تو ہو جاتے ہو ہمسے بیزار

یہ بھی کچھ ناز ہی رکھتے ہو قدم سینہ پہ
رکھتے رکھتے وہین پھر لیتے ہو جلدی سے اوتار

یہ بھی کچھ رمز ہی کرتے ہو اشارہ ہمسے
اسطرح سے کہ سمجھ جاتے ہین اُسکو اغیار

یہ بھی کچھ عذر ہی پانون مین لگائی مہندی
ہمکو آنے کی اجازت نہین دیتے اکبار

یہ بھی کچھ بات ہی ہر روز جلانے کو مرے
بے سبب دیتے ہو دشنام عدو کو دو چار

یہ بھی کچھ چھیڑ ہی بے وجہ بھیڑا دیتے ہو
ہجو دی ہین مجھے اغیار سے ہو کر سرشار

کیا ہو گر ہمکو کوئی چاہنے والا ملجاے
مہروش غنچہ دہن ما دلقا گلرخسار

کیا ہو گر اپنا بھی ہو جاے مقدر رہبر
ہاتھ آجاے کوئی صاحب الفت دلدار

کیا ہو گر اُس سے مزاج اپنا موافق ہو جاے
جان فدا اُسپہ ہو میری وہ رہے مجھپہ نثار

کیا ہو گر اُسکی عنایت کے رہین ہم ممنون
باوفا عشق کی اپنی اُسے دکھلائین بہار

کیا ہو گر حسن مین وہ منتخب عالم ہو
سب حسینان جہان جان سے اُسپہ ہون نثار

کیا ہو گر دیکھ کے اُسکو تجھے سکتا ہو جاے
حسن اُسکا ہو ترے مرأت رخ کا زنگار

کیا ہو گر اُسکی وفا عام ہو ہر ایک کے ساتھ — کہین باقی نہ رہے نام کو رسم آزار

کیا ہو گر اُسکے ستم خاص ہون میرے ہی لیے — غیر کو اُسکی جفا سے نہ ہو مطلق سروکار

کیا ہو گر تیرے علی الرغم وہ پیکر صہبا — دل جلائے ترا اور ہمسے کرے بوس وکنار

کیا ہو گر آفت جان اُسکی ہو ہر ایک ادا — فتنہ گر چشم قیامت کا نمونہ رفتار

کیا ہو گر تم پہ بھی اُسکا کہین سایہ پڑ جاے — دفعتًہ ہو ستم وجور وجفا سے بیزار

ایسے معشوق کا ملنا تو بہت ہی آسان — مخلصی تمسے نظر آتی ہی لیکن دشوار

تم اگر چاہو تو تمسے بھی وہی ہی امید — تم نہ چاہو تو کہان عشق کہان کا دلدار

پھیر یو دل کو ہمارے اگر آجاے کہین — روک دو اُسکو جو ہم پہ کوئی مائل ہو نگار

ہاے افسوس مری قدر نہ جانی تمنے — مجھسا پاؤگے نہ دنیا مین کوئی عاشق زار

مین نے رو رو کے اسی عشق مین سون تمپر — اپنے اشکون کے کیے ہین دُرِ شاداب نثار

دل سے بڑھکر نہین انسان کو کوئی چیز عزیز — اُسکو بھی مین نے تصدق کیا تم پر اے یار

رشک دشمن بھی سہے مین نے تری خاطر سے — بے حیا تو نے کہا مجھکو اگرچہ سو بار

سیر گلشن سے نہ بہلا دلِ شیدا اپنا — خاک سمجھے تری فرقت مین فضاے گلزار

تیرے در پہ بھی تو رہنے کے روا نہین — ہوگئے دشمن جان ایسے مرے اہل دیار

دل لگی ہے تو سمجھے تھے محبت تیری — زندگی ہوگئی اِس کھیل مین ہمکو دشوار

عمر ساری تری تمناے لقا مین گذری — چاہتے ہم تو خدا کا ہین ہوتا دیدار

مرض ہجر کی شاید کوئی تدبیر نہین — سوجتا ہون نظر آتا نہین کچھ چارہ کار

کیا کرے کوئی جو تقدیر الٰہی یون ہو
تم بھی معذور رہو جس بات مین ہم ہین ناچار

بخت کو میرے مناسب ہی جو گرداب کہین
روز روشن کو بجا ہی مرے کہنا شب تار

جور افلاک سے یہ ہمکو یقین ہوتا ہی
مرگ کے بعد بھی باقی نہ رہے نام مزار

ای سخن شکوہ بیجا سے کہو کیا حاصل
کسکی سنتا ہی کہانی فلکِ ناہنجار

ختم کر نظم دل آشوب کہ ہی وقت یہی
دیکھیو جائے کہین بادۂ الفت کا خمار

نور خورشید سے جبتک کہ رہے دنکو ضیا
نور انجم سے رہے تا کہ منور شب تار

تا بہ ہے گردش افلاک سے اس عالم مین
دلِ عاشق کو قلق اور دل دلبر کو قرار

تو سلامت رہے دنیا مین بصد ناز و ادا
کہ الفت سے تری مین ہون ہر دم سرشار

## تجدید بیعت مضامین رنگین بر دست مرید عقیدت آئین
## باظہار احوال تردد قرین بحضرت مرشد پاک حامی دین متین مد ظلہ

ہوا مین لگے ہیں ای جنون یہ ہی تاثیر
کہ آب سبزہ بنا اپنے پاؤن کی زنجیر

محیط ابر ہی ہر سو فضائے صحرا ہی
بنی ہی قوس قزح ابر کی ہر ایک لکیر

تڑپ ہی برق مین جیسے مرا دل بیتاب
گرج ہی رعد مین جس طرح نالۂ شبگیر

بسان اشک ہی ہر دم تقاطر امطار
مثال آہ نسیم سحر مین ہی تاثیر

جہان مین بحر جو ہی بے کنار و ساحل ہی
وہ موج ہی کہ سمندر بھی ہی ذلیل و حقیر

بہار سبزہ کی یکسان ہی کوہ و صحرا مین
شفق فلک پہ زمین پر ہی لالۂ بے توقیر

ہوائین چلتی ہین سن سن گھٹا پہ [illegible]
فضا مین ہو گیا یہ ملک غیرت کشمیر

بہار سبزۂ خط مہوشوں کے رخ پر ہی — مثال آئنہ ہی سبز جوہر شمشیر

غبار خاطر دلدار کا تو ذکر نہین — وگرنہ خاک بھی اب ہر جگہ کی ہی اکسیر

درخت جھومتے ہین مست میکشوں کی طرح — چمن مین شور عنادل بہ نالۂ دلگیر

کہین پپیہے کی پیہو کہین ہی مور کا شور — کہین ہی برق درخشان کہین ہی ابر مطیر

کسی جگہ ہی چمن مین پرپوٹیوں کا ہجوم — کسی جگہ ہی وہین عاشقوں کا جمّ غفیر

کوئی فریفتہ محبوب سبزہ رنگ پہ ہی — کوئی ہی مائل معشوق رشک بدر منیر

کوئی ہی شیفتۂ حسن چرخ مینائی — کوئی ہی منتظر جلوہ گاہ مہر منیر

کوئی ہی محو تماشائے جلوۂ دلدار — کوئی ہی سنبل زلف پری وشانکا اسیر

کوئی ہی بادۂ گلگون سے والہ و سرشار — کوئی ہی مست مۓ وحدت خدائے قدیر

پڑے ہوئے ہین ولیکن ہم ایسے جنگل مین — خرابیوں کو نہین جسکی حاجت تحریر

بجائے سبزہ جہان کانس قد آدم ہی — بجائے ابر فلک کے ہین حالتین تغییر

ہوا سے بحر مین طوفان کبھی جو آتا ہی — تو بہتی پھرتی ہی پانی پہ یان کی سب تعمیر

ہوا کا زور دلاتا ہی یاد صرصر عاد — کنار بحر کا طوفان نوح کا ہی نظیر

نظر کے سامنے میدان لق و دق وہ ہی — کہ زہرہ آب ہو رستم کا رنگ ہو تغییر

تپا شجر کے بھی سایہ کا یان نہین کوسون — نہ صیدگاہ کوئی اور نہ کوئی ہی نخچیر

شغال و گرگ ہین بے حد و بے شمار یہان — پلنگ گونجتے ہین جابجا ہین شیر شریر

خیال مین بھی نہین اپنے صورت آدم — نہ دیکھی خواب مین انسان کی کبھی تصویر

حجور کہتے ہین جاے حضور سب عمال — بجاے شیر کے وہ بولتے ہین شکر و سیر

وکیل کہتے ہین حجرت گواہ حاجر ہی — یہ قاعدہ ہی یہ کانون ہی یہ ہی تکریر

اگر کہی جاوہ اگر بولتے ہین سب جنگلی — عجیب صورتین آئی ہین اور عجب تقریر

خدا گواہ کہ دم ناک مین ہی وحشت سے — نہ کوئی بات کے قابل نہ لائق تقریر

پڑے ہین آکے عجب طرح کے بیابان مین — نہ کوئی مونس و ہمدم نہ کوئی اپنا مشیر

اثر سے صحبت جہال کے یہ حالت ہی — کہ مجھسے دور ہی مضمون مرا دم تحریر

بیان کیجیے کہان تک خرابیان انکی — غرض جہان مین ہی یہ ضلع بے عدیل و نظیر

سناؤن اور بھی ہین حسب حال وہ مطلع — کہ جسکا مطلع خورشید خاوری ہو نظیر

مطلع

نہ سدو سند ہوئی ہاے اپنی کچھ تدبیر — الٰہی لائی کہان سے کہان مری تقدیر

یہان نہین لطف ہی برسات کا یہ موسم ہی — سرور عیش سے شادان ہی ہر صغیر و کبیر

یہان ہی سب کو تپ محرقہ کا خوف مدام — جو آئین بو علی انکا بھی حال ہو تغییر

جو دیکھیے تو ہر اک کی عجب حالت ہی — کسی کو دست ہین جاری کسی کو ہی تبخیر

ہزار شکر ہی مین تندرست ہون اب تک — ہوا نے مجھپہ نہین کی ہی اپنی کچھ تاثیر

خدا نے چاہا تو محفوظ مین رہونگا مدام — کہ ہون غلام غلامان شاہ عرش سریر

وہ جسکی صورت و سیرت نبی سے ملتی ہی — کلام جسکا کلام خدا کی ہی تفسیر

اسی کا اسم گرامی وظیفہ ہی میرا — اسی کا نام ہی یان قوت دل دلگیر

اُسی کا آب دہن میرے حق مین آبحیات
اُسیکا ہاتھ مرے سر پہ افسر توقیر

اُسی کا دست مبارک ہی میرا پشت پناہ
اُسی کے روے منور کی ہی یہان تنویر

جو اُسکا حکم ہی حکم خدا ہی میرے لیے
جو اُسکا اذن ہی وہ اذن حق ہی بے تاخیر

گلاب ناب سے کرکے وضو بصد آداب
درود پڑھ کے کرون نام پاک کو تحریر

غلام خواجۂ ہندالولی عطاے رسول
حبیب و مقتدر بارگاہ رب قدیر

قیام اصدق چشتی وصادق فخری
یہ نام حق مین ہمارے ہی آیۂ تطہیر

شہا ہوا ہون مین عرض کلام مین گستاخ
امیدوار کہ میری معاف ہو تقصیر

نبی کا لاڈلا ہندالولی کا پیارا ہی
جو بادشاہ محب النبی تو تو ہی وزیر

وزیر بھی ہی شہنشاہ عارفان بھی ہی
کیا ہی کلک قضا نے یہ لوح پر تحریر

لکھون وہ مطلع با مدا ملہم غیبی
کہ جسکو سُنکے کہے مرحبا ہر اک دبیر

تو وہ ولی خدا اور وہ شاہ عرش سریر
کہ دو جہان مین غلامون کی تیرے ہی جاگیر

غلام تیرے جو مسند نشین ہین دنیا مین
مرین تو خلد مین ہو اُنکی عزت و توقیر

رواج تو نے دیا سکۂ ولایت کو
نہین ہی فیض سے خالی ترے صغیر و کبیر

[illegible] سے چھوے گا تو مس طلا ہو جائے
چھوے جو خاک تو ہو جائے وہ ابھی اکسیر

[illegible] سر پہ لاکھون طرح کے جوبن ہین
تری عبائے مقدس کے لاکھون ہین دلگیر

[illegible] تیری اگر دیکھ لین کلیم اللہ
تو یاد آئے اُنھین کوہ طور کی تنویر

الٰہی [illegible] رہون زیر سایہ مولا
الٰہی کب یہ بر آئیگی آرزوے فقیر

بہت دنون سے قدمبوس کی تمنا ہی — بلائیے مجھے یا شاہ صاحب التوقیر

مدام مہر و کرم کی نظر رہے مجھ پر — کہ ذرہ ذرہ ہی میرا تجھی سے نقش پذیر

برائے احمد مرسل برائے آل عبا — برائے حضرت غوث زمان امیر کبیر

برائے خواجۂ ہند الولی غریب نواز — برائے حضرت محبوب خاص رب قدیر

برائے خواجہ مودود جدنا الامجد — برائے گنج شکر قطب بے عدیل و نظیر

برائے خواجۂ فخر زمن محب نبی — برائے صادق اصدق شہ بشیر و نذیر

بہار مین مجھے بلوائیے پورنیہ سے — نہ کیجیے مرے ہادی اب اسمین کچھ تاخیر

وفور حزن و الم سے ہی صدمہ وہی — بدن مرا نہین پہلے بدن کا عشر عشیر

اٹھائے رنج علالت کے ہمرہان میرے — بچے ہوے جو ہین انکی ہین حالتین تغییر

مجھے جو ایسے بیابان مین لائی ہی قسمت — الٰہی ہی یہ مرے کون خواب کی تعبیر

وسیلہ ذات مبارک کا ہی برائے نجات — نہ چھوڑیے مجھے جنگل مین اب ذلیل و حقیر

کبھی تو حال پہ مشتاق کے کرم ہو جائے — دکھا دو خواب مین آکر وہ چاند سی تصویر

وطن سے دور پڑا ہی غریب فخر الدین — حضور بندہ نوازی مین کیون ہوئی تاخیر

سخن دعا پہ کلام اپنا ختم کرتا ہی — بیان حال کیا اس نے مختصر تحریر

سبحان فلک جب تلک کہین شاغل — فرشتے تا کہ ہین مصروف یاد رب قدیر

یہ مہر چرخ پہ تا روشناس عالم ہی — ہے جہان مین شب گرد تا کہ بدر منیر

مراد ہا غیرت شمس و قمر سے آباد — سبب سے جسکے ہی کونین مین ہین توقیر

| | |
|---|---|
| جو معتقد ہین وہ دونون جہان مین خرم و شاد | جو منکرین ہون کونین مین ذلیل و حقیر |

## نتیجۂ افکار گہربار دربیان رموز اخلاق بابرام احباب و ارباب وفاق

| | |
|---|---|
| فراق یار مین دل ہی جو خار غم سے فگار | مری نگاہ مین بدتر خزان سے ہی یہ بہار |
| زبسکہ پونچھا ہی رخ سے بجاے اشک غبار | غبار سے مرا دامن ہی دامن کہسار |
| لگا ہی آگ فرشتون کے پر لگین جلنے | فلک پہ جاے اگر میری آہ آتشبار |
| خیال رہتا ہی دلبر کی زلف مشکین کا | یہ دن ہی آنکھون مین میری فزون تر از شب تار |
| لکھی ہی مین نے الف لام میم کی تفسیر | کیا ہی مین نے جو زلف و دہن کا وصف ای یار |
| ہماری آہ سے بجلی بھی اب جھپکتی ہی | خجل ہی دیدۂ گریان سے ابر دریا بار |
| پڑے ہی رہتے ہین ہر وقت آنکھون مین [illegible] | بتون کے عشق مین ہون جب کے اہل زنار |
| سبک اگرچہ زمانے کی ہون نگاہون مین | صنم کے ہون دل نازک پہ لیکن اتنا بار |
| فتادگی مری کام آئی بعد مرنے کے | ہوا اثر اسکی تاک سیر گشت غبار |
| سناؤن اور بھی ان اس زمین مین اک مطلع | کہ جسکو سنکے کہین مرحبا مجھے حضار |

### مطلع

| | |
|---|---|
| کبھی دکھاے جو اپنا وہ روے پر انوار | کلیم وقت ہو پھر ایک طالب دیدار |
| ہلال عید ہی ابرو تو صبح ہی منہ سپید | یہ زلف شام غریبان جبین ہی صبح بہار |
| ہزار طرح کے اشغال ہون نہ گھبراؤن | وہ مطمئن ہون کہ ہی دل بیار و دست بکار |

یہ شور ہی مرے نالون سے ہجر دلبر مین | کہ تنگ ہتے ہین سب ساکنان قرب و جوار

مرین تو کون جلائیگا شمع تربت پہ | ہمارا داغ جگر ہو تو ہو چراغ مزار

سمند خامہ غزل کی روش پہ خوب پھرا | بنایا نقش قدم سے زمین کو آسنے نگار

بس اب عنان قلم روک لو کہ وقت نہین | کہان کا وصل کہان کا فراق کیسا یار

سخن بخدمت ارباب انجمن چلکر | باعتراف قصور انسے ہو یہ عرض گزار

کہ اے شہان اقالیم علم و دانش و خلق | ضیاے مردمک دیدۂ اولی الابصار

رموز دان سخن فاضل النبیل فخیم | باوج مرتبہ علم منزلت آثار

ہوئی گذشتہ گلٹی مین یہ خطا مجھسے | کہ مین نہ آیا بخدمات صاحبان کبار

کیا تھا وعدۂ تحریر ہو سکا نہ وفا | صحیح تھا مگر اُس روز ہوگیا بیمار

اگر سزا ہو مری مین قبول کرتا ہون | کرو معاف تو یہ بھی نہین ہی کچھ دشوار

سخن کی فکر نہین اندنون مجھے مطلق | سمجھ لیا کہ مشقت ہی اسمین سب بیکار

خدا گواہ کہ دل آجکل پریشان ہی | ہجوم یاس ہی اب مجھکو باعث انکار

کسے دماغ کہ ہو نثر مین گہرافشان | کہان خیال کہ ہو نظم مین زبان دُربار

ہزار شکر مری انجمن کے سب ممبر | ہر ایک علم مین فایق ہین اور واقف کار

فضائل انکے مفصل اگر لکھے جاتین | تو ایک دفتر عالی جہان مین ہو تیار

کوئی ہی علم کا شائق کوئی ہی مائل فن | کسی کو اسکی اشاعت کی فکر لیل و نہار

کوئی پڑھاتا ہی منطق کوئی حدیث و فقہ | کوئی ہی علم معانی مین واقف اسرار

کوئی علوم تواریخ وطب مین کامل ہی
کوئی ریاضی وحکمت سے رکھتا ہی سروکار

کوئی بلیغ وادب دان کوئی عروضی ہی
کوئی ہی ناظم بے مثل کوئی ہی نثار

کوئی بیان ومعانی مین خوب واقف ہی
کوئی رمل کا ہی مشتاق کوئی ہی جفار

کسی کو علم قیافہ مین ایسا ہی ادراک
کہ ایک شکل سے بتلائے خصلتین وہ ہزار

حساب دان کوئی ایسا کہ ضرب وقسمت سے
مہندسون کو دکھاتا ہی شکل اور مقدار

وحید عصر کوئی ہی بخط نستعلیق
کوئی ہی نسخ مین فائق کوئی بخط غبار

غرض علوم ہین جتنے وہ سب سے ماہر ہین
فنون جتنے کہ ہین سب ہین وہ واقف کار

مقابل ایسے بزرگون کے ہین کم استعداد
بیان کرونگا بھلا کیا علوم کے اسرار

مگر بخاطر احباب ونیز حسب الحکم
بصد نیاز وادب نذر ہین یہ چند اشعار

قبول ہون تو زہے افتخار وعز وشرف
جو رد کرین تو ہین ارباب انجمن مختار

یہان سے ہوتا ہی اخلاق کا بیان آغاز
سمجھنا چاہیے مشتے نمونہ از خروار

زبسکہ ذکر مین اخلاق کے طوالت ہو
کرون مقدمۂ علم اولا اظہار

کہ خلق جزو ہی اجزائے علم حکمت کا
سنین وہی کہ جو ہین بحث باس سے واقف کار

اسی کو کہتے ہین حکمت کہ علم اشیا ہو
قیام بھی اسے لازم ہی ہر زمان ہر بار

اور اسکی قسمین ہین دو ایک علم ایک عمل
بیان یہ ہوتا ہی وصف انکا مختصر اظہار

یہ معنی علم کے ہین ہو تصور اور تصدیق
عمل کہ ہی حرکت اور ہی مہارت کار

کمال جسمین کہ علم وعمل کا حاصل ہی
وہی ہی فاضل ودانا حکیم خوش کردار

اب آگے بحث مطول ہی علم حکمت مین
کہ حکمت نظری کا بھی چاہیے اظہار

پھر اسکے بعد لکھی جاے حکمت عملی
ریاضی او طبیعی کا بھی ہو اسمین شمار

اصول علم کی بھی شرح پھر تو لازم ہی
کہ جسکا ذکر بھی اس مختصر مین ہی بیکار

بیان حقیقت اخلاق ہو مناسب ہی
اور اسکے پہلے نتایج کا اسکے ہو اظہار

علوم سے نہین حاصل مگر عمل کا صلہ
فنون سے نہین مقصد مگر نتیجہ کار

چنانچہ جملہ صناعات مین مقرر ہی
کہ پہلے فعل کے ہوتی ہی فکر آخر کار

ضرور سوچیگا پہلے وہ علت غائی
کسی کا تخت بناے اگر کوئی نجار

اسی طرح سے ہر انسان کو فکر لازم ہی
مآل کار جو سمجھے وہی ہی خوش اطوار

یہان ہین خیر و سعادت نتیجہ اخلاق
کمال نفس بشر کے یہی ہین حاصل کار

بیان خیر کا کرتا ہون مختصر تحریر
جو شرح ہو تو یہ ہو جاے دفتر طومار

لکھا ہی بعض نے ہین چند قسمت خیرات
سلف کے تھا حکما کا اسی پہ دار و مدار

شریف خیر وہ ہی جسمین ہی شرف ذاتی
وہ کون حکمت و عقل اسکا نفع ہی بسیار

دوم بقسمت خیرات خیر ہی ممدوح
کہ جسمین ہوتا ہی ہر دم فضیلتون کا شمار

سوم ہی خیر بقوت کہ جیسی استعداد
اسی سے علم کی ہوتی ہی گرمی بازار

وہ چوتھی خیر ہو نافع طریق خیر مین ہو
اسی مین ثروت و مکنت ہی جاہ و عزو وقار

ارسطو کہتا ہی ہی ایک خیر با غایت
اگر ہو تام سعادت جو عکس ہو تو بیار

اسی کی نوع مین داخل ہی خیر بے غایت
کہ جس طرح سے ریاضت علاج ہر بیمار

جو خیر کیف ہی ہے وہ تو حظ نفسانی
یہ خیر وضع ہی یعنے تناسب اجزا
اسی طرح سے پھر اک خیر باضافت ہے
یہی ہے خیر متی ہو زمانہ حسب مراد
بیان سے ہوتی ہے توضیح اسعادت کی
کتب مین ہے کہ سعادت ہے نفس انسان مین
حکیم جنس فضائل بھی اسکو کہتے ہین
وہ کون حکمت و عفت دگر شجاعت عدل
فضائل بدنی کی نہین ہے کچھ حاجت
کہا ہے بعض نے ہے جسم کو بھی اس سے شرف
کہ اک سعادت جسمی ہے ایک نفسانی
نظر جو کی حکما نے خلاف مردم مین
فقیر اپنی سعادت سمجھتا ہے اسمین
حریص کی ہے سعادت کہ تمکنت ہو اسے
وقار و جاہ و حشم ہے سعادت کُنا
نگاہ لطف جو ہے ہے سعادت عاشق
اسی طرح سے بہت اختلاف جب پایا

جو خیر کم ہے وہ مقدار اور عدد کا شمار
یہ خیر این ہے جیسے مکان ہو ہموار
ریاست اور صداقت اسی کے ہین آثار
بیان ہو چکا خیرات کا زروے شمار
بسلک نظم مسلسل ہین یہ دُرِ شہوار
بدن سے اسکو کبھی مطلقاً نہین سروکار
فلاسفہ نے بیان کی ہین اسکی قسمین چار
یہ چار جسمین ہون ہے وہ سعید بے تکرار
انہین کے فیض سے انسان ہوتے ہین ابرار
یہ جنکا قول ہے کرتے ہین اس طرح گفتار
محققون کا اسی پہ ہے اتفاق و مدار
کہ ایک وضع پہ سبکو نہین جہان مین قرار
کہ اسکو مال ہو ثروت ہو اور ہو زر دار
ہوائے نفس کا مغلوب ہو وہ بدکردار
شفا مرض سے ہو یہ ہے سعادت بیمار
وصال یار کہان اور کہیا بوس و کنار
تو ہر صنف کے مراتب کا کر دیا اظہار

ستم ظریف کے کہانتک سہے کوئی انسان
جہان طبیب نہ دارو نہ ڈاکٹر کو خبر

سنین یہ نفس کی باتین تو عقل نے یہ کہا
کہ تو نے کھوے ہین شکوون کے کس لیے دفتر

جو بندوبست ہے اقلیم و سلطنت کا وہان
سوا تمھارے ملازم ہین اور بھی افسر

کرو ہزار دل و جان سے شکر رب قدیر
نہال باغ تمنا مین اب لگیگا ثمر

سنو وہ مژدہ جانبخش جس سے حاصل ہے
سرور جان پے تسکین خاطر مضطر

تمام مملکت شاہ کے وہ رکن رکین
کہ جنکا عدل و کرم خلق پر ہے روشن تر

خدیو ملک کا ہے اختیار کل انکو
وہی ہمارے ہین آقا ہم انکے ہین نوکر

اگر لکھے کوئی اوصاف ذات والا کے
یقین ہے وصف کے ہو جائین سیکڑون دفتر

حلیم و عادل و فیاض افصح الفصحا
رحیم و عاقل و فرزانہ قدردان ہنر

ہما ہے گلشن اخلاق و فیض و عدل و کرم
جلیل قدر شہنشاہ معدلت گستر

ہمین لطیفۂ حق آنریبل اچیسن
جہان خدیو مطاع جہان شہ کشور

ہما ہے اوج شرف صاحب نبیل و فخیم
انیس بیکس و فریاد رس بندہ پرور

اگر بیان ہو شرح جلالت و انصاف
فدا ہون اسپہ ابھی معنی فلا تقہر

دلائین یاد جو پہلے سے تو اسکا رحم
دکھاتا ہے وجہ اثر آیۂ فلا تنہر

روان ہے طبع مری انکے نظم کے شایان
یہان مین عرض کرون ایسا مطلع خوشتر

ہوا ہے شہ سے جسکا مطلع خورشید
ہوئی ہے جس سے کہ بے ہمسری کی بھی تاور

## مطلع

جہان مین تجھسا نہ پیدا ہو معدلت گستر     اگر ہزار برس کھائے آسمان چکر
ہنوز ذہن رسا ہو تعلّین پہ مرا     یہی خیال ہو دکھلاؤن طبع کے جوہر
ابا نجیب لقب جم حشم فریدون فر     کریم خلق کریم النفس جہان داور
ہمہ عنایت و احسان محیط جود و سخا     وحید عصر فلاطون زمن سپہر ہنرور
کمال عدل سے تیرے ہی خلق کو راحت     روان ہی حکم ترا جس طرح نسیم سحر
وہ عہد ہی کہ اب اک گھاٹ پانی پیتے ہین     تمام وحش و طیور و دواب و شیر و ببر
رہا نہ ظلم و ستم کوئی بھی زمانے مین     اٹھا دیا ہی ترے خوف نے یکسر
ترقیون پہ ہوا راج سے ترے روز بروز     ترا عدیل نہ ہوگا کوئی ترا ہمسر
دعائین خلق کی الفت سے تیری حد زیاد     فدا ہی عدل و کرم پہ ترے ہر اک لشکر
اثر امید و دعا تیرے بندہ فرمان     رضا بجا وہ حشم تیرے حکم کے اندر
مطاع خلق ہی عالم مین تو کہ ہی ہر دم     رضائے خالق و مخلوق تجھکو ہی منظر
اگر ذرا بھی کرم میرے حال پہ ہو جاوے     تو پھر رہون نہ پریشان بخاطر مضطر
قریب ہی کہ مبدل ہون عیش و راحت سے     وہ سب الم کہ جو گذرے ہین پہ برسون مین مجھپر
بہت دنون سے پریشان بحال زار ہون مین     ہوئی ہی بند نہین تن بدن مین جب سے نشتر
اسیر دام الم ہی یہ خواجہ محمد الدین     لسان صدق سے تیرا ہوا ثنا گستر
نگاہ رحم سے مین ذرا بھی نہین بناوٹ کا     اثر دلون پہ ہو جسکا وہ کیون نہو باور

ہر ایک بات پہ اپنی دلیل رکھتا ہون
مجال کیا جو لطافت سے ہو سخن باہر

وفا شعار ملازم ہون جان نثار ہون مین
امیدوار عنایت کا ہون مین شام و سحر

ادب سے عرض یہی دست بستہ ہے میری
نگاہ لطف جو ہو جاے جانب احقر

فراغ مجھکو پورنیہ کی ہو مصیبت سے
بہار مین مین بدل جاؤن اے شہ کشور

ضیاے مہر سے ہو جب تلک جہان روشن
نسیم صبح کا ہو جب تلک جہان مین گذر

اثر دعا مین رہے عصر کی دعا جب تک
گہر مین آب رہے آب مین رہے گوہر

بقاے دوست سے دل شاد تو رہے ہر دم
انیس و بیکس و مظلوم کا رہے یاور

ہزار سال سلامت رہے تو دنیا مین
لگے خدنگ جگردوز تیرے دشمن پر

بعون صانع زمین و زمان فضل خلاق مکین و مکان

گلدستۂ ازہار نظم ارجمند و شقبوی ریاحین معانی دل پسند مجموعۂ فصاحت گستری نامۂ بلاغت پروری گرامی

# دیوان سخن دہلوی

نتیجۂ طبع محمود والا زمن جناب مولوی سید محمد فخر الدین حسین صاحب بہادر متخلص بہ سخن دہلوی خلف رشید مصنف ممدوح

مطبع نامی منشی نولکشور میں مطبوع اہل سخن ہوا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

عاشق ہون مین تو اُس صنم بے عدیل کا | بتخانہ مین جو راہ نما تھا خلیل کا

عالم تمام آئینہ خانہ اُسی کا ہی | پرتو فگن جمال ہی میرے جمیل کا

جلوہ دکھا کے طور کو سرمہ بنا دیا | منظور تھا کہ عشق ہو چشم کحیل کا

پھونکا فراق نے مجھے اُس بے نیاز کے | ہر داغ دل بنا ہی گلستان خلیل کا

گلگونہ رُخ شفق آسمان ہوا | خون تک گرا زمین پہ نہ تیرے قتیل کا

مین تو نہین شمار مین اپنے تو پھر تجھے | کیا دون حساب جُرم کثیر و قلیل کا

تجھ پر جو بس گیا ہی اُسی کا ہون مبتلا | شیدا نہین ہون مین کسی چشم کحیل کا

تیری نگاہ لُطف رہے خاکسار پر | کچھ بس چلا نہ مجھ پہ سپہر بخیل کا

منعم کبھی نہ کعبۂ دل کو گرائے تو | قصہ جو یاد ہو تجھے اصحاب فیل کا

عاشق ہون مجھکو شربت دیدار دیجیے
پیاسا نہین ہون آپ کی مین سلسبیل کا

جاتا ہی میرا طائر وہم و خیال وان
جس جا گذر ہوا نہ کبھی جبرئیل کا

کیا دخل کوئی راز جو اس بت کا پا سکے
عاجز یہان ہی ذہن رسا ہر عقیل کا

مختار ہی وہ چاہے جسے دے نعیم خلد
خواہان نہین کسی سے ثبوت و دلیل کا

زاہد نہ مجھسے غرہ رہی خیر کثیر پر
نادان وہ مشتری ہی متاع قلیل کا

اللہ تیرے وصف بیان مجھسے ہو سکین
کیا حوصلہ ہی عبد حقیر و ذلیل کا

ہر ایک تیرے فضل کا محتاج ہی کہ تو
حافظ ہی تندرست کا شافی علیل کا

پھر ہو رہینگی راز کی باتین مگر ابھی
موقع نہین ہی یار سے کچھ قال و قیل کا

کیا مجھکو خوف روز جزا ہو سخن کہ ہون
امیدوار رحمت رب جلیل کا

ہوا ہی عشق ای صل علی کس ماہ طلعت کا
کہ عالم داغ دل پر ہی مرے مہر نبوت کا

پھنکا جاتا ہون ای ہمدم تپ ہجر مدینہ مین
اڑاتا ہی دھوئین دل کے شرارہ داغ حسرت کا

رسالت کی گواہی دیتے دیتے مر بھی جاونگا
تو انگشت شہادت ہوگا سبزہ میری تربت کا

رقابت کا مزا ملتا ہی زاہد اون سے جھگڑے مین
زبان و دل کو میرے ورد ہی کیا نام حضرت کا

دم آخر جمال اپنا اگر دکھلائیے مجھکو
تو پھر کیا خوف ہی کمبخت دشمن کی عداوت کا

معاذ اللہ پھر امت کا کہیے کیا ٹھکانا تھا
سہارا گر نہوتا آپ کی اسکو شفاعت کا

زیارت ہو تو مین دکھلاؤن اپنا داغ دل حضرت
کہ سوز عشق سے خورشید ہی صبح قیامت کا

وہان بھی جائینگے یون جیسے اپنے گھر مین جاتے ہین
در جنت پہ رضوان منہ تکیگا تیری امت کا

کسی کو دعوی تقوی کوئی ہی زہد پر نازان
بھروسا ہم گنہگارون کو ہی تیری شفاعت کا

جگہ دیجیے تھوڑی سی اپنے کوے اقدس مین
مزا ملجائیگا مجھکو وہین فردوس و جنت کا

نہین کچھ فکر سوز آفتاب روز محشر کی
گنہگارون پہ ہوگا سایہ تیرے ابر رحمت کا

سیہ کاری سے بہکتے ہوے بھی شرم آتی ہی
کہین بھی ہون غبار خاک پا حضرت کی امت کا

نبی وہ کون ہی جسنے کہ ایسے مرتبے پاے
لقب دنیا مین مرحوم ہوا ہی کسکی امت کا

شجر نے از رہ تعظیم پاس آکر قدم چومے
کیا اقرار پتھر نے بھی ہاتھون پر رسالت کا

اتارینگے فرشتے رب سلم کہکے ہر اک کو
گذر ہوگا صراط قعر دوزخ پر جو امت کا

عجب کیا گر شفاعت سے رہے محروم محشر مین
کہ اے زاہد بھروسا ہی تجھے اپنی عبادت کا

تمنا ہی کسی کی قبر مین صورت دکھانے کی
فرشتون کو ملے موقع جو شاید مجھسے حجت کا

گر اس کوچہ احمد کی خاک پا جو ملجاے
ملا کر اسکو مین بنواون تعویذ اپنی تربت کا

عجب تقدیر ہی باشندگان کوے اقدس کی
مزا ملتا ہی گھر بیٹھے جنھین فردوس جنت کا

بوقت نزع مومن کی مدد کرتے ہین آپ آکر
سخن کی بھی خبر لیجیگا صدقہ اپنی امت کا

مرا سینہ تجلی گاہ ہی انوار یزدان کا
فروغ داغ دل خورشید ہی گردون عرفان کا

بہار خلد اک کانٹا جنون مین میرے دامان کا
فضاے لامکان گوشہ مرے چاک گریبان کا

دیا تو نے مجھے اپنے کرم سے نور ایمان کا
کرون مین کس زبان سے شکر تیرے احسان کا

تعشق ہی مرے دلکو کسی کی زلف پیچان کا — کھلا ہی پر فضا سینہ مین تختہ سنبلستان کا

خیالِ کوچۂ جانان پئے تفریح کیا کم ہی — کہ ناحق تذکرہ کرتے رہین گلزار رضوان کا

زیادہ مہر و مہ سے ابتو ہی آفاق مین شہرہ — ہمارے داغ دل کا اور تمھارے روے تابان کا

نہ منھہ کھلواؤ سبکے سامنے جلنے دو کیا حاصل — سبب تم جانتے ہو میری رنجشہاے پنہان کا

نقاب اب رخ اٹھا دو ہاے تم کیسے مسیحا ہو — مداوا کچھ تمھین آتا نہین بیمار ہجران کا

سخ رنگین سے حاصل کیون نہو کیفیت گلشن — تمھاری زلف اگر دکھلاے عالم سنبلستان کا

اشارے سے چھری کی عاشقون پا [illegible] — یہ گویا ایک ہی لاٹھی سے سبکو آپنے ہانکا

کبھی گر نیند آتی ہی یکایک چونک پڑتا ہون — ہوا ہی کسقدر سودا تری زلف پریشان کا

تبرک جانکر سب لیگئے عشاق وحشت مین — نہین باقی رہا اک تار بھی اپنے گریبان کا

کبھی دکھلائیے آکر ہمین اپنا رخ و گیسو — کھلے تا حال کچھ صبح وطن شام غریبان کا

نہین ہوتا ہون لیکن روز انکے گھر جاتا ہون — ادب سے روکنا لذت فزا ہی انکے دربان کا

شب غم انتظار یار مین آسان گذرتی ہی — ولے دشوار ہوتا ہی گذرنا روز ہجران کا

سخن ہاے سخن مین شاہ معنی نے کیا جلوہ — ہوا موزون لقب دیوان خاص اپنے دیوان کا

بند کی آنکھین تو دیکھا جلوہ روے یار کا — تھا فقط پردہ ہمارے دیدۂ بیدار کا

تنگ ہین ان ابتو ہم حسرت و ارمان سے ہین — رخنۂ دل ہی مگر روزن تری دیوار کا

چند اشوق لقاے یار بھی کیا چیز ہی — اک جہان ہی اندنون طالب ترے دیدار کا

جوش گریہ سے تصور ہی ترا رشک چمن
لطف ہی جنات تجری تحتہا الانہار کا

ہو جہان راحت بھی ایذا بھی پھر اسکو کیا کہون
چاندنی یا دھوپ یا سایہ تری دیوار کا

بعد مُردن قبر پر میری آ گے نرگس کے پھول
دیکھنا کوئی تماشا حسرتِ دیدار کا

جذبۂ سوداے زلف یار دیکھا چاہیے
بنگیا گیسو مرے دامن کے ہر اک تار کا

وصل کی امید مین آخر ہوا اپنا وصال
کیا غضب آمیز تھا وعدہ مرے عیّار کا

دید سے تیرے نہو کیون صحت زخم جگر
سبزۂ خط مین اثر ہی مرہم زنگار کا

ہو گئی تسکین کہ اک دن تو مقدر ہو گیا
حشر پر ٹھہرا جواب وعدہ ترے دیدار کا

دیکھ کر دشمن کو کوچہ مین ترے جلتا ہی جی
دھوپ سے بدتر ہی اب سایہ تری دیوار کا

سوز جان حاصل ہی مجھکو کچھ عجب لذت کے ساتھ
نالہ دلمین سخن ہی ڈھنگ موسیقار کا

تمھین جو شغل ہی اب زلف کے بنانے کا
بہانہ ہی یہ فقط [illegible] چھپانے کا

گلہ کرینگے [illegible] کیا ستانے کا
یہی ہی حال صنم آج کل زمانے کا

ہماری جان بھی جاتی تو یہ نہوتا رنج
کہ جیسا غم ہی ہمین اپنے دل کے جانے کا

کہو تو خیر ہی کس بات پر ہنسی آئی
غضب ہی آج تو انداز مسکرانے کا

وہ کیا ہوے مرے احباب بزم ساغر کش
کہ [illegible] شرابخانے کا

ترے ستم کی تو پروا نہین مگر ظالم
عدو کی بات ذرا مین نہین اٹھانے کا

شکستگی کے سوا اور کچھ نہین مرغوب
پڑا ہوا ہی مزا دل پہ چوٹ کھانے کا

صنم یہی تری بدنامیون کا باعث ہی
کہ ڈھب نہین تری آنکھون کو دل چرانے کا

ہلا نہ ہم سے کبھی وہ سمجھ کے عاشق زار — کہ ڈھنگ یہ بھی ہی الفت کے آزمانے کا

دبا یا ضعف نے ایسا کہ دل ہی بیٹھ گیا — کیا جو قصد کبھی ہمنے سر اٹھانے کا

ہمین ہی عذر ترے در کے خاک ہونے مین — یہی ہی طور جو دامن اٹھا کے جانے کا

دریغ ہم سے نہ کر ناز سہ پہ جفا کہ ہمین — ابھی ہی حوصلہ باقی ستم اٹھانے کا

صبا کو راہ نہ تھی گر رقیب سے تو سخن
مرے پہ کیا ہی سبب ہم سے ہی خاک اڑانے کا

عاجز ہجوم غم سے ہم دل زار ہو گیا — جینا فراق یار مین دشوار ہو گیا

وہ ہون کہ میرے آبلہ پا کے فیض سے — سیراب کوہ و دشت مین ہر خار ہو گیا

جس پر پڑی نگاہ تغافل تری مسیح — مایوس زندگی سے وہ بیمار ہو گیا

ثابت ہوا کہ ہی وہان پرسش گناہ کی — یان عبد بے گناہ گنہگار ہو گیا

اظہار عشق سے مجھے الفت کی تھی امید — وہ اور میرے درپے آزار ہو گیا

مین کہہ سکا نہ حشر مین کچھ اسکو دیکھکر — بند اس طرح مرا لب گفتار ہو گیا

ہوگا وہان بھی جلوہ جانان کبھی کبھی — خلد برین بھی کوچہ دلدار ہو گیا

اُس تک پہونچے کیا کہ تھی قید گران غم دی — اس دام ہی سے چھوٹنا دشوار ہو گیا

خوش ہون کہ بڑھ کے اب تو دلمین مرا غبار — وہم و خیال غیر کو دیوار ہو گیا

مین نے تو کی شکایت دوران یہ فہم ہی — شکوہ سمجھ کے اسکا وہ [illegible] ہو گیا

ممنون بیخودی ہون کہ حسرت بھی اب نہین — کیسا [illegible] زار ہو گیا

شکوہ کی جا میں شکر ستم کرکے رہ گیا — میں کیا کروں جو دل میں تھا اظہار ہو گیا

ناصح کی بات اور سنیں ہم خدا کی شان — ایسا ہی ذکر تھا کہ میں ناچار ہو گیا

کیا کر رہی ہیں طلسم تری کم نگاہیان — جس نے سنا وہ طالب دیدار ہو گیا

کام آ پڑا ہے قاتل نازک مزاج سے — مرنا جو سہل تھا مجھے دشوار ہو گیا

اغیار جسکو کہتے تھے عیار ہے حسن — دم بھر میں ہائے وہ تو مرا یار ہو گیا

بیمار محبت ہوں نہ لو نام دوا کا — اس بت کو بلا دو جو ہے کچھ خوف خدا کا

دوزخ میں مجھے بھیج کہ جنت میں جگہ دے — خواہاں ہوں صنم میں تو فقط تیری رضا کا

ہے تخت نشین کوئی کوئی خاک نشین ہے — انجام غرض ایک ہے ہر شاہ و گدا کا

آتے ہی چلے جاتے ہو عادت یہ بری ہے — بیٹھو تو ذرا کھول کے تم بند قبا کا

وحشت میں چلا جاؤں کہیں کیا مری طاقت — گردن میں وہ حلقہ ہے تری زلف رسا کا

رو یاد مجھے کرکے بہت روتے ہیں اب تو — سنتے ہیں کبھی نام جو ارباب وفا کا

تسکین کو لوگوں کی یہ تدبیر تھی ورنہ — معلوم تھا پہلے سے اثر جسکو دوا کا

بے چین کیے رکھتی ہے اب تو ترے دل کو — دیکھا کچھ اثر تو نے مری آہ رسا کا

لائی ہے صبا پیرہن یار کی خوشبو — پہچان سکے دیکھ کے ہم رنگ ہوا کا

صدقے ہوئے ارباب نظر از رہ الفت — پتھر پہ نشان پایا جو اسکے کف پا کا

دل ڈھونڈھتا ہے اس صنم عربدہ جو کو — آجاتا ہے جب ذکر کہیں جور و جفا کا

اب دید کے قابل ہے ہمارا تن لاغر — مانی سے نہ کھنچا گیا تصویر کا خاکا

فرط لذت سے ہین مست مئے سرجوش ہوا

کیا بات کہ مزا اڑ گیا اس رد و بدل کا
پھر آج بھی ہے وہی وعدہ ہوا کل کا

تعلیم کی حاجت نہ رہی حسن عمل مین
سکھلایا ہوا تھا جو مین توفیق ازل کا

تم چہرۂ انور سے نقاب اپنے اٹھا دو
جھگڑا نہ رہے دہر مین اضداد و ملل کا

یہ شوق کہ الجھا ہی رہون زلف بتان مین
عقدہ نہ کھلا آج تک اس طول امل کا

جتنا کہ ندامت سے سبک ہوتا ہون دلمین
ہوتا ہی گناہونکا مرے بوجھ بھی ہلکا

جبتک کہ نہ دکھلاؤ گے وہ چاند سی صورت
دم نکلیگا کس طرح سے مشتاق اجل کا

شانے سے کھلین عقدۂ گیسوے پری رو
یہ زور خداداد تھا اس پنجۂ شل کا

وزدیدہ نظر یار کی بھی پڑتی ہی اسپر
ہر اشک مری آنکھ کا ہیرا ہی دو پلکا

لو بوسے کا اب نام بھی آئیگا نہ لب پر
اس بات کا کہیے تو ابھی دون مین چھلکا

غالب کے ہو شاگرد سخن کہتے ہو کیا خوب
ہر شعر مین ملتا ہی مزا ایک غزل کا

پھر بہار آئی جنون سلسلہ جنبان ہوگا
دھجیان پھر مرے ہاتھون سے گریبان ہوگا

آج محفل مین جو مے نوشی کا سامان ہوگا
روح جمشید پہ ساقی ترا احسان ہوگا

اسکے آنے کی مسرت ہی مگر فکر یہ ہی
کیا کہونگا جو مرے حال کا پرسان ہوگا

شکوۂ جور بھی سنتے نہین اب تو ہمسے
وہ سمجھتے ہین کہ یہ بھی کوئی ارمان ہوگا

ضد بہت مجھسے ہی اچھا مجھے بتلا تو سہی
مین جو کافر ہون تو تو ضد سے مسلمان ہوگا

کشور دل جو شہ عشق کے قبضہ مین رہا
ہو کے آباد کبھی باز یہ ویران ہوگا

ہوگی اک روز قیامت مین قیامت برپا
صبح محشر جو مرا چاک گریبان ہوگا

ذبح کر ڈال بلا سے کہین جھگڑا ہی ہو
سخت مشکل ہے تجھے یہ بھی نہ آسان ہوگا

مین یہ کہتا ہون جسے لوگ سمجھتے ہین ہلال
تیری اُٹھتی ہی ہوئی کرتی کا گریبان ہوگا

واعظو بات تو اتنی ہے طوالت کیا ہے
خلد کہتے ہین جسے کوچۂ جانان ہوگا

درد فرقت تو نکالے بھی نہ نکلیگا ترا
اور چند سے جو رہا دل مین تو ارمان ہوگا

تیرا عکس رخ انور جو پڑیگا ساقی
جام ہی مطلع خورشید درخشان ہوگا

ستم ایسے ہین اب اسکے ستم سے افزون
آئینہ دل کا مرے دیکھ کے حیران ہوگا

دوستو اسکو سمجھا دو جو خجل ہوتا ہے
ضد پہ آئیگا تو وہ اور پشیمان ہوگا

قتل سے اب مرا حال بیان تک پہونچا
جو ستم کیجیے گا آپکا احسان ہوگا

اے سخن کہیے تو انصاف سے اس عالم مین
درد جسکو نہو وہ بھی کوئی انسان ہوگا

الٰہی دیکھیے کب تک وہ مجھپر مہربان ہوگا
غم فرقت مرا کس دن نصیب دشمنان ہوگا

مری جانب سے ہوگا جو کہ مجھپر بدگمان ہوگا
ستم تیرا نہ ہوگا اور نہ جور آسمان ہوگا

نہ شکلے تفرقہ پروا رمجھکو چین دم بھر بھی
بنیگا دوست تو میرا تو دشمن آسمان ہوگا

ہزیمت داغ دل مین جلوۂ مہتاب کہتا ہون
کفن میرا مری آغوش مین مثل کتان ہوگا

نہین گم نام کچھ مین بھی ترا مشہور عاشق ہون
مجھے کر بے نشان ظالم ترا نام و نشان ہوگا

سُنیگا تو نہ جبتک مجھسے میرے حال کو ہمہم
فسانہ میرا ناصح تجھکو کیونکر بر زبان ہوگا

ہمین تو باندھ لو اپنی کمندِ زلفِ مشکین مین
پھنسا لائے جسے تم کوئی صیدِ ناتوان ہوگا

خطا سے درگذر کا فرمری مین تو سمجھا تھا
کہ مجھسے نام سُنکر جور کا تو بدگمان ہوگا

پس گریہ نہ نکلے کیونکہ آہِ سینہ سوزان
جلیگا آگ پر پانی تو آخر کو دھوان ہوگا

ہوا گر ایک بھی سر نالۂ آہن گذار اپنا
تو پھر ہر دیدۂ زنجیر سے آنسو روان ہوگا

حرم ہو تبکدہ ہو کوئی جا ہو ہم تو عاشق ہین
کرینگے سجدہ اُس جا نقشِ پا تیرا جہان ہوگا

وہین ہو پہنچینگے ہم بھی تجھسے اپنا خون بہا لینے
بتا تو عرصۂ محشر مین ظالم تو کہان ہوگا

خوش و ناخوش بسر ہو جائیگی یہ زندگی لیکن
جسے آرام کہتے ہین نہ یان ہوگا نہ وان ہوگا

سخن کیا خوف ہے تجھکو حسابِ روزِ محشر سے
ترا حامی رسولُ اللہ شاہِ دوجہان ہوگا

جوشِ وحشت کیا کرے اُس ناتوانِ دلگیر کا
صحنِ بیابان جسکو عرصہ خانۂ زنجیر کا

کیا کھلے عقدہ پھر اُسکے رشتۂ تقدیر کا
بس جہان چلتا نہو کچھ ناخنِ تدبیر کا

گالیان وہ دے رہا ہے اور ہم لب بند ہین
یہ اثر ہے یار کی شیرینیِ تقریر کا

ہجرِ جانان مین کیے وہ نالۂ رشک آفرین
ہوگیا قائل عدو بھی عشق کی تعزیر کا

مین تو مین تجھکو بھی اب اے چارہ گر تکلیف ہے
فائدہ قطع نظر درمان بے تاثیر کا

آہ کو میری نہ روکے گی تری تیغِ نگاہ
ہے بہت مشکل ستمگر کاٹنا اِس تیر کا

طائرِ رنگِ حنا سے یار نے تشبیہ دی
رنگ جب اُڑتا نظر آیا مری تصویر کا

زلف کافر سے دلِ وحشی پریشان کیون نہو / ابتدا سے یہ نہین خوگر کبھی زنجیر کا

کوے قاتل مین چلے ہین باندھ کر تیغ و کفن / آزمانا ہمکو بھی منظور ہی تقدیر کا

قتل کرتے ہین بہانے آپکے شام وصال / دم تمھارے لطف دیتے ہین دمِ شمشیر کا

پاس غیر کے سوئے تم کب غیر نے دیکھا تو کیا / خوف ہی تمکو عبث اس خواب کی تعبیر کا

کام ہی ہجرِ بتان مین کاوشِ جانِ حزین / کوہکن کچھ بات ہی لانا بھی جوئے شیر کا

وہ بھی آئے دم بھی اب اپنے لبون تک آ چکا / پھر سبب کیا ہی الٰہی موت کی تاخیر کا

وحشتِ دل کی ہمارے ای سخن تاثیر دیکھ / رنگ بھی جمتا نہین ناصح کی اب تقریر کا

تیرہ بختی کا مزا کچھ بھی تو حاصل ہوتا / کاش ای جان ترے رخسار کا مین تل ہوتا

قتل عاشق اُسے دشوار ہی آسان نہین / سہل ہوتا تو نہ جینا مجھے مشکل ہوتا

کم سنی مین ہی یہ آفت کہ الٰہی توبہ / کیا غضب ہوتا اگر وہ کسی قابل ہوتا

جوشِ گریہ مین اگر ضبط نہوتا ہمکو / کہین چشمہ کہین دریا کہین ساحل ہوتا

دیکھ لیتے اُسے بے پردہ ہم ای حسرتِ دل / پردہ شرم و حیا کاش نہ حائل ہوتا

توڑ کر پھینک دیا آپ نے کیا خوب کیا / آئنہ اس رخِ انور کے مقابل ہوتا

بھر پامال جو آتا وہ مری تربت پر / تو مری خاک کا ذرہ بھی ہر اک دل ہوتا

ایسا سمجھاتے کہ پھر نام نہ لیتا اُنکا / ایک ساعت صرف ہو مین اگر دل ہوتا

آرزو تھی کہ نظر آپ کی پڑتی اُسپر / اشک جو آنکھ سے گرتا وہ مرا دل ہوتا

تا دم نزع تغافل ہی تمہارا بہتر
تم اگر آتے تو مرنا مجھے مشکل ہوتا

کچھ مزا مرگ محبت کا نہ پوچھو اے خضر
تم سے کہہ دیتے اگر کہنے کے قابل ہوتا

لطف جنت مجھے دنیا میں سخن ملجاتا
میرے پہلو میں جو وہ حور شمائل ہوتا

مرے دل میں جو شوق جلوۂ روئے نکو آیا
جدھر دیکھا ادھر مجھکو نظر اے یار تو آیا

مٹایا آپ کو جسنے اسی نے یار کو پایا
جو خود گم ہو گیا اسکو طریق جستجو آیا

نہ رویا میں کہ اشکوں سے کہیں طوفان نہو برپا
خیال اس بیوفا کا جب کنار آبجو آیا

جنوں میں چاک داماں سے وہ جوبن تھا کہ کیا کہیے
مگر برہم ہوئے وہ جب میں انکے روبرو آیا

یہی ارشاد ہے پھر ہاتھ آنا میرا مشکل ہے
اگر بھولے سے لب پر کوئی حرف آرزو آیا

غریق بحر ناکامی ہوئے جاتے ہیں وا حسرت
کہ آب دم شمشیر قاتل تا گلو آیا

مجھے مارا تمہاری چشم دزدیدہ کے تیور نے
عجب انداز تھا جسوقت محفل میں عدو آیا

دیا ہے غسل چشم خونفشاں نے خون سے مجھکو
زبان پر آج شاید نام قاتل بے وضو آیا

مبارک ہو جنوں میں عشق کی اپنی جگر کاوی
کہ جائے اشک اب پھر سر مژگاں لہو آیا

محبت میں جفا و رشک سے اسکے یہ حالت ہے
کہ وہ بھی سامنے آیا تو میں سمجھا عدو آیا

بہار آئی وضو کر لو شراب ارغوانی سے
سخن اٹھو کہ وقت بیعت دست سبو آیا

ترک کچھ آسان نہین ساقی خدا کے واسطے
بادۂ گلرنگ کا مجھکو نہ تو خوگر بنا

اسکو رنج بے دلی کیونکر کسی کا ہو کہ وہ
لے گیا لوگون کا دل اور مفت مین دلبر بنا

جب اجل آئے لحد مین خشت زیر سر نہو
گو عمارت تو مثال سد اسکندر بنا

دون اسے دل عرش پر سمجھو وہی جسکا مقام
واسطے جسکے لوا و کوثر و منبر بنا

وہ کہ جسکے نور نے عالم منور کر دیا
جسکی خاطر چرخ با مہر و مہ و اختر بنا

نامۂ عشاق کی کثرت سے اے بتوائے صنم
تیرے گھر گویا شکایت کا تری دفتر بنا

وصل مین کسنے دماغ جان معطر کر دیا
جعد مشکین پریوش طبلۂ عنبر بنا

ہیزہ ایسی خوشامد خوش نہین آتی مجھے
اسقدر باتین نہ ناصح تو مرے منہ پر بنا

تا رہے کچھ مری مٹی کی نشانی اے کلال
جو مرے میکش تو اسکی خاک سے ساغر بنا

چار دن کے واسطے کیا کیا نہ کچھ سامان کیے
کوئی یان دارا بنا اور کوئی اسکندر بنا

عرض کی مین نے کہ اے جان عشق کی امداد سے
اک پری پیکر کی خاطر میرے دلمین گھر بنا

ہنسکے بولے پھر عجب کی کونسی یہ بات ہے
قدرت حق سے فلک کا گنبد بے در بنا

دل ہمارا خوش ہوا بہتر مبارک آپ کو
اور مبارک اسکو جسکے واسطے وہ گھر بنا

مٹ گئے لیکن نہ اٹھے کوئے جانان سے سخن
مثل نقش پا جو بیٹھے خاک پر بستر بنا

مرگ ناکامی سے بھی اسکا قلق کچھ کم نہ تھا
ہائے جب وہ دیکھنے آئے تو مجھ مین دم نہ تھا

اب بجز افسوس کچھ دل سے نہین آتی صدا
حسرت و ارمان کا پہلے دلمین ماتم نہ تھا

مجھکو جو اٹھوا دیا اُسنے تو پیرے حال پر
کون تھا محفل مین جو با دیدۂ پُرنم نہ تھا

وہ بھی کیا دن تھے کہ جب ہم آپ پر شیدا نہ تھے
کیا مزے سے زندگی کٹتی تھی کچھ بھی غم نہ تھا

تو نہ آیا باغ مین اور تیری فرقت مین مجھے
تھی کنی ہیرے کی اک گل قطرۂ شبنم نہ تھا

مرتے دم بھی اُسنے عاشق سے کیا اپنے فریب
رونی صورت تھی مگر آنکھون مین اُسکی نم نہ تھا

چند روزہ تھا فقط اُس یار کا حُسن و شباب
پھر جو دیکھا اُس پری کو ہمنے وہ عالم نہ تھا

زلف جانان مین عدو شاید رہا تھا شانہ کش
صبح جو دیکھا تو اُسمین بال کچھ بھی خم نہ تھا

کیا کہون تم سے کٹی کیونکر شب ہجر صنم
اے سخن جُز بیکسی کوئی مرا ہمدم نہ تھا

مرتے پہ داغ دل تن بیجان مین رہگیا
روشن چراغ خانۂ ویران مین رہگیا

اعجاز خوش خرامی جانان سے نقش پا
طاؤس بن کے صحن گلستان مین رہگیا

جام شراب ہاتھ مین پہلو مین ہو صنم
تا عمر آہ مین اسی ارمان مین رہگیا

دو گام چل سکا نہ جنون مین سخن کے ساتھ
جب تھک گیا تو قیس بیابان مین رہگیا

دید کے قابل ہے اب اُنکا ادھر دیکھنا
جذبۂ دل کا مرے کوئی اثر دیکھنا

جانا نا اے دوستو گھر سے وہ نکلا ہی
چاک گریبان کوئی شہر مین کر دیکھنا

کیجو نہ بدنام اُسے فاش نہو راز عشق
ٹپکے نہ آنسو کوئی دیدۂ تر دیکھنا

فکر مداوا جو ہے سود نہین ہمدمو
ہوگی نہ صحت ہمین اسکو بھی کر دیکھنا

آئینہ منگوا ئیے اپنے تئین دیکھیے
آپ کو منظور ہی میرا اگر دیکھنا

وہ تپ غم کا گلہ ہاے تردد ترا
پاس وہ آکر مرا ہاتھ سے سر دیکھنا

ظلم یہ تازہ ہوا ہو کے ستم سے خجل
کر دیا موقوف اب اُسنے ادھر دیکھنا

یار نے ٹالا مجھے کہ کے یہی رات بھر
اے لو وہ آیا کوئی جانب در دیکھنا

بید ہہی ہو تو ہو چشم سخنگو تو ہی
کیا کہا اے جان من پھر تو ادھر دیکھنا

تیر نظر آپ کا غیر کے اوپر چلا
سینہ سپر کر دیا میرا جگر دیکھنا

ہاے یہ کیا ظلم ہی مجھکو نہین بھولتا
ہاتھ مین لیکر ترا تیغ و سپر دیکھنا

اور تو اُنکے ستم مجھکو مساوات ہین
ترچھی نگہ سے و لے اُنکا ادھر دیکھنا

شغل یہی ہی سخن ہجر صنم مین مرا
غور سے سوے فلک دو دو پہر دیکھنا

کیا کام شاخ گل سے غرض بوستان سے کیا
ہون خانمان خراب مجھے آشیان سے کیا

بیرحم تجکو حالت دل کے بیان سے کیا
تو بیوفا ہی تجھکو مری داستان سے کیا

مر جائینگے تو دفن بھی ہونگے یہین پہ ہم
بیٹھے تو اب اُٹھینگے ترے آستان سے کیا

صیاد نے اُڑا دیے مرے ہوش ہمصفیر
کیا جانیے کہ اُسنے کہا باغبان سے کیا

اے دل وہ سُن رہے ہین مرا حال اور مجھے
یہ خوف ہی کہ دیکھیے نکلے زبان سے کیا

لیجے عدو کو مار لیا ہمنے ٹوک کر
کہیے غرض تھی آپکو اس امتحان سے کیا

بیٹھا ہی کس لیے سگ جانان لیے ہوے
شعلے نکل رہے ہین مرے استخوان سے کیا

گردش رہی نصیب مجھے ہجر یار مین
گر شتہ ہو وہ آپ گلہ آسمان سے کیا

تیری نگاہ ناز کا خواہان ہون خلد مین
حورون سے کیا غرض مجھے باغ جنان سے کیا

خوش ہین کہ ساتھ لائے ہین سب کچھ وہان سے ہم
غم ہے یہی کہ جائینگے لیکر یہان سے کیا

دائم برنگ سبزہ پامال ہون نسیم
باغ جہان مین مجھکو بہار و خزان سے کیا

بے فائدہ ہے فکر کہ نام و نشان رہے
جب بے نشان ہوا اُسے نام و نشان سے کیا

دل لے گیا وہ شوخ جو ہونی تھی وہ ہوئی
حاصل کہو سخن اب اس آہ و فغان سے کیا

آرزو ہے کہ صنم وعدہ کا ایفا کرتا
چھیڑتا اُسکو مین اور شکوہ بیجا کرتا

عمر بھر صنعت خالق کا تماشا کرتا
سامنے ہوتے تم اور مین تمھین دیکھا کرتا

تیغ قاتل کے لیے بوسے کبھی خنجر کے
یہ مثل سچ ہے کہ مرتا نہین کیا کیا کرتا

یار آزردہ خفا دل بھی زمانہ دشمن
ایسی قسمت پہ بھلا کیا مین تمنا کرتا

عمر بھر ہمکو شکایت کی نہ تھی جا تجھ سے
اپنے وعدون سے جو تو ایک بھی پورا کرتا

ضبط سے کام لیا مین نے شب فرقت مین
نالہ کرتا تو دو عالم تہ و بالا کرتا

صدمۂ رشک عدو تلخی ہجران کے عوض
زہر دیتے جو مجھے تم تو گوارا کرتا

حسرت بادۂ گلگون کا جو ہوتا کچھ ذکر
مجلس وعظ مین ہر روز مین جایا کرتا

اپنے محبوب کی خاطر جو نہ ہوتی منظور
دو جہان خالق کونین نہ پیدا کرتا

پنج روزہ ہوئی دنیا مین حیات انسان
اور جیتا تو خدا جانے یہ کیا کیا کرتا

دے دی جو چیز تو پھر کام کی اپنے نہ رہی
پھیر کر اُس سے دل اپنا مین اُسے کیا کرتا

ضعف سے طاقت رفتار نہین ہے ورنہ
تنگ مین بھی تجھے اے وسعت صحرا کرتا

مجھسے سنتا جو مری بات کو وہ گوش بگوش
اُس سے مین برہمی زلف کا شکوا کرتا

اٹھ گیا وہ مرے بالین سے چلو خوب ہوا
کیا برا تھا جو مسیحا سے مجھے اچھا کرتا

دسترس گیسوے جانان پہ جو ہوتا میرا
بیخودی مین نہین معلوم مین کیا کیا کرتا

اے سخن وصل صنم کا مجھے ہوتا جو یقین
پھر کسی شی کی نہ دنیا مین تمنا کرتا

دیکھو تو اوج میرے جنون کے کمال کا
ناخن کے زخم دیتے ہین دھوکا ہلال کا

بوسہ تو کیا جواب بھی ملتا نہین کبھی
پھر کیونکہ حوصلہ ہو بتون سے سوال کا

ہر دم ہے عشق مین بھی خدا پر نظر مری
مجھکو نہین ہے خوف بتون کے ملال کا

شعلے مین مہر و ماہ مین انجم مین برق مین
جلوہ کہان نہین ہے تمھارے جمال کا

شام فراق کو مری معدوم کر دیا
مژدہ دیا جو آپ نے صبح وصال کا

ایسا گلا یا سوزش پنہان نے اے جنون
طوق گران پہ میرے گمان ہے ہلال کا

کچھ مجھسے ہو خفا کہ عدو کا خیال ہے
فرمائیے تو آج سبب کیا ملال کا

ہے دارو ے شفا مرض دل کے واسطے
خواہان ہون مین تو آپکے منھ کے اوگال کا

خود رفتگی مین یہ بھی نہ جاتا رہے کہین
مجھکو بڑا خیال ہے تیرے خیال کا

غیرون کے واسطے ہین یہ عجب نمائیان
مارا ہوا ہون مین تو تری بول چال کا

دلمین غبار لے کے نہ جاؤن جہان سے
تو وہ نہ تو بنا مجھے گرد ملال کا

لاکھون ہین ای صنم دل مفتون پھنسے ہوے
عالم ہی تیری زلف پہ ماہی کے جال کا

تصویر ہر پری کی مرے دل پہ نقش ہی
مین نے بنالیا ہی مرقع خیال کا

پیری مین بھی شباب کی سی تاک جھانک ہی
لپکا ہی میری آنکھون کو کیا دیکھ بھال کا

آغاز مین ہر امر کا انجام سوچ لے
انسان کو گر خیال ہو اپنے مآل کا

کہنے گئے تھے دل کی حقیقت مگر سخن
موقع ملا نہ یار سے کچھ عرض حال کا

ساتھ غیرون کے مرا رشک قمر آہی گیا
عید کا چاند تھا بدلی مین نظر آہی گیا

بے سبب مین بھی رقیبون سے الجھ پڑتا ہون
مجھ مین ای جان تری شوخی کا اثر آہی گیا

تیر تو آپ نے مارا تھا عدو کو لیکن
کشش دل سے ہماری وہ ادھر آہی گیا

بزم مین غیرون نے کیا کچھ نہ اُسے بہکایا
پھر خیال اُسکو ہمارا بھی مگر آہی گیا

شام سے ضبط کیے تھا نکل آئے آنسو
یاد جانا ترا ہنگام سحر آہی گیا

کر دیا تم سے جدا تفرقہ پردازون نے
جو مقدر تھا وہ اے یار نظر آہی گیا

ہو گئے دشمن جان تم بھی ہمارے افسوس
صحبت غیر کا آخر کو اثر آہی گیا

لاکھ پردون مین رہا یار و لیکن ہمنے
دیکھا جب دل کی نگاہون سے نظر آہی گیا

اب ہی بے فائدہ تکلیف کا دینا تجھکو
قاصد اُس گل کی صبا لیکے خبر آہی گیا

ے سے خبث وطن راہ زنی کی تو نے
یاد غربت مین بھی اپنا مجھے گھر آہی گیا

امتحان غیر کا اسکو جو ہوا مد نظر
سامنے لے کے مین شمشیر و سپر آہی گیا

چھیڑنا تھا انھین منظور جو محفل مین سخن
جس جگہ بیٹھے تھے وہ مین بھی ادھر آہی گیا

اب تو ظالم نہ مجھے اسقدر ایذا پہونچا
کہ ترے ظلم سے منہ تک تو کلیجا پہونچا

وحشت دل سے گذرتی ہی پریشانی مین
گھر سے گھبرا کے اٹھا جانب صحرا پہونچا

ہی تری زلف مین کافر عجب انداز کی بو
مشک پہونچا نہ جسے عنبر سارا پہونچا

دیکھنا تم کہ اسی وقت قیامت ہوگی
نالہ میرا جو کوی عالم بالا پہونچا

کس کی تعریف کرون سب تو ہین سانچے مین ڈھلے
انگلیان ہاتھ کلائی ترا پنجا پہونچا

طائر وہم کا جس جا تھا گذرنا دشوار
مجھکو دیکھو کہ مین قسمت سے وہان جا پہونچا

پھول تو ہاتھ مین لیتے ہو سمجھکر لینا
نہ لچک جائے کہین ای گل رعنا پہونچا

اسکے پھر آنے کی امید کسی کو بھی نہین
قافلہ یارون کا جو ملک عدم جا پہونچا

زیست ہر ایک کی ہر دم یہ خبر دیتی ہی
بیخبر دیکھ ترا وقت بھی اب آ پہونچا

کیون سکون تجھکو بجائے طپش شوق ہوا
صدمہ کیا اور کوئی ای دل شیدا پہونچا

دشمنی کب کی تھی اے خار بیابان ہمسے
غیر کے آبلہ پا کو جو صدمہ پہونچا

کچھ نہ بن آئی رقیبون سے تو ملنے کو اٹھے
بزم مین جب کہ ترا عاشق شیدا پہونچا

ہند مین ہی سخن اب مضطرب الحال بہت
جلد یثرب مین اسے ای مرے مولی پہونچا

چمن میں اس گل رعنا نے جب خرام کیا
خجل گلوں کو کیا سرو کو غلام کیا

فراق یار میں ہمنے بڑا یہ کام کیا
کہ شب کو صبح کیا صبح کو جو شام کیا

گرایا خاک پہ انکو دکھا دیا اعجاز
بتوں سے جبکہ مرے یار نے کلام کیا

پلایا خون جگر جاے بادۂ گلگون
فراق ساقی مہوش نے آج کام کیا

لگا کے بیٹھ رہے دل تمہارے کوٹھے پر
یہ ہمنے آئنہ بندی کا اہتمام کیا

ملے جو آج ہمیں کل جو وعظ کہتے تھے
تو ہمنے دور سے جھک کر انھیں سلام کیا

نہ دیکھا ظرف ہر اک کا جو لائق اسرار
خدا نے مے کو اسی واسطے حرام کیا

کسی کو ساغر کسی کو بدھائی دیتے ہو
یہ عاشقوں کا عجب تمنے انتظام کیا

روش روش پہ چمن میں گلابیاں چن دیں
بہار آتے ہی ساقی نے انتظام کیا

اب آپ جاکے کسی اور کو یہ دم دیجے
یہاں تو آپ کے وعدوں کو بس سلام کیا

جہاں میں دھوم ہوئی قیس و کوہکن سے زیاد
سخن نے معرکہ عشق میں وہ نام کیا

جو غرور حسن اے جان نہ تجھے کمال ہوتا
ترے حسن عارضی کو نہ کبھی زوال ہوتا

کبھی دربدر نہ پھرتا نہ مرا یہ حال ہوتا
ترے دل میں او پری رو جو مرا خیال ہوتا

یہ نئے نئے گلے ہیں یہ نئی شکایتیں ہیں
وہی آج ہو رہا ہے جو شب وصال ہوتا

مرا دود آہ اے دل یہ گیا ہے کیا فلک پہ
لب یار تک پہونچتا تو سمٹ کے خال ہوتا

یہ مزا تھا عاشقی کا کہ اٹھاتے لطف دونوں
کبھی ہجر یار ہوتا تو کبھی وصال ہوتا

مجھے غم جو ہے تو یہی ہے مرا غم نہیں ہے تجھکو
مجھے رنج پھر نہ ہوتا جو تجھے ملال ہوتا

دوئی درمیان نہ ہوتی تو میں تری شکل ہوتا
تری شکل اگر نہ ہوتا تو تری مثال ہوتا

جو سخن کو تو بلاتا تو وہ سر سے اپنے آتا
ترے در تلک پہونچنا اُسے کیا محال ہوتا

جس نے اُس صاعقۂ طور کا جلوا دیکھا
اُسکو موسی کی طرح محو تجلا دیکھا

کیا کہیں ہجر میں محبوب کے کیا کیا دیکھا
اے سخن عشق نے جو ہمکو دکھایا دیکھا

اچھی صورت کو چھپاتے ہو برا کرتے ہو
لطف کیا جبکہ تمھارا نہ سراپا دیکھا

میں تو کیا فرط حیا سے کبھی اُس ظالم نے
آئینہ لے کے نہ اپنا رخ زیبا دیکھا

ہوگئے جامے سے باہر نہ رہا تن کا ہوش
غصہ دلوا کے انھیں خوب تماشا دیکھا

کیوں خفا ہوگئے لو جانے دو تقصیر معاف
کیا ہوا ایک حسیں ہمنے بھی دیکھا دیکھا

دل بہلتا ہی نہیں کوچۂ جانان کے سوا
خوب ہمنے دل بیتاب کو بہلا دیکھا

مرض ہجر میں اک دم مجھے تسکین نہ ہوئی
معجزہ آپکا اے رشک مسیحا دیکھا

تم بگڑ جاؤگے اور بگڑی بات تمھیں
ساتھ غیروں کے صنم برلب دریا دیکھا

پھر نہ آیا بت بے مہر سخن وا رے نصیب
ہمنے یاں سے فقیروں کو اُترا یا دیکھا

[illegible] سے وہ جانان کھل گیا
دشمنوں کا راز پنہان کھل گیا

حال سب اُسنے کہا اک ایک کا
آج ہمسے اُنکا دربان کھل گیا

جا پڑا وحشت مین جب دست جنون
چاک تک اپنا گریبان کھل گیا

رو چکے ہم لیجیے اب جائیے
ابر بھی ای جان جانان کھل گیا

عاشقون کو اس سے ہی دل بستگی
عقدۂ گیسوے پیچان کھل گیا

آہ تاثیر جنون تو دیکھیے
خود بخود جیب و گریبان کھل گیا

زلف سرکا فی ہوا چہرا نمود
ابر سے کیا ماہ تابان کھل گیا

[illegible] قاصد کو آتے دیکھکر
آنکے خط کا ہمکو عنوان کھل گیا

مستعد کہ جب ہو گیا ہے اے سخن
فکر سے حال سخندان کھل گیا

طبع عالی سے قد یار کا مضمون نکلا
کیا ہی برجستہ مرا مصرع موزون نکلا

کیسے کیسے عاشق دلدادہ تہ خاک ہوئے
حوصلہ تیرا اگردش گردون نکلا

دل لگانے کی تمنا تو ہوئی کچھ بھی اس سے
خود بخود شیفتہ اپنا دل مفتون نکلا

ہین جو رویا رخ رنگین کے تصور مین ترے
اشک جو آنکھ سے نکلا مرے گلگون نکلا

اوج کاکل سے جو ٹوٹا اوترا آیا دل مین
موے گیسوے صنم کا نیا مضمون نکلا

شاد رہتے ہین غم فرقت جانان مین سخن
بادہ سمجھے ہم اسے دل سے اگر خون نکلا

مدتین ہوئی اے جان نظارا نہین ہوتا
وہ بھی نگاہون سے اشارا نہین ہوتا

ہم گالیان دیتے ہو عدو کو سر محفل
یہ سچ تو ہمکو بھی گوارا نہین ہوتا

آتا ہی مجھے یاد تو گر جاتے ہین آنسو
دل سے بھی زیادہ کوئی پیارا نہین ہوتا

دے ہمکو جنون وسعت صحرا کی اجازت
زندان ہین تو اب اپنا گذارا نہین ہوتا

کیونکر وہ مجھے قتل کرین ناز و ادا سے
مرجانا بھی میرا تو گوارا نہین ہوتا

روتا ہون تو ہوجاتا ہی دامن مرا دریا
دریا بھی تو وہ جسکے کنارا نہین ہوتا

کیا صاف چمکتا ہی ترے کان کا بُندا
ایسا تو فلک پر کوئی تارا نہین ہوتا

اب سیر بھی کرنے کی اجازت نہین ہمکو
اتنا بھی مری جان گوارا نہین ہوتا

برہم ہی طبیعت ذرا ہمسے نہ اولجھنا
غصے مین ہمین ضبط کا یارا نہین ہوتا

آئینہ مین اپنا رُخ پرنور وہ دیکھے
یہ رشک بھی ہمکو تو گوارا نہین ہوتا

کیا کیجے سخن شکوۂ بیداد زمانہ
ہمنے جسے چاہا وہ ہمارا نہین ہوتا

میکدہ آباد ہو اُس ساقی گلفام کا
جسنے ساغر بھر دیا مجھ رند مے آشام کا

عشق مین سودا ہی دور بادۂ گلفام کا
طوق ہی گردن مین اپنی عکس خطِ جام کا

پھر ہی کہتا ہی دل صحرائے قیس آباد ہو
پھر ہوا سودا ہمین اُس شوخ لیلیٰ فام کا

خون دل ہی بادۂ گلگون فراقِ یار مین
گردش تقدیر ہی گردش مین آنا جام کا

رنگ عاشق داغ دل اس سے تو کم اچھا نہین
صبح کا عالم ہوا اُسمین اسمین عالم شام کا

ہی سراسر کفر کا اطلاق تیری زلف پر
وہ نہین کافر کہ بندہ جو ہوا اسلام کا

بعد مردن کیا ہی لیکن آج تک تو ای فلک [illegible]
اُ[illegible] نہین دیکھا مری تکلیف نے آرام کا

گالیون پہ ہم جو بگڑے ہین تو وہ دیتے ہین کب
لطف اصل ہو انھین بھی لذت دشنام کا

صبح سے بیٹھے ہوئے ہین انتظار یار مین
عالم اپنے داغ دل پر ہی چراغ شام کا

پھاڑ ڈالا اُسنے غصے سے جو مین نے یہ کہا
بھیجیے پھر دو تپہ آپ کے ہمنام کا

اے فلک اب تک کسے کہتے ہین تیرے دور مین
نام یہ شاید ہے میری گردش ایام کا

کام وہ کیجیے کہ آخر کو پشیمانی نہو
سوچ لینا خوب ہے آغاز مین انجام کا

عرض کی مین نے اجازت ہو تو خدمت مین رہون
بولے وہ کیجے علاج اپنے خیال خام کا

پانی جو کی پر تو رکھوانا بہت دشوار ہے
مین تو کتا بھی کبھی پالون نہ تیرے نام کا

دین و دنیا کفر اور اسلام سب سے ہے الگ
عشق ہے جب سے سخن کو اُس بت خود کام کا

شکوہ اسکا جب مرے منہ سے نکل کر رہ گیا
وہ ہوا برہم مگر تیور بدل کر رہ گیا

دل کو روکا مین نے جب رخصت ہوا وہ نازنین
ہاتھ سے جب دل گیا مین ہاتھ مل کر رہ گیا

غیر بیٹھے تھے نہ اُٹھا وہ مری تعظیم کو
مجھکو دیکھا اور فقط زانو بدل کر رہ گیا

کیا ہی وحشت خیز ہے صحرائے الفت اے جنون
دو قدم مجنون مرے ہمراہ چل کر رہ گیا

یہ حرارت ہے کہ جب نشتر دیا فصاد نے
موم کے مانند و [illegible] مین پگھل کر رہ گیا

ناتوان ایسا ہون جب پہنچا گریبان تک رو کے
اتنی طاقت پر وہ دو انگل نکل کر رہ گیا

چپکے باتین کین سخن اُسنے تو دشمن دیکھکر
شعلۂ رشک و حسد سے دل مین جل کر رہ گیا

نمود کا جو تجھے اے صنم خیال آیا
عدم سے دیکھنے ہر اک ترا جمال آیا

عدو کے نام پہ کیون اسقدر جلال آیا
تمھارے دلمین خدا جانے کیا خیال آیا

جفا سے ہاتھ اٹھایا ستم کیا مجھپر
مری وفا کا بھی تمکو نہ کچھ خیال آیا

فراق یار مین طوق گلو سے دی نسبت
کبھی نظر جو ہمین چرخ پہ ہلال آیا

وہ رند ہون کہ مرا ذکر سنکے محفل مین
فقیر مست ہوے صوفیون کو حال آیا

وہ سوتے ساتھ ولے نیند اڑگئی میری
عدو کے خواب مین آنے کا جو خیال آیا

تہی ہی یار سے ای ہمدمو مری آغوش
فلاسفہ مین خلا کس طرح محال آیا

تمھارے سبزہ رخ پہ فدا ہوئین آنکھین
پھنسا جو ایسے چراگاہ مین غزال آیا

ترقیان ہوئین عاشق کی ناامیدی مین
عروج پر جو ترا حسن بے مثال آیا

کوئی ہی شاد کوئی مبتلا کوئی ناخوش
مزاج دہر مین کیسا یہ اختلال آیا

مٹایا حرف غلط کی طرح زمانے نے
نظر کہین جو کوئی صاحب کمال آیا

وہ تیغ کھینچ کے آ بیٹھے میرے سینہ پہ
ہزار شکر کہ اب وقت انفصال آیا

سخن تلف ہوئی کیا مفت اپنی عمر عزیز
نہ کچھ ہنر ہمین آیا نہ کچھ کمال آیا

کیا بشر سے ہو بیان عز و شان مصطفے
ہی خداوند دو عالم مدح خوان مصطفے

بے حرم ہوتا نہین لوگونکا یثرب تک گذر
ہی بجا کعبہ کو کہنا آستان مصطفے

فخر اسکو ایک دن حاصل ہوا اسکو مدام
عرش سے برتر نہو کیون آستان مصطفے

وہ بھی ہی محبوب جو محبوب کا محبوب ہی
کیون نہ محبوبِ خدا ہون دوستانِ مصطفےٰ

ہو دماغِ جان تو اب بھی ہر جگہ موجود ہی
وہ شمیمِ گیسوے عنبر فشانِ مصطفےٰ

حبذا الطاف و رحمت ای خوشا امت کہ تھا
ذکر اسکا برلبِ معجز بیانِ مصطفےٰ

محمل دل سے صدا حق نے اٹھا لیلی کی جا
ہوگیا مجنون بنا جو ساربانِ مصطفےٰ

ہی کوئی پابندِ دنیا مبتلاے دین کوئی
قید سے آزاد ہین دل بستگانِ مصطفےٰ

چاہتے ہین جسکو بلواتے ہین اپنی بزم مین
ای خوشا بختِ رساے میہمانِ مصطفےٰ

کون کہتا ہی کہ انکو خلد کی ہی آرزو
طالبِ جنت نہین ہین طالبانِ مصطفےٰ

بھاڑ مین جاے جہنم خاک مین دوزخ ملے
خوف کیا ہمکو کہ ہین اندر امانِ مصطفےٰ

وِرد رکھ ہر دم سخن تو یا شفیع المذنبین
یہ وظیفہ ہی براے عاصیانِ مصطفےٰ

ای چارہ گر علاج ہمارا نہو سکا
تجھسے بھی دورِ زلف کا سودا نہو سکا

ایفاے عہد کا نہ خیال آپ کو ہوا
پاسِ وفاے عاشقِ شیدا نہو سکا

کیا حضرتِ مسیح کی معجز نمائیان
بیمارِ عشق ایک بھی اچھا نہو سکا

دے آتے کوئی اسکو خبر میرے حال کی
ای ہمدمو کسی سے بھی اتنا نہو سکا

گو خود گلہ اسی کا سہی یا رقیب کا
ہمسے تو اسکے سامنے شکوا نہو سکا

دیکھے ہوے ہین آنکی نگاہین تو رشک سے
نظارہ سوے نرگسِ شہلا نہو سکا

لینے دیا نہ پاؤن کا بوسہ بھی آپ نے
یہ اقتضاے ہمتِ والا نہو سکا

مفلس ہین آو سو رہو صاحب خطا معاف
سامان عیش آج مہیا نہو سکا

بے چین کر دے خاطر دلدار ای سخن
آہ رسا سے آپ کی اتنا نہو سکا

دل تو تیرا مکان ہی گویا
بلکہ تو دل کی جان ہی گویا

وہ خفا ہو تو دوست تو سمجھو
مجھپہ وہ مہربان ہی گویا

سامنے میرے غیر کیا بولے
بند اسکی زبان ہی گویا

آہ عاشق جو لب پہ آتی ہی
فوج غم کا نشان ہی گویا

مجلس وعظ کیا سمجھتے ہو
زاہدون کی دکان ہی گویا

بے نشان ہوکے دور پہونچا ہین
گھر مرا لامکان ہی گویا

کہتے ہین دوستی بری شی ہی
یہ مرا امتحان ہی گویا

جس زمین پہ ہی تیرا نقش قدم
وہ زمین آسمان ہی گویا

شعر کہنا مجھے ہی کیا مشکل
یہ تو میری زبان ہی گویا

جو کسی کا نہو سخن دشمن
دوست اسکا جہان ہی گویا

نہ کار دنیا کے ہون مین قابل نہ کام ہوتا ہی مجھسے دین کا
تمھاری الفت مین اے پری رو رہا نہ مین مبتلا کہین کا
تم اپنے گھر سے نہین نکلتے یہان محبت سے کی ہی توبہ

تمھین اگر ہی خیال عصمت ہمین بھی ہی پاس اپنے دین کا

کوئی ہی پہلے سے پابجولان کسی کو پھنسنے کی آرزو ہی

ترقیون پہ ہی اب تو سودا تمھارے گیسوے عنبرین کا

تمھارا عاشق کریگا نالے تو جان ہوجائیگی قیامت

نشان رہیگا نہ آسمان کا پتا لگیگا نہ پھر زمین کا

بوقت آخر لگے جو ملنے ہمارے منہ سے دہن کو اپنے

تو اشک چشم صنم جو ٹپکے مزا ملا مجھکو انگبین کا

حرم مین اور بتکدے مین ہر جا نظر مجھے آیا تیرا جلوا

پھر اوہان سے نہ تیرا عاشق جہان گیا ہو رہا وہین کا

یہ کیا ہی اے گلعذار رعنا کھڑے کھڑے آئے اور چلے تم

ہوئی نہ توفیق تمکو اتنی کہ حال پوچھو دل حزین کا

کشش تو دیکھو یہ میرے دل کی مجھے بھی تکلیف دی نہ اسنے

منا کے لے آیا انکو گھر مین اٹھا یا احسان نہ ہمنشین کا

کلام میرے مین معترض کو جگہ ملی کچھ نہ گفتگو کی

زبان لکنت سے لڑکھڑائی ہوا جو دم بند نکتہ چین کا

سخن ابھی کیا ہوا ہی دیکھو ابھی تو الفت کی ابتدا ہی

بہت سا رسوا کریگا تمکو یہ عشق خوبان نازنین کا

مائل اس بت پہ ہوا ہی دل شیدا کیسا
اس بکھیڑے مین آئی ہے مجھے ڈالا کیسا

ہی تصور ترا او بحر لطافت دل مین
بند کوزے مین کیا مین نے یہ دریا کیسا

جلوہ فرما ہی تو ہر رنگ مین ای جان جہان
تو نے جس جامہ کو پہنا ہوا زیبا کیسا

مجھکو دیوانہ بنایا ہی تری الفت مین
لوگ سمجھاتے ہین آکر مجھے کیسا کیسا

ابر رحمت نے توجہ جو ذرا کی مجھ پر
ہوا سر سبز مرا باغ تمنا کیسا

دیکھکر اس قد موزون کو تحیر کیون ہی
پڑ گیا مصرعہ شمشاد مین سکتا کیسا

بوسہ دینے مین اگر تسکو تردد ہی تو پھر
دل کے لینے مین مری جان تقاضا کیسا

خواہش وصل جو کی مین نے تو ارشاد ہوا
ایک دن ہو گیا یہ روز کا جھگڑا کیسا

اور جا تجھکو نہ ملی تھی مرے دل کے سوا
گھر یہ تو نے کیا او وسعت صحرا کیسا

جلوہ کاکل مشکین سے ترے رخ پہ قمر
چاندنی رات کا مجھکو ہوا دھوکا کیسا

جسکو دنیا مین ہی کچھ فکر مآل اندیشی
ای سخن اسکو پھر اندیشہ فردا کیسا

مست بو زلف کو مشک ختن سے کام کیا
عاشق لب کو ترے لعل یمن سے کام کیا

ای گل عاشق برنگ سبزۂ بیگانہ ہی
باغ مین گو ہی مگر اسکو چمن سے کام کیا

کچھ نہ کچھ دلبستگی کو ہو رسن ہی کیون نہو
تیرے دیوانون کو زلف پرشکن سے کام کیا

جم گیا رنگ خزان رخصت ہوئی فصل بہار
بلبل بے خانمان کو اب چمن سے کام کیا

کوئی ہو خواہان جو اپنا ہو اسی کے ہو رہو
عشق مین تقلید شیخ و برہمن سے کام کیا

محفلون مین جائیے آنا یہان ہو گیا ضرور
آپ کو گور شہید خستہ تن سے کام کیا

چادر مہتاب ہی اور خونچکان ملبوس ہی
پھر بھلا تیرے شہیدون کو کفن سے کام کیا

وہ بھی ہی میری طرح شیدائے سراپائے یار
ورنہ پروانہ کو محفل مین لگن سے کام کیا

ہی پسینا باعث تسکین قلب تشنہ کام
وہ نہو تو آپکے چاہ ذقن سے کام کیا

دیکھیے اکبار بھی گر تو نگاہ لطف سے
عاشقون کو تیرے پھر رنج و محن سے کام کیا

کھلے جو ہر مرتبہ جھوٹی مرے سر کی قسم
مجھکو پھر ایسے بت پیمان شکن سے کام کیا

کرتے ہو تعریف کیون ای جان سخن کے شعر کی
اس سے کیا مطلب تمھین اسکے سخن سے کام کیا

عاشق ہوا ہون مین تو اس یار خوبرو کا
کہتے ہین لوگ جسکو شعلہ ہی یا بھبھوکا

جب بات کی تو پہلے تمنے ہنسی سے تھوکا
سیکھا صنم یہ کس سے انداز گفتگو کا

پیغام وصل سنکر لوگون سے وعدو کا
بولا ارے مین اسکے منھ کو لگاؤن لوکا

دامن جو پھٹ گیا ہو ناصح ہم اسکو سی لین
چاک دل و جگر مین موقع کہان رفو کا

بے طور پھنس گیا ہی مجمع مین میکشون کے
اللہ آج حافظ واعظ کی آبرو کا

لاغر ہو [illegible] ایسا سوز درون سے اپنے
فرغل بنا ہمارے پہلے جو تھا شلوکا

تشبیہ [illegible] گلو سے
پامال ہو گیا ہی سب یار آبجو کا

اب ضعف سے جھکین ہین ندان مین سقدر ہم
زنجیر تھی جو پہلے وہ طوق ہی گلو کا

جو کی [illegible] آشنی ہی
عاشق [illegible] سلسلہ ہی کس گرو کا

کھوئے گئے ہم ایسے ملتا نہین ٹھکانا
جب سے ہوا ہی سودا اُس بُت کی جستجو کا

نشتر دیے جنون مین فصاد نے ہزارون
دیکھا تو میرے تن مین قطرہ نہ تھا لہو کا

مہندی کا تم بہانا گر آج بھی کروگے
آنکھون سے میری دریا بہ جائیگا لہو کا

بن بن کے پاس آئی دنیا ہمارے لیکن
اس بیسوا کی جانب ہمنے کبھی نہ تھوکا

اکسیر سے زیادہ ہی قدر و منزلت مین
کشتہ اگر ہو خالص عاشق کی آرزو کا

ناصح سے بحث کر کے کیون تجھے مغز خالی
کیا ہی سخن تجھے بے صرفہ گفتگو کا

آج بے چین نہین ہی دل نالان میرا
کیون مکدر ہی مزاج شب ہجران میرا

پھر چلا دیکھ کے مردہ مجھے جانان میرا
ہائے کس پاس سے جاتا ہی پشیمان میرا

داغ سودا سے ہی گلشن تن عریان میرا
ای گلو دیکھ لو آکر چمنستان میرا

ہی تجھے خوف و رجا عشق ہی ایمان میرا
زاہدا خلد ترا کوچہ جانان میرا

حال کیا پوچھتا ہی بلبل نالان میرا
آج گلشن مین نہین وہ گل خندان میرا

زار ایسا ہون کہ قاتل کو بھی رحم آہی گیا
حال پہ میرے ہوا زخم بھی گریان میرا

پاس رسوائی سے تیری جو مین خاموش رہا
مار ہی ڈالیگا مجھکو غم پنہان میرا

مین دکھا دیتا تماشا مہ کامل تجھکو
میرے پہلو مین جو ہوتا مہ تابان میرا

وصل مین اُسکے جو ملے کبھی تو ہونگے
ہوگا پھر حال یہی ای شب ہجران میرا

چپ اگر بیٹھے تو صیاد وہ کہتا ہی
آج خاموش ہوئی کیون مرغ خوش الحان میرا

ایک دن رنگ دکھائیگا مرا جوش جنون
ہاتھ مین ہوگا ترے یار گریبان میرا

وائے قسمت نہ لگی اپنی ٹھکانے مٹی
قتل کر کے مجھے قاتل ہی پشیمان میرا

اے ہما کچھ تو کرم عاشق ناشاد پہ کر
یونہین پھر جائے نہ آ کر سگ جانان میرا

منزلت دیکھ کہ نبتا ہی گریبان سحر
چاک ہوتا ہی جنون مین جو گریبان میرا

بولا وہ زخم پہ میرے نمک افشان ہو کر
ہائے خالی ہوا جاتا ہی نمکدان میرا

جوشش اشک سے حیران ہون تری فرقت مین
کیا ڈبوئیگا مجھے دیدۂ گریان میرا

ہڈیان کیا کہ اگر جان بھی دے دونگا اُسے
پھر بھی چھوڑیگا نہ پیچھا سگ جانان میرا

شعلۂ حسن کی تیرے وہ ضیا رکھتا ہی
داغ ہر دل ہی چراغ تہ دامان میرا

بال کھولے ہوئے کوٹھے پہ کھڑے ہین وہ ضرور
دل سر شام سے ہی آج پریشان میرا

پاس جو کچھ تھا ہوا نذر ترے دشت جنون
آستین میری گریبان ہوا دامان میرا

بات کچھ بھی نہ تھی تقدیر سے میری لیکن
آج پھر مجھسے خفا ہوگیا جانان میرا

کون ہر وقت کی الجھن مین پڑے دست جنون
ایسے جامہ سے ہی بہتر تن عریان میرا

دیکھ لینا سبب بخشش عالم ہوگا
جب کھلا حشر کے دن نامۂ عصیان میرا

حسن پر اپنے نہ ہو اے بت کافر مغرور
کانپ جاتا ہی تری باتون سے ایمان میرا

دہلی مولد ہی مرا لکھنؤ مسکن ہی سخن
رتبہ کیا جانینگے پورب کے سخندان میرا

یہی تو ہی ہمین ہر دم خیال کیا ہوگا
خبر نہین کہ پس مرگ حال کیا ہوگا

قسم نہ کھاؤ تمھین خوب ہم سمجھتے ہین
تمھارے دل مین ہمارا خیال کیا ہوگا

ابھی سے فتنۂ دوران ہی سج دہنے ہین
بڑھیگا اور تو وہ نونہال کیا ہوگا

چرا کے لے گئے وہ آج دل مرا یارو
تمھین تو انکی طرف احتمال کیا ہوگا

سمجھ چکے کہ غفور الرحیم ہی معبود
گناہ کر کے ہمین انفعال کیا ہوگا

گھلیگا اور تپ غم سے ہاے روز بروز
ترا مریض محبت بحال کیا ہوگا

چلے ہو صبح شب وصل تم تو گھر اپنے
کہو خدا کے لیے میرا حال کیا ہوگا

خفا نہ ہین نہ کسی بات کا ملال مجھے
خدا کے واسطے تجھسے ملال کیا ہوگا

ڈرا رہا ہی قیامت سے کیون ہمین واعظ
رحیم بھی ہی مرا ذوالجلال کیا ہوگا

پھرا ہی کرتے ہین وہ کوے غیر مین اکثر
جو آئینگے مرے گھر مین کمال کیا ہوگا

عدو پہ جور کرین وہ دکھا دکھا کے مجھے
اب اس سے اور زیادہ ملال کیا ہوگا

امید وصل سے تسکین ہی کبھی دل کو
کبھی ہی یاس کہ اسسے وصال کیا ہوگا

کھلیگا حشر کو جب نامۂ عمل میرا
خدا ہی جانے کہ اسوقت حال کیا ہوگا

ق

کہا ہی مین نے کہ جاتے ہو بزم غیر مین تم
سمجھتے ہو ہمین اسکا ملال کیا ہوگا

کبھی بلاتے ہو غیرون کو اپنی محفل مین
یہ جانتے ہو کسی کو خیال کیا ہوگا

جواب نامۂ دشمن بھی لکھ کے بھیجتے ہو
نہین یہ فکر کہ عاشق کا حال کیا ہوگا

ہمیشہ کرتے ہو ذکر وفا عدو [illegible]
نہین خیال کہ اسکا مآل کیا ہوگا

بس ان وجوہ کو رنجش [illegible]
اب اور باعث رنج و ملال کیا ہوگا

دیا جواب یہ سن سنکے اس پری وش نے ہوا کرے جو تمھین ہو ملال کیا ہوگا

برا کہو نہ کسی کو سخن خدا سے ڈرو
خبر نہین کہ تمھارا مآل کیا ہوگا

سخن وہ کر بھی چکے ہمکو نیم جان کب کا فراغ پا چکے ہم درد کے امتحان کب کا
یہ کیا ہوا کہ جو تمنے جلا لیا مجھکو مین مر چکا تھا شب ہجر میری جان کب کا
ذراسی بات پہ پاس اپنے بیٹھنے نہ دیا بھرا ہوا تھا غضب ہین وہ بدگمان کب کا
رہے ہو تم مرے گھر آئے مہربان کس دن یہ ذکر کرتے ہو تم مجھسے میری جان کب کا
شب فراق مین جو کچھ گذر گئی ہم پہ وہ حال کر بھی چکے انسے ہم بیان کب کا
خدا کے فضل سے غالب ہین نفس پہ ہم پچھاڑ رکھا ہے ہمنے یہ پہلوان کب کا
سوال وصل پہ کھائین ہین گالیان اکثر ذلیل کر چکی مجھکو مری زبان کب کا
ستم ہوا کہ ہوا اسکو ہجر یار نصیب عوض یہ تونے لیا ہمسے آسمان کب کا
لیے ہین کس نے زبردستی آپ کے بوسے گلہ یہ کس کا ہے کس دن کا مہربان کب کا

بخار چھا گیا آنکھون کا ایک عالم مین
بھرا ہوا تھا سخن دل مین یہ دھوان کب کا

ہے بے حجاب غیر سے ان روزون یار کیا دیوانہ ہو گیا مرے دل کا غبار کیا
دل صاف رکھو ذکر کدورت ہی یار کیا مین خاک کیا تمھارا ہون مجھسے غبار کیا
بیخود وہین مدتون سے خبر تک نہین ہمین کہتے ہین یار کسکو ہی خوشگوار کیا

تیور برے ہین دیکھ رہے ہین بغور آپ
کیجیگا میرے طائر دل کو شکار کیا

کیون اہتمام بزم کرون گھر مین غیر کے
اس جبر کا کہو تو ہین اختیار کیا

کیون ان بتون سے عشق ہین پاہون دربدر
مجھکو یہ ہوگیا مرے پروردگار کیا

غافل ہر ایک شے مین اسی کا ظہور ہے
ہم کیا ہین عشق کہتے ہین کسکو نگار کیا

مغرور ہو نہ ہستی ناپایدار پہ
دو دن کی زندگی کا بھلا اعتبار کیا

دور از خیال وہم ہین باتین فراق مین
کیا جانے کہ رہا ہے دل بیقرار کیا

تم جانتے ہو خوب کہ پہلو مین دل نہین
پھر ہاتھ رکھ کے دیکھتے ہو بار بار کیا

اب رات کم ہے سو بھی رہو اے سخن کہین
اس بیوفا کا کرتے ہو تم انتظار کیا

دم دم سلسلہ ہو ہر اک رسم و راہ کا
گر ورد دل ہوا اسم مکرم آلہ کا

دل کو اگر ہو سرور عالم کا آسرا
وہ دل مدام مطلع ہو صد مہر و ماہ کا

لکھو درود سہل ہو ہر کام ہر مراد
کوہ ہموم دہر کا عالم ہو کاہ کا

طول امل کو حاصل صد مدعا کہو
درد و الم کو لمعہ کہو مہر و ماہ کا

معمور ہو احاطۂ دور سما دلا
دکھلاؤ اسکو ولولہ اس دود آہ کا

آلودہ ہوا و ہوس وہ ہوا کہ ہم
طامع ہوا سرور کا اور واہ واہ کا

ہو رکھ رکھاؤ علم و عمل کا اک طرح
کس کام کا وہ علم کہ ہو گرد راہ کا

ہر دم ہوا سرادل شہر وصل کو
وعدہ ہو کرم کا ملک گاہ گاہ کا

محروم علم مدح کا طامع رہا سدا
کامل کو دو کر ور صلہ واہ واہ کا

دلدار کو دکھاؤ اگر دل کا گُل کلام
عالم دگر ہو سلسلہ مہر و ماہ کا

سے مجھے معاملہ وہی اس دل کی چاہ کا
زخمی جو کوئی ہو ترے تیر نگاہ کا

باعث نہ پوچھیے مرے حال تباہ کا
مین ہون فریب خوردہ کسی کی نگاہ کا

سمجھو نہ یہ اگر ہون فلک کج نہاد کو
چھایا ہوا دھوان ہی مرے دل کی آہ کا

رستہ اگر لگا آہ یہ مجھکو کہان کہان
لپکا برا پڑا ہی مرے دل کو چاہ کا

یہ محو ہون کہ دیکھ کے سنبل کو باغ مین
مجھکو ہوا گمان تری زلف سیاہ کا

ہو باعث سرخ ڈالا ہی چوٹی مین آپ نے
یا سر چڑھا ہی خون کسی بے گناہ کا

مشکل ہی ایسا سانس بھی لینی فراق مین
غل تھا کبھی جہان مین ہماری بھی آہ کا

جام شراب ہاتھ مین اس مہ جبین کے ہی
خورشید سے مقابلہ ہی آج ماہ کا

[illegible] سے تیرے عشق مین پھرتا ہون دربدر
پرسان نہین ہی کوئی بھی حال تباہ کا

جاتا تھا پہلے نالۂ دل آسمان پر
دشوار اب تو لب پہ بھی آنا ہی آہ کا

کیا دیکھون اسکو [illegible] مین
کیونکر مقابلہ ہو کتان اور ماہ کا

انکو باندھا [illegible]
شوق لقا ہی [illegible] اس رشک ماہ کا

مشق جفا و جور نہ کیجیے علی العموم
خون ہو چکا [illegible] کسی بے گناہ کا

تم اور میرے حال سے ہو جاؤ بے خبر
پھر کیا ٹھکانا میرے غم و درد و آہ کا

آغاز عشق اور مرا صبر دیکھیے
آیا کبھی نہ لب پہ مرے نام آہ کا

ملک عدم بھی خیر سے جانا محال ہے
منزل کڑی ہے اور ہے کھٹکا بھی راہ کا

مانگا جو بوسہ کہہ کے اسے ماہ تو کہا
لے آؤ بوسہ جا کے فلک پر سے ماہ کا

یاں ظلم کر لے خوب ستمگر وہاں
دیگا جواب کیا سخن دادخواہ کا

پرتو پذیر تجھسے ہے رخسار ماہ کا
ذرہ ہے آفتاب تری گرد راہ کا

تونے تو بزم میں کیا صرفہ نگاہ کا
یاں خاتمہ ہوا دل غفران پناہ کا

دیکھا نہ مثل تیر لگی تجھکو اے فلک
ہونا نہ تھا حریف تجھے میری آہ کا

دل میرا دست برد الم سے بچا لیا
احسان مجھپہ ہے یہ تمہاری نگاہ کا

جوش شباب ہے موسم گل یار بے حجاب
پھر وقت اور کونسا ہوگا گناہ کا

یہ رشک کیا ہے کم کہ مرا دیکھ کر پلنگ
دھوکا ہوا عدو کو تری خوابگاہ کا

لب اسکا کیوں نہ تحفہ روزگار ہو
بنتا ہے جبکہ خال مرے دود آہ کا

نکلے وہ کیا کہ گھر سے تو جبیں تمہیں
ارمان بھی منتظر ہے تمہاری نگاہ کا

زاہد ہمیں رحمت حق اور یہ اتقا
یاں لطف تھا بجاے عبادت گناہ کا

گر چارہ ساز عیسی مریم ہوے تو کیا
مارا ہوا ہوں میں تو تمہاری نگاہ کا

انداز پھر تمہارے تغافل کے ہیں وہی
تم دیکھ بھی چکے ہو اثر میری آہ کا

کیا مدعی عشق ہوں دل ہے تری طرف
سازش میں آنا صاف ہے ثابت گواہ کا

دامن اٹھا کے چلتے ہو تا ہیچ خاک بھی
پہونچے نہ ہاتھ اسپہ کسی دادخواہ کا

ہی دوستی عدو سے تو اسکی طرف نہ دیکھ
چڑھ جائے اسکو زہر نہ تیری نگاہ کا

ذکر عدو مین مجھ سے اور اس بانکپن کیساتھ
جھکنا یہ کیون ہی آپ کی طرف کلاہ کا

ہو کاش سیر سوز کو دشمن کا دیکھنا
انداز تو برا ہی تمھاری نگاہ کا

اللہ رے سوز گرمی الفت کہ بعد مرگ
تنکا نہین ہی قبر پہ میری گیاہ کا

کشتہ ہون ایک حور بہشتی کا اے سخن
خلد برین ہی نام مری قتل گاہ کا

ہوا وہ جو مری قسمت مین آہ ہونا تھا
تمھارے عشق مین مجھکو تباہ ہونا تھا

ہم آئے تھے ترے کوچہ مین اسلیے کہ ہمین
اسیر حلقۂ زلف سیاہ ہونا تھا

بتون کو دل تو دیا مین نے اب مین ہون نادم
مرے غفور یہ مجھسے گناہ ہونا تھا

کیے ہین ظلم و ستم تو نے عاشقون پہ بہت
فلک تجھے ہدف تیر آہ ہونا تھا

ترے فراق مین مرجاتے کیونکہ او ظالم
کہ آج ذبح ہمین بے گناہ ہونا تھا

ہمارے دیدۂ خونبار بھی قیامت مین
انھین کو عشق مین میرے گواہ ہونا تھا

پھرے نہ نامہ بر ابتلک کہ انکی قسمت مین
کبوترون کی طرح سے تباہ ہونا تھا

پہونچنے دینگے یہ دیر و حرم نہ مقصد تک
انھین کو میرے لیے سنگ راہ ہونا تھا

جہان مین میرے لیے تھی عدو کی کیا حاجت
جو تجکو اے فلک کینہ خواہ ہونا تھا

بجرم عشق دل و دیدہ ہو گئے غماز
عدو کسی کو کسی کو گواہ ہونا تھا

خیالِ حسن سے لیلیٰ کے کیا غرض تھی مگر
ہماری فردِ عمل کو سیاہ ہونا تھا

تمھارے ہجر میں ہم کیونکہ جلد مرجاتے
ہمین تو قیس سے بڑھ کر تباہ ہونا تھا

اسی سے اشک ہین آلودہ انکے کاجل سے
کہ لوحِ قبر کو میری سیاہ ہونا تھا

ملا نہ خضر کو کچھ اپنی زندگی کا مزا
کسی کا زخمیِ تیغِ نگاہ ہونا تھا

جہان سے ہو گیا کیا سحرِ سامری مفقود
تجھی کو دہر مین جادو نگاہ ہونا تھا

جگہ نہ ملتی تھی کیا تجکو اور اسکے سوا
ہمارا دل ہی ترا جلوہ گاہ ہونا تھا

غبارِ خاطرِ دلدار ہو سخن مانع
اسی کو میرے لیے سدِّ راہ ہونا تھا

اتنے دنون تک رہ کے جہان مین کارِ نمایان کچھ نہ کیا
ہاے رے غفلت ہمنے تو مرنے کا بھی کچھ سامان نہ کیا

روک لیا اک ہاتھ لگا کر خنجرِ بران کچھ نہ کیا
چھوڑ دیا بسمل جو مجھے اے قاتلِ دوران کچھ نہ کیا

کچھ بھی مدد وحشت مین مری ای تیغ نگاہِ یار نہ کی
تونے بھی ہو کر چاک جگر سے دست و گریبان کچھ نہ کیا

تھی نہ غرض برسات سمجھکر گھر مین وہ مرے رہ جاتا
تونے ڈبویا عالم کو اے دیدۂ گریان کچھ نہ کیا

سر کو نہ چھوڑا آ در پر تیرے غل نہ کیا کچھ ہمنے

کر نہ لیا وحشت مین جب تک چاک گریبان کچھ نہ کیا

خون نہ دیا کچھ زخم جگر نے تیر ستمگر خشک رہا

ہاے مرے دل نے بھی پاس خاطر مہمان کچھ نہ کیا

روک سکے تم بھی نہ جنون مین دشت نوردی سے میرے

پار نکلکر تلوون سے بھی خار مغیلان کچھ نہ کیا

خاک ہوا وہ آتش غم سے ہاے غریق رحمت ہو

تو نے بھی اے اشک تحیر با دل سوزان کچھ نہ کیا

ظلم کیے ہین سیکڑون تو نے جان سے مین بھی عاجز ہون

مجھکو نہ مارا صبح تلک تو اے شب ہجران کچھ نہ کیا

ہم بھی مریض الفت تھے لازم تھی مسیحائی تمکو

ذبح کیا یان جا کے عدو کو آکے گریبان کچھ نہ کیا

خوب سخن کرتا ہے بسر ایام فراغت سے اپنی

اسکو جو سودائی نہ بنایا زلف پریشان کچھ نہ کیا

آنکھ دکھلائیگا غصے کی جو دلبر اپنا — حشر مین ہوگا عجب لطف سے محشر اپنا

دیکھیے عشق مین انجام ہو کیونکر اپنا — ہاے کمبخت دل اپنا ہے نہ دلبر اپنا

فاش سب راز محبت کیا آخر سینا — دل بھی پہلو مین ہے دشمن کے برابر اپنا

جو رسیمہ کے تجھے ہنسنا یا ظالم — ہے قصور اسمین مری جان سراسر اپنا

اُسکے ملنے کی کوئی راہ نکل ہی آتی
رہبری کرتا اگر اسے مقصد اپنا

یون ہی رہتی تھی ہمیشہ تری چتون ہمسے
آئنہ لیکے ذرا دیکھ تو تیور اپنا

اُسکی فرقت مین عجب کاہش جان سہتی ہے
جی نہین لگتا کسی بات مین دم بھر اپنا

سخت جان عاشق جانباز نکلے ہونگے
دیکھ گردن پہ مری پھیر کے خنجر اپنا

رشک و ناکامی و ہجران کے صدمے سہتے
اپنے قابو مین جو ہوتا دل مضطر اپنا

غیر کو حوصلۂ رشک و رقابت نہ رہے
ہے یہی فکر کہ ہو جائے وہ کیونکر اپنا

زخمی تیغ ادا ہوکے نہ جیتے ابتک
یون تڑپتے کبھی ہوتا جو ستمگر اپنا

بسکہ منظور ہے شہرت تری عیاری کی
ذکر ہم آپ کیا کرتے ہین اکثر اپنا

اُسکے ناوک کو سخن ہمنے جگہ دی دل مین
کام آہی گیا آخر دل مضطر اپنا

کبھی تو دل مرا بھی شاد کرنا
اگر بھولے ہو دن کو یاد کرنا

رہائی دو اسیران بلا کو
ہین لیکن نہ تم آزاد کرنا

نہ آئیگا کبھی وہ بے مہر
عبث ہے نالہ و فریاد کرنا

کیا عاجز بہت وحشت نے مجھکو
جنون میری ذرا امداد کرنا

چلو میرے ہی اوپر خیر گذری
کسی پہ یون نہ پھر بیداد کرنا

دلاتے رہنا اپنی یاد ہمکو
نہ ہون جب ہم تو ہمکو یاد کرنا

مرے پیر ہی سخن کو تا قیامت

## نہ بھولیگا ترا بیداد کرنا

ظالم یہ بانکپن تجھے کس نے سکھا دیا — بلبل کو چٹکیون مین جو تو نے اڑا دیا

مین نے تو تمکو اپنا دل مبتلا دیا — یہ تو بتاؤ تمنے عوض اسکے کیا دیا

منت کشی سے غیر کی مجھکو بچا دیا — خالق نے میرے درد مجھے لا دوا دیا

ہم سہ گئے جو تجھکو ستمگر بنا دیا — دنیا مین تیرے ظلم کا سکہ بٹھا دیا

اظہار توبہ نے مجھے کیا ہی مزا دیا — مے پی کے اسنے منھ مرے منھ سے ملا دیا

شربت جو اپنے ہاتھ سے اسنے پلا دیا — مرنے کے وقت موت نے مجھکو مزا دیا

پوچھا کیا ہزار مگر ہمنے رشک سے — قاصد کو اسکے گھر کا نہ ہرگز پتا دیا

[illegible] اسقدر دیا ہے ہمین عشق نے کہ ہم — کھاتے ہین آج تک اسی سرکار کا دیا

کہتے ہین غیر سنکے ہمارے بیان کو — اس غم کی داستان نے تو ہمکو رلا دیا

گھبرا یا دل جو وصل مین انکے حجاب سے — آنکھون نے پتلیون کا تماشا دکھا دیا

سوگند کیا ہی جھوٹی فردا پہ کھائی ہے — اس شوخ کی قسم نے ہمین تو مزا دیا

چونکانا اپنا یاد ہو انکو شب وصال — کہنا یہ انکا ہائے ہمین کیون جگا دیا

کچھ تو خیال یار کو بیداد بھی آگیا — اسنے جو بزم غیر سے مجھکو اٹھا دیا

ای چرخ الجھ نہ مجھسے خبردار دیکھنا — نالہ کیا تو عرش معلی ہلا دیا

بھر آیا دل تو ضبط سے کچھ بھی نہو سکا — روئے ہم اسقدر کہ انھین بھی رلا دیا

زاہد سے مے کشون کی نئی چھیڑ دیکھیے — اک خشت خم کے واسطے مسجد کو ڈھا دیا

ناحق سوال وصل پہ بیزار ہو گئے
کچھ بات تو نہ تھی جسے تمنے بڑھا دیا

سودائے زلف داغ جنون اشک خون سے ہے
میرے سر اور آنکھون پہ اللہ کا دیا

تیری خطا ہے اسمین نہ کچھ غیر کا قصور
میری وفا نے خاک مین مجھکو ملا دیا

جب کوئی آسمان سے نازل بلا ہوئی
مرقد کو میرے دور سے اسنے بتا دیا

یارون نے بعد مرگ یہ کیسا کیا سلوک
حسرت کو میرے ساتھ جو زندہ دبا دیا

ہین کسکے خوش ہون آج کہ اب چرخ ظلم نے
تیرا خیال غیر کے دل سے اٹھا دیا

مین اور مست یہ تو نئی بات ہے سخن
ساقی نے کچھ شراب مین بھنگ ملا دیا

بے جرم و خطا قاتل دوران نہین دیکھا
تم سا بھی کوئی جان کا خواہان نہین دیکھا

بیمار محبت کی عیادت کو سب آئے
تمنے مگر آکر کبھی اے جان نہین دیکھا

صد چاک بدل آہ بلب اشک بداماں
عاشق کو کبھی بے سر و سامان نہین دیکھا

کس ناز سے کہتے ہین شب وصل وہ مجھسے
ایسا کوئی پر حسرت و ارمان نہین دیکھا

جب فصل بہار آئی گئے جانب صحرا
دیوانون نے پھر کبھی زندان نہین دیکھا

اس کافر بدکیش سے اللہ بچائے
ایسا تو کوئی دشمن ایمان نہین دیکھا

عیسیٰ سے بھی کیا ہوگا علاج تپ فرقت
الفت کا مرض قابل درمان نہین دیکھا

تا مرگ رہی حسرت دیدار ستمگر
دل ہی مین رہا ہائے یہ ارمان نہین دیکھا

ممنون عدو کیون ہو عداوت سے مری تم
معشوق کو شرمندۂ احسان نہین دیکھا

اتنی تو مرے قتل کے بعد اُسنے وفا کی
پھر اُسکو کسی نے کبھی خندان نہین دیکھا

بے فکر غزل آج تو جاتے ہین سُنانے
تم بھی سخن بے سر و سامان نہین دیکھا

## ردیف الباء الموحدة

بہت ادب سے ملا کر دیا شراب مین آب
پلایا حور نے ساقی مجھے جو خواب مین آب

ملا کے شوق سے دے ساقیا شراب مین آب
کہ میرے آگے مسلم ہے آفتاب مین آب

اُسی کو سمجھونگا مین آب مجھکو دے ساقی
نہ دے شراب تو دے ساغر شراب مین آب

خدا نے حسن دیا ہی بقدر زیبایش
گلون مین رنگ تو ہی گوہر خوشاب مین آب

تمھاری زلف نے اسوقت ایسے بل کھائے
کہ جیسے آئے تموج سے پیچ و تاب مین آب

یہ جوش گریہ ہے فرقت مین سو گیا جو کبھی
تو سر سے تا بقدم دیکھتا ہون خواب مین آب

وہ بادہ کش ہون کہ بھولے سے بھی کبھی مین نے
سوائے مے نہ پیا موسم شباب مین آب

گئی نہ تیری محبت کی بو پسینے سے
ملایا مین نے بہت رو کے اس گلاب مین آب

خسیس ہو گیا کچھ اب تو ساقی مدہوش
ملا کے دینے لگا ساغر شراب مین آب

پیا ہی مین نے کبھی فرط تشنگی کے سبب
تو یون کہ ڈال لیا ساغر شراب مین آب

اُسی طرح سے مرے دل مین گھر کیا غم نے
کہ جیسے دخل کرے خانہ خراب مین آب

یہ شوخی برق مین دیکھی نہ گوہر و گل مین
غضب کی آج تو ہے روئے پر عتاب مین آب

رہیگا سبز سخن اپنا کشت غم دائم

بھرا ہوا ہی بہت دیدۂ پر آب مین آب

قیدخانہ مین ہی جو ہی عکس جام شراب
کیون نہ کہیے اسے مرغ قفس جام شراب

کچھ تکلف نہین یہ محفل رندانہ ہی
ساقیا بزم مین کیا پیش و پس جام شراب

ای پری رو لب شیرین ہین ترے ساغر مے
خال لب کو ترے کہیے مگس جام شراب

آپ سے آپ یہ گردش مین شب و روز رہے
تا ہم لگا نہ سکے میرا جو بس جام شراب

جام مل ٹوٹتے ہین قافلۂ مستان مین
ہی یہی ایک صدائے جرس جام شراب

نشہ مین خوب سے دیکھا کیے گھڑیون اسکو
عکس مژگان کو وہ سمجھے خس جام شراب

ساقی اس دور مین کون آنکھ ملا سکتا ہی
ہو گیا یار جب اپنا عسس جام شراب

چشم مخمور صنم کا ہی تصور ہر دم
ای سخن دل مین نہین اب ہوس جام شراب

کیونکہ سمجھاؤن تجھے او دل شیدا بیتاب
ہجر دلدار مین ہوتے نہین اتنا بیتاب

تاب نظارے کی ای رشک قمر لا نہ سکا
ہو گیا ایک نگہ مین ترا شیدا بیتاب

تو جو دریا سے نہا کر نکل آیا ہی صنم
ہی تموج سے ترے ہجر مین دریا بیتاب

ایک ساعت ہوئی شب وصل مین آرام ہوا
رات بھر ہجر صنم مین ہے کیا کیا بیتاب

کہتے تھے دیکھ سکو گے نہ تجلی اسکی
ہو گئے آپ بھی ای حضرت موسیٰ بیتاب

نام پوچھا ہی تو سن لوگ مجھے کہتے ہین
دردمند اشک فشان بیدل و شیدا بیتاب

مضطرب رہتا ہون ایسا مین شب فرقت مین
مجھکو گر دیکھین تو ہو جائین احبا بیتاب

اچھی صورت کے بھی قربان کہ آئینے مین | خود ہوا دیکھ کے وہ آئینہ سیما بیتاب

اے سخن چین سے گذرے جو ہوس اسکی نہو
رکھتی انسان کو ہو خواہش دنیا بیتاب

## ردیف التاء فوقانی

کیا جرم جو رکھی ترے رخسار پر انگشت | مصحف پہ رکھا کرتے ہین اکثر بشر انگشت

ہنسی جو لگائی ہو از نگین سے انگشت | کیا خوب ہوئی مثل گل نیلوفر انگشت

خون روتا ہون کیونکہ ترے ہاتھ ہون رنگین | گریہ مین جو ہے پیش نظر تیری ہر انگشت

غیرونکی طرف جس سے کیا تو نے اشارا | ظالم وہ مرے حق مین ہوئی نیشتر انگشت

وہ گدگدی اس شوخ کو ہو لوٹ ہی جائے | دکھلاؤن ذرا دور سے اسکو اگر انگشت

خط دیتے مین اس یار کو انگلی جو لگائی | کردونگا قلم مین تری او نامہ بر انگشت

روشن ہے سوا مہر درخشان سے کف دست | ہے پنجۂ خورشید ستم تیری ہر انگشت

چھونے سے ترے درد مرے سر کا ہوا دور | کیا رکھی ہے صندل کا پری رو اثر انگشت

ہے کلمۂ توحید مرے دل پہ جو مرقوم | اٹھتی ہے شہادت کے لیے بیشتر انگشت

ملتی ہے حیات ابدی تشنہ لبون کو | ہے چشمۂ حیوان سے فزون تیری ہر انگشت

گرمی وہ طبیعت مین سخن ہے کہ جلا دون
رکھدون جو مین دشمن کے ابھی حرف پر انگشت

افشان چنا کیے وہ جبین پر تمام رات | دیکھا کیا مین جلوۂ اختر تمام رات

تمام

چلتے رہے نگاہون کے خنجر تمام رات
بسمل رہا یہ عاشق مضطر تمام رات

وہ رشک آفتاب رہا شب جو میرے گھر
نکلا نہ چرخ پر مہ انور تمام رات

تاثیر تھی تصور ابروے یار کی
دیکھا کیا مین خواب مین خنجر تمام رات

آئی جو یاد جنبش مژگان رخنہ گر
دلمین چبھا کیے مرے نشتر تمام رات

ہمدم نہ پوچھ ہجر خدا حال دل مرا
کیا کہیے آہ کٹتی ہے کیونکر تمام رات

فریاد و آہ و نالہ و سوز و فغان و غم
لیتے ہین بوسے لب کے مکرر تمام رات

حسرت ہے انتظار ہے حرمان و یاس ہے
گریان ہے چشم صورت ساغر تمام رات

ہمدم نہ غمگسار نہ مونس نہ چارہ گر
اک بیکسی سو وہ بھی ہے ہمبستر تمام رات

راحت ملی نہ کل کسی پہلو سخن مجھے
تڑپا کیا مرا دل مضطر تمام رات

جو نہ دیکھے نگار کی صورت
کیا پھر اس بیقرار کی صورت

دوستو حال دل نہ پوچھو تم
دیکھ لو مجھ نزار کی صورت

ہو الٰہی یہ آسمان برباد
میرے مشت غبار کی صورت

تیری فرقت مین اے پری مجکو
سرو بستان ہے دار کی صورت

کیا مہ و مہر اور کیا گل و شمع
سب سے بہتر ہے یار کی صورت

گل نزاکت مین رنگ مین بو مین
پیش جانان ہے خار کی صورت

کھاتے ہین گل کسی کی الفت مین
ہون سراپا بہار کی صورت

مر کے بھی خاک نے مری پائی | نقش پائے نگار کی صورت

یار آیا تھا اے سخن شب کو
نہ رہا گو ہزار کی صورت

## ردیف الثاء المثلثہ

مجھسے ناصح بھی یہ کہتا ہی کہ یان آئے عبث | جو نہ مانے پھر اُسے کیا کوئی سمجھائے عبث

بیقراری مری سنتے ہین تو فرماتے ہین | لازم انسان کو ہی اتنا بھی نہ گھبرائے عبث

فاتحہ کی بھی جب امید نہو تجھسے تو پھر | کیون کوئی تیرے لیے خاک مین ملجائے عبث

پہلے کھاتا ہی قسم وعدہ پہ پھر کہتا ہی | کون جھوٹی تری مرنے کی قسم کھائے عبث

دین و دنیا کا کوئی کام نہ انجام ہوا
کھوئی بس تمنے سخن عمر یہان ہائے عبث

## ردیف الجیم

پہلو سے جدا میرے وہ دلبر نہوا آج | نالون سے بپا فتنۂ محشر نہوا آج

منہ پھیر لیا مجھسے یہ کس جرم پہ ظالم | کیون قتل پہ راضی ترا خنجر نہوا آج

سیماب کو وہ دیکھتے ہین ہاتھ پہ رکھکر | کیا کیجیے ہمارا دل مضطر نہوا آج

دکھلاتے اُسے آئنۂ دل کی صفائی | افسوس کہ دنیا مین سکندر نہوا آج

کانٹے نہ پڑین کیون دہن زخم جگر مین | آب دم خنجر سے گلو تر نہوا آج

نازک جو کہا انکو تو اس بات پہ بگڑے | کہتے ہین کمر مین کوئی خنجر نہوا آج

کیا چل دیے اغیار تجھے چھوڑ کے تنہا | کیون لطف سے باغ مین شب بھر نہو آج

دکھلاتا سخن مین بھی گل افشانی گفتار
لبریز مرے سامنے ساغر نہو آج

بیمار عشق ہون مرا کرتا ہی کیا علاج | اے چارہ گر سمجھ کہ مرض ہی یہ لا علاج
ٹھہرے جو دردِ دل تو تپ ہجر کی دوا | اسکا ہو گر علاج تو اسکا ہی کیا علاج
یا ہجر مین وصال ہوا اس سے ہو وصال | اپنے مرض کا کچھ نہین اسکے سوا علاج
اچھا ہوا نہ زخم دل اپنا کسی طرح | تیرے مریض عشق نے کیا کیا کیا علاج

ہجر بتان مین ہی سخن خستہ جان علیل
کہیے کہ اسکا ہوگا مسیحا سے کیا علاج

## ردیف الحا حطی

کیا ہی جنون خیز ہی نالہ مرغان صبح | جسکے اثر سے ہوا چاک گریبان صبح
کہتے ہین وہ وصل مین ہو گیا سامان صبح | کیا نہین سنتے ہو تم نالۂ مرغان صبح
آج یہ آمد ہی کس غیرت خورشید کی | داغ جو بے نور ہین مثل چراغان صبح
کی جو نگہ یار نے صبح کو اسکی طرف | خوف سے تھرا گیا مہر درخشان صبح
وصل مین کیون ہوگئے تار شعاعی نمود | پاے ہوس مین چبھے خار بیابان صبح
کہتے تھے وہ جائینگے پیش نمود سحر | پھر نہ گئے شام تک مجھپہ ہی احسان صبح
ہجر مین یہ حال ہی میرا تو رشک قمر | جیسے چراغ سحر ہوتا ہی مہمان صبح

سوتے نہ ہم رات بھر عالم طفلی مین بھی
دل کو جو مرغوب تھے نالۂ مرغان صبح

تنگ کیا تھا بہت ہجر مین لو ہو گیا
دست جنون سے مرے چاک گریبان صبح

لطف شب وصل کا یونہین رہے ای خدا
نکلے نہ تا حشر اب مہر درخشان صبح

ہجر صنم مین سخن مین جو تڑپتا رہا
غم سے مرے ہو گیا چاک گریبان صبح

پیجیے ہمراہ غیرون کے شراب اچھی طرح
کیجیے دل کو مرے ای جان کباب اچھی طرح

وصل کی شب ہی اٹھا رخ سے نقاب اچھی طرح
آج تو بیٹھ ہو جا بے حجاب اچھی طرح

حسرت جوش جوانی مانع نظارہ ہی
دیکھین ہم بھی تو کسی کے حال شباب اچھی طرح

کاش سینے کے درون بھی عالم ہی ہو داغ کا
جل رہا ہو گیا چراغ آفتاب اچھی طرح

کل نہین معلوم کیا ہو ساقی توبہ شکن
آج تو دل کھول کر پی لین شراب اچھی طرح

زندگی مین آسمان کے جور سے کب چین تھا
گور مین کرین فرشتے بھی عذاب اچھی طرح

وقت پیری خواب غفلت سے ہوئے بیدار ہم
چونک اٹھے جب آیا سر پر آفتاب اچھی طرح

چشم بد دور اسکی آنکھون کا عجب انداز ہی
جیسے کوئی مست ہو پیکر شراب اچھی طرح

دیکھ کر رنگ خزان بے ہوش ہین اپنے نہین
روے بلبل چھڑک کے چمن گلاب اچھی طرح

آج ہی دن وصل کا ہی ہو اگر شک آپ کو
انگلیون پر پہلے کر لیجے حساب اچھی طرح

لے نہ لون بوسہ کہین آنکھون کا خواب ناز مین
بدگمان تو ڈال لے منھ پر نقاب اچھی طرح

ایک بوتل کا ہی بھر دم میری آنکھون مین سرور
کیا گذرتا ہو مرا او دور شباب اچھی طرح

ہم سمجھے تھے خالی کرین دم بھر مین خم نوش ہون
مجھکو پینے دے اگر ساقی شراب اچھی طرح

پوچھا جو اُس شوخ سے کیون آج کیسا ہی مزاج
کیا ہی مین نے بھی دیا اُسکو جواب اچھی طرح

شکر ہی بگڑی ہی اُسکے در کی دربانی ملی
ہوگیا دشمن کا اب تو سد باب اچھی طرح

پھر پیری دیکھئے کیا رنگ دکھلائے سخن
کیونکہ گذرا ہی سخن اپنا شباب اچھی طرح

## ردیف الخا

بار لائے کہین نخل دل مہجور کی شاخ
پھر بہار آئے الٰہی پھلے انگور کی شاخ

ہاتھ آئی جو کبھی باغ مین انگور کی شاخ
تشنہ ہین اسکو مین سمجھا شجر طور کی شاخ

سرنگون تجھسے ہین بیقدر جو ہین عالم مین
بار انگور سے جھک جاتی ہی انگور کی شاخ

اتنے روزن ہین ہتھیلی مین ترے تیرون سے
بنگیا ہاتھ مرا خانۂ زنبور کی شاخ

تاک مین تاک کے رہتا ہون مین گلشن مین مدام
تاکہ چھونے بھی نہ پائے کوئی انگور کی شاخ

حق تو یہ ہی کہ ترے عشق سے پھل اُسکو ملا
خوب پھولی پھلی نخل دل منصور کی شاخ

دلمین چھا زخم اب آنکھون سے لہو بہنے لگا
اک نئی اور یہ پھوٹی مری ناسور کی شاخ

دست رنگین سے محبوب کے آکر دیکھے
جسنے دیکھی نہو اینک شجر طور کی شاخ

قبر عاشق پہ کھڑے روتے ہین مژگان پہ ہین اشک
نخل ماتم سے یہ پیدا ہوئی انگور کی شاخ

تا فلک پہونچی ہی آہ دل رنجور سخن
ہی یہ میرے شجر نالۂ پرشور کی شاخ

ملا ہی یار بھی کیا ہمکو بدزبان گستاخ
کرے بات کیجے تو دیتا ہی گالیان گستاخ

ہوس ہی بوسے کی لیکن کہون تو کیونکہ کہون
نہین ہی آپ کی خدمت مین مہربان گستاخ

ادب سے ہوتی ہی انسان کی ہر جگہ وقعت
گر انگاہون سے فوراً ہوا جہان گستاخ

برا نہ مانیے سے کیجے مرا قصور معاف
ہوا تھا مین تو فقط بہر امتحان گستاخ

سخن بیان کرون کیا بد زبانیان اسکی
بہت ہی اندنون ہمسے وہ جانجان گستاخ

## ردیف الدال المہملہ

نشے مین جو ساقی ہی مرے ہوش رہا بند
ہی خوار دون پہ کسواسطے ہی آب بقا بند

شب بھر رہے بے چین انھین نیند نہ آئی
مشاطہ نے باندھے جو ذرا اسکے حنا بند

جب دل مین ہوا قصد چلے جانب صحرا
دیوانے ترے فصل جنون مین نہین پابند

یہ وصل سے نفرت تھی کہ مرنے پہ بھی میرے
قاتل نے کیے جسم سے ہر ایک جدا بند

جاتی تھی ہوا کوچہ سفاک کی اسمین
جراح نے کیون زخم مرے دلکا کیا بند

عشاق کا ایسا ہی ہجوم اسکی گلی مین
جانے کی ہوئی راہ بھی ای باد صبا بند

ہر کام مین ہوتی ہی مدد غیب سے انکی
رہتی ہی کہین حاجت مردان خدا بند

کیا دل مین مرے آئی کہ خط یار کو لکھکر
سو بار پڑھا کھول کے سو بار کیا بند

مرتے ہین طرحدار جو کوئی نظر آئے
عشاق تمہارے ہین کہین ایک کے پابند

مضمون نئے لکھتا ہون سخن اپنی غزل مین
ہوتی ہی نہین اپنی کبھی طبع رسا بند

کیونکر کرون نشیب و فراز جہان پسند
مجھکو زمین پسند نہ یہ آسمان پسند

ہوگی کسی کو نرگس باغ جہان پسند
رضوان ہمین تو یار کی ہین انکھڑیان پسند

دیکھا ہی جب سے ہمین نے یہان تیرا نقش پا
کعبے سے مجھکو بڑھ کے ہی ہندوستان پسند

تاکید ہی کسی کی کسی سے خلاف ہو
یہ ڈھنگ تو ہمین نہین ای آسمان پسند

ساقی جو وہ پری ہو تو پھر کیون نہ ہو مجھے
ابر و ہوا و سبزہ و آب روان پسند

کیون دیر سے کھڑا ہی تہ شاخ گل خموش
نالہ ہوا مرا کوئی ای باغبان پسند

باتین ہین یہ اور کسی سے کہ اب ہمین
گالی تری پسند نہ تیری زبان پسند

بھاری سی ڈال پائون مین زنجیر ای جنون
ہلکی بہت ہین یہ تو نہین بیڑیان پسند

جی بھر گیا ہماری محبت سے آپ کا
کیجے کسی کو اور اب ای جان جان پسند

اسمین تو تیز یون کے سوا اور کچھ نہین
کیون روح کو ہی توسن عمر روان پسند

وہ بد سرشت مزاج یہ بولے یہ صبح وصل
اتنی بھی آدمی کی نہین شیخیان پسند

نشتر چبھو دلا کہ ستمگر مزا نہین
مجھکو تو وہ ہمین سی ہین چٹکیان پسند

یہ جان ہی یہ جگر ہی یہ دل تیری نذر ہی
اسمین سے کوئی بھی تو کر ای دلستان پسند

کرتا ہون روز مشق سخن اس امید پہ
ہوجائے کاش اسکو مری داستان پسند

بندش سخن کی خوب مضامین نئے نئے
اہل جہان کو کیون نہ ہو اسکا بیان پسند

الفت مین آپ کرتے ہین جور و جفا کی قید
سب کے لیے لگاتے ہین ہمین وفا کی قید

جو پھنس گیا ہے چھوٹنا اُسکا محال ہے — جس دام ہے تری زلف رسا کی قید

کہتا ہے عاشقی مین مرے صبر شرط ہے — کیسی جگر گداز ہے اُس دلربا کی قید

خط بھیجنے کے یار کو لکھون ہین بند و بست — نامہ بری کے واسطے کیا ہے صبا کی قید

مین اُسکی فکر بندش مضمون مین رو دیا — یاد آگئی جو حضرت زین العبا کی قید

سب ہین اسیر یار کی زنجیر زلف مین — اس عاشقی مین کچھ نہین شاہ و گدا کی قید

ڈالا ہے اُسنے یوسف کنعان کو چاہ مین — اُلفت بلا ہے اور ہے اُسکی بلا کی قید

سب کچھ ہے اور کچھ بھی نہین ایک آن مین — عالم کے ساتھ کیون یہ لگا دی فنا کی قید

یہ بھی ہمارا عقدہ تقدیر ہو گیا — کیا دل جلاتی ہے تری بند قبا کی قید

دل اپنا جس سے چاہینگے بہلائینگے سخن
اسمین نہین کچھ اُس بُت نا آشنا کی قید

کچھ دنون اور بھی کرلین شب ہجران فریاد — جب نہین ہم تو کہان اے دل نالان فریاد

تو نے صیاد قفس لا کے چمن مین رکھا — اب کرین کیا تیرے شرمندۂ احسان فریاد

خشک [illegible] تڑپاتے نہین او قاتل — کرتے ہین زخم مرے بہر نمکدان فریاد

ہم ہین عاشق ہمین یاد و فغان سے کیا کام — بوالہوس کرتے ہین ہو ہو کے پشیمان فریاد

اے سخن آبروے عشق بھی جاتی نہ رہے
زیر لب نالہ ہو اور دل مین ہو پنہان فریاد

## ردیف الذال معجمہ

سیکڑون باندھے جلا بھی دیے صدہا تعویذ
کام لیکن نہ کوئی عشق مین آیا تعویذ

حب کی تاثیر نہ کچھ بغض و عداوت کا اثر
جھوٹ سچ کیا یہ لکھا کرتے ہین ملا تعویذ

راس آیا ہی دلا کس کی محبت مین تجھے
بھیجا اُسنے مرے تسکین کو جو اپنا تعویذ

بے اثر نالہ و فریاد و فغان ہو جب یا
کیا کرے اے دل محروم تمنا تعویذ

کیا سبب آتی ہی کیون اپنے عداوت تمسے
سچ کہو آج تمھین کس نے پنھایا تعویذ

جس پری زاد کو لکھ بھیجا وہ شب کو آیا
نامہ بر خط کو مرے کہتے ہین حب کا تعویذ

دیکھکر چرخ بھی کرتا ہی سر و زر نثار
زیب دیتا ہی وہ چھپکے مین تمھارا تعویذ

باغ کو جاتے ہو نرگس کی نہ لگ جا نظر
پہنو سد کوئی اے گل رعنا تعویذ

جسکو جی چاہے وہی تابع فرمان رہے
کیا نہین ایسا فلیتہ کوئی گنڈا تعویذ

آج ہی فرد سے عجب حالت دل
جب سے پہنا کے گیا وہ مجھے اپنا تعویذ

صبح سے کچھ بھی نہ دی شب ہی کو جاتے ہو تو خیر
بھول جانا نہ کہین اے گل رعنا تعویذ

تھی نگاہین کوئی ڈھونڈھی جو گریبان کی مرے
بدگمانی سے وہ کافر اُسے سمجھا تعویذ

عاشقون مین ہی حسن سب مین زیادہ سیانا
خون دل سے جو لکھا کرتا ہی حب کا تعویذ

## ردیف الراء المہملہ

تمھاری عقل ناقص پر پڑین اہل سخن پتھر
کہان اُسکا لب نازک کہان لعل یمن پتھر

اگر تو بدزبان ہی طبع نازک ہم بھی رکھتے ہین
لگا عاشق کو باتون کے نہ تو اے دل شکن تجھ پر

بھلا اُس سنگدل سے کیا نبھے جسے کہ ہو بکی
نگہ ترچھی ادا بانکی زبان ٹیڑھی سخن تجھ پر

نہ کر تو فیج قاتل کام لے تیغ تغافل سے
کہ ہون مین سخت جان میرا ہی ہر عضو بدن تجھ پر

غرض ہی اس بت یکتا سے سب کو اپنی ملت مین
مسلمان سنگ اسود پوجتے ہین برہمن تجھ پر

پہنتا ہون مین یہ پوشاک بھاری جوش وحشت مین
کہ دو ایک ٹاٹ کا لیتا ہون یہان پیرہن تجھ پر

وہ دیوانہ ہون مر جاؤن جو اے بت تیری اُلفت مین
بجائے نعش مرقد مین بھی ہو زنجیر کفن تجھ پر

انھین بھولون سے بیگانون کے مین بہتر سمجھتا ہون
لگاتے ہین گر عوض گل کے مجھے اہل وطن تجھ پر

سوا سنگ طفلان حسین کچھ بھی نہین خواہش
کھلاتے دیکھیے کب تک مجھے دیوانہ پن تجھ پر

وہ وحشی ہون جو یاد چشم مین صحرا کو جاتا ہون
لگاتے ہین مجھے ڈھیلون سے آنکھون کے ہرن تجھ پر

عدو جل جل کے سرگرم سخن ہوتا ہی یون مجھسے
ستم انگیز ہو جیسے بعزم سوختن تجھ پر

ہم اپنی شاعری کا اے سخن جھنڈا وہین گاڑین
کہین جس سرزمین شعر کو اہل سخن تجھ پر

آئی جب فصل جنون مول منگائی زنجیر
قسمین دے دے کے مجھے اُسنے پنہائی زنجیر

آہنی میری پسند اُسکو نہ آئی زنجیر
ڈال دی پانون مین بنوا کے طلائی زنجیر

عرش اعظم کو ہلا دونگا وہ دیوانہ ہون
زلف جانان کی اگر ہاتھ نہ آئی زنجیر

بیڑیان پانون سے کیون آج گری جاتی ہین
شاید اس شوخ نے منت کی بڑھائی زنجیر

مین وہ مجنون ہون کہ مجنون نے مری تربت پر
چادر گل کے عوض لا کے چڑھائی زنجیر

ایسی تلووں سے لگی ہے کہ چلی جاتی ہے
غل نہیں کرنے یہ دیتی ہے رہائی زنجیر

پابجولاں نکیا عشق نے تنہا مجھکو
اس پری کو بھی تو منت کی پنہائی زنجیر

کس نزاکت سے لگاتے ہیں وہ مسّی کی گھڑی
زیب دیتی ہے انہیں کیا وہ طلائی زنجیر

اچھی تقسیم ہوئی خلعت سودا کی جنوں
طوق گردن کو ملا پاؤں نے پائی زنجیر

غل سے واں ہوش بجا تھے نہ کسی انساں کے
اے پری جب سے مجنوں کو پنہائی زنجیر

پیچ زلفوں کے تصور میں بھی پھر ہل نہ سکے
ہم نے یہ اپنے لیے آپ بنائی زنجیر

چھین کر لاتے ہیں مجنوں سے زبردستی ہم
پہنے پھرتے ہیں سخن اب تو پرائی زنجیر

کرتا ہوں جبکہ میں کوئی تدبیر دیکھکر
ہنستی ہے خود مجھے مری تقدیر دیکھکر

آگاہ تھا نہ پہلے میں انجام عشق سے
واقف ہوا ہوں قیس کی تصویر دیکھکر

دیوانگی میں قید کی گیسوے یار کو
وحشت زیادہ ہوتی ہے زنجیر دیکھکر

بے چین وہ بھی رہتے ہیں اکثر مرے لیے
حیران ہیں میری آہ کی تاثیر دیکھکر

سمجھا نہ مجھکو ناصح نافہم بے اصل
کرتے ہیں بات شیخ تقریر دیکھکر

خط میں لکھا ہے تو نے کہ ممکن نہیں وصال
جی خوش ہوا ہے تری تحریر دیکھکر

کیا جلد اپنا طائر دل ہوگیا اسیر
اک خال زیر زلف گرہ گیر دیکھکر

اب تک امید وصل پہ خوشدل رہا ہوں سخن
ڈرتا ہوں میں ستم فلک پیر دیکھکر

نہ جان کی تن کو خبر ہے نہ تن کی جان کو خبر
کسی نے دی یہ مرے قلبِ ناتوان کو خبر

وہ ناز ہین کہ اُٹھانے ہر اک کو مشکل ہین
وہ جور ہین کہ نہین جنکی آسمان کو خبر

بخارِ دل کا نکالا کبھی جو فرقت مین
تو ہو گئی مرے نالون کی لامکان کو خبر

نہ اس طرح سے چہک دم تو لے ذرا بلبل
خدا نخواستہ ہو جائے باغبان کو خبر

چلین تو وعظ مین حورون کا ذکر سننے کو
یہ ہو نجائے کہین پیر بدگمان کو خبر

کسی کو کیا نظر آئے نگاہِ ناز تری
یہ تیر وہ ہے کہ جسکی نہین کمان کو خبر

پہنچتے ہین یہان جا کے عیش و عشرت مین
ہماری کچھ نہین یارانِ رفتگان کو خبر

شبِ وصال مین تم اسقدر نہ گھبراؤ
کبھی نہ ہو گی کسی کے فرشتہ خان کو خبر

خدنگِ یار نے سینے کو اس طرح توڑا
کہ مطلقاً نہوئی میرے استخوان کو خبر

تو جملہ خبر یہ ہے کم نہین قاصد
مین مبتدا کہون تجکو ترے بیان کو خبر

تغافلِ ستم آمیز کا علاج نہین
وگرنہ ہے مری اُس عیسیِ زمان کو خبر

[illegible] ادا سے سخنور سمجھے اے سخن وقت
نہ اس زمین کی تھی یارانِ نکتہ دان کو خبر

دو ہاتھ کیا لگا گئے ہین قاتل اِدھر اُدھر
کروٹ نہ لے سکا ترا بسمل اِدھر اُدھر

دو دو سپارہ آہ دلِ دردمند ہے
رخسارون پر جو آپ کے ہین تل اِدھر اُدھر

گھیرے ہوئے ہین حسرت و ارمان گھر اسے
گھبرا کے دیکھتا ہے جو قاتل اِدھر اُدھر

اعجاز دیکھ اشارۂ انگشتِ یار کا
شق ہو کے ہو گیا مہِ کامل اِدھر اُدھر

کیا شان دلبری ہی وہ جاتے ہین جب کہین
ہوتے ہین ساتھ عاشق بیدل ادھر ادھر

یان سد راہ ضعف تو وان خوف اقربا
اب تو عجب طرح کی ہو مشکل ادھر ادھر

بوسے مین مانگون اور وہ رخصت طلب ہین
کیا لطف ہو کہ دونون ہین سائل ادھر ادھر

لخت جگر ہین اشک تو جیب پارہ ہائے دل
سیر چمن کا لطف ہو حاصل ادھر ادھر

کیا جائین یار سیر کو اس حال زار مین
اب ہم نہین ہین پھرنے کے قابل ادھر ادھر

وہ کون سی گھڑی تھی خدایا کہ ناگہان
میرا اور اسکا دل ہوا مایل ادھر ادھر

کیونکر جلین نہ غیر کہ جلنے کی بات ہی
آراستہ ہی آج تو محفل ادھر ادھر

مجھسے تو قطع ربط ہی غیرون پہ لطف ہی
پھر کیون ہی میری جان ترا دل ادھر ادھر

کچھ فکر عاقبت نہین افسوس ہی سخن
کیون گھورتا ہی پھرکو غافل ادھر ادھر

قابل [illegible] ہی یہ اس بت مکار کا کار
اک ملاقات مین ہوجاتا ہی اغیار کا یار

ہوکے گل نذر فصل خزان آتی ہی
حال ہوجائیگا اب بلبل گلزار کا زار

اس نزاکت سے تو ہوگا نہ مرا کام تمام
امتحانا کوئی کر دیکھئے تلوار کا وار

رو کے طوفان اٹھا دونگا مین ان آنکھون سے
دلمین کرتا ہی خلش قلزم زخار کا خار

لخت دل جلد کہین یار کے ہون صرف نثار
یہ اتر جائے مرے دیدۂ خونبار کا بار

منہ نہین پھیرتے تیور نہین میلا کرتے
ہم بھی کیا کھاتے ہین ظالم تری تلوار کا وار

سوزن زر سے رفو کرتا گریبان اپنا
ناصحا مجھکو جو ملتا تری دستار کا تار

ہاے اس عشق مین آرام کسی کو بھی ہوا
چین ہمنے تو نہ پایا ترے شیدا ہوکر

ہم تو روے بھی نہ تھمے ہجر صنم مین اتنا
خون دل چشم سے کیون بہ گیا دریا ہوکر

زاہدا ہم وہ نہین عاشق نادان کہ کرین
خواہش خلد برین طالب مولا ہوکر

موت اس جینے سے بہتر ہے تری فرقت مین
کیا رہے ہم جو رہے دہر مین رسوا ہوکر

دیر مین مثل حرم جلوۂ جانان دیکھا
غور جب ہمنے کیا ناصیہ فرسا ہوکر

ہجر مین تھی مری کچھ وصل سے بہتر حالت
آئے کیون آپ یہان مضطرب اتنا ہوکر

کسقدر جلد ترے عشق مین دی جان ہمنے
صورت نقش قدم مٹ گئے پیدا ہوکر

سچ ہے یہ امر کہ حق بات بری لگتی ہے
کیا ہی مارا گیا منصور بھی رسوا ہوکر

وصل سے آسکے ملا رتبۂ معشوق ہمین
قطرہ دریا ہوا خود واصل دریا ہوکر

نظر لطف و کرم مجھپہ بھی ہو جاے صنم
اب یہ آوارہ کہان جاے تمھارا ہوکر

دام مین تیرے گرفتار ہوتے صیاد
چہچہے مرغان چمن زمزمہ پیرا ہوکر

کھب گیا دلمین مرے در بناگوش ترا
خوشنما اور ہوا عرش کا تارا ہوکر

تا بلب سینے سے آیا جو کبھی نالۂ دل
رہ گئے دونون ہی عالم تہ و بالا ہوکر

بزم اغیار سے ہی پھر کے ادھر تو دیکھو
یار انجان بنو تم نہ شناسا ہوکر

عشق خال لب میگون کا بھی رہ تیرا
رہ گیا آج مرے دلمین سویدا ہوکر

رہنما مجھکو ہوا تیری حقیقت کی طرف
خود گریبان ہی مرا دیدۂ بینا ہوکر

نام [illegible] سخن اب بھی تم آزادی کا

قید ہی سلسلۂ عشق جنون زا ہوکر

دیا ہے اسکو دل سمجھکر
کریگا دشمنی قاتل سمجھکر

کشیدہ اسسے اہدل تو بھی رہنا
وہ کھچتے ہین تجھے مائل سمجھکر

بہت اس دشت مین مجنون ہے لیلی
اٹھانا پردۂ محمل سمجھکر

لڑانا آنکھ اس خورشید رو سے
خبردار اے مہ کامل سمجھکر

کہین صدمہ کلائی کو نہ پہونچے
لگانا ہاتھ او قاتل سمجھکر

عدو کی ضد سے برہم ہوگیا وہ
دیا تھا دل جسے قاتل سمجھکر

رقیبون سے یہان ہے رونق بزم
ہم آئے تھے تری محفل سمجھکر

نہ اٹھا جب کسی سے بار الفت
دیا انسان کو مشکل سمجھکر

سخن ہنس بول لیتے ہین وہ ہمسے
عنایت کرتے ہین بیدل سمجھکر

## ردیف الزاء المعجمہ

لطف گلشن نہین بھولا ہون مین صیاد ہنوز
سارا نقشہ ہے گلستان کا مجھے یاد ہنوز

کاش پہونچے کوئی ذرہ بھی ترے دامن تک
خاک میری ہے تری راہ مین برباد ہنوز

آہ و نالہ نہین یہ حسن طلب ہے ظالم
خواہش جور مین ہے شکوۂ بیداد ہنوز

موسم گل مین چمن تو نے چھڑایا مجھسے
داغ اسکا تو مرے دل پہ ہے صیاد ہنوز

کہین ہو نہ کسی غیر پہ اب فکر یہ ہے
بدگمان قتل پہ بھی مجھسے ہے جلاد ہنوز

نہ رہے چین سے اک جا چمن عالم مین
صورت برگ خزان پھرتے ہین برباد ہنوز

اور سب خاک ہوئے آنکھون مین ہمارے لیکن
کشور دل ہے ترے ظلم سے آباد ہنوز

اپنے ہی جور پہ نازان ہو کہ بسمل ہین ہم
تمنے دیکھے نہین شاید ستم ایجاد ہنوز

کون سے آیا اُسے کھینچ کے اے جذبۂ دل
وا ہوے تھے نہ ہمارے لب فریاد ہنوز

لیجیے حضرت ناصح نے قدم رنجہ کیا
گھر کے باہر بھی گیا ہوگا نہ فصاد ہنوز

پانی بھر لاتے نہ کیونکر دہن زخم کہ ہے
لذت بوسۂ تیغ ستم ایجاد ہنوز

دیکھیے جان پہ کس کی یہ بلا لاتا ہے
نہین معلوم ہمین عشق کی اُفتاد ہنوز

نام رہ جاتا ہے دنیا مین وفادارون کا
ہے سخن ورد زبان قصۂ فرہاد ہنوز

مجھکو یون ہی وہ رشک ماہ عزیز
کہربا کو ہے جیسے کاہ عزیز

کاش کرتا نہ روشناس مجھے
کیون ملا مجھسے مرا شاہ عزیز

مین تڑپتا رہون نہ آؤ تم
نظر آتا نہین نباہ عزیز

مجھکو دیکھو کہ دل دیا مین نے
تمکو ہے مجھسے اک نگاہ عزیز

تیرے بیمار کی یہ حالت ہے
چارہ گر خستہ ہین تباہ عزیز

غش سے اٹھتے نہ حضرت موسی
ہوتا اُسکا جو جلوہ گاہ عزیز

چرخ کیا تا بہ لب نہین آتی
دل کو ہے بیکسی مین آہ عزیز

میری پرسش کا دن سبب ہوگا

کیون نہو بہجہ سخن گناہ عزیز

## ردیف السین المہملۃ

نکلا ہی خط یار برنگ پر طاؤس
ہی مملکت حسن بجنگ پر طاؤس

داغون سے جو یہ غیرت گلزار بنا ہی
رکھتا ہی مرا دل سر جنگ پر طاؤس

وہ مرہم زنگار ہی اس زخم جگر پہ
اڑ جائے جسے دیکھ کے رنگ پر طاؤس

ہی عشق حسینون کا ہر اک بات حسین ہو
ہو داغ بھی دلبر تو برنگ پر طاؤس

وہ زخمی بیکس ہون کہ کھل جاتا ہی اکثر
ہی پاس بھی رہنا مرے ننگ پر طاؤس

یاد آیا سخن مجھکو خط سبز پری رو
کرتا ہی خلش دل مین خدنگ پر طاؤس

یون جگر کا داغ ہی داغ دل مضطر کے پاس
جیسے اک اخگر ہو سوزان دوسرے اخگر کے پاس

بے خبر جز یاد حق دنیا و مافیہا سے ہو
جا کے بیٹھے اکدم جو اس بت کافر کے پاس

کیون کھنچی جاتی ہی گردن خود بخود قاتل کوئی
سحر ہی جادو ہی افسون تیرے خنجر کے پاس

اسکی سائے سے خدا جانے تو دب جاون پرے
ہو رکو رکھ دیکھ تو میرے تن لاغر کے پاس

چال پر موقوف کیا ہی اک قیامت کے لیے
کیا نہین ہی اور کچھ اس فتنہ محشر کے پاس

تھے جو ارمان وصل مین وہ کر دیا ہم نے نثار
اور تو اب کچھ نہین ہے دل مضطر کے پاس

بیخودی مین آگیا تھا اسکی زلفون کا خیال
ورنہ وہ نسبت سخن جاتا ہی کون اژدر کے پاس

## ردیف شین معجمہ

جلوہ گر کس کی ہی قاتل تری تلوار مین لاش
جسکی پر تو سے ہی آئینہ رخسار مین لاش

ہاتھ دشمن مین لگانے تو صفائی نہ رہی
لطف یہ ہی کہ گرے ایک ہی تلوار مین لاش

ناتوانی سے ہوا ہو گیا مین تیر کے ساتھ
ڈھونڈھی قاتل نے تو پائی لب سوفار مین لاش

خواب مین دیکھا تھا قتل اپنا ترے ہاتھون سے
ابتک آتی ہی نظر دیدۂ بیدار مین لاش

مجرم عشق کی کیا خوب سزا کی تونے
جیتے جی اسکی جو چنوائی ہی دیوار مین لاش

بند آنکھین نہ کرو یارو نہ تم دفن کرو
یونہین رہنے دو مری حسرت دیدار مین لاش

بیگناہی پہ مری روتی ہین حورین دریا
بہتی پھرتی ہی مری قلزم زخار مین لاش

مرگ کے بعد یہ کیون دفن پہ لڑتے ہین حسین
پڑ گئی ہاے یہ کس مفت کی تکرار مین لاش

تا کہ ہو جاے ستمگر ترا بسمل ٹھنڈھا
رہنے دے اپنے ذرا سایۂ دیوار مین لاش

امتحان عشق کا ہی سخت کہ اک مدت تک
رہی بے گور و کفن قیس کی کہسار مین لاش

بعد مردن بھی خدا جانے سزا کیا دیگا
آگئی گر کہین دست بت خونخوار مین لاش

مین سمجھتا ہون لگی اسکی ٹھکانے مٹی
دفن ہو جسکی سخن کوچۂ دلدار مین لاش

کچھ اندنون ہی مجھسے مرا گلعذار خوش
جسکی خوشی سے مین بھی ان لیل و نہار خوش

ہی رشک یہ کہ کون سی بات اسکو بھا گئی
آئینہ دیکھکر جو ہوا وہ نگار خوش

ہوتا ہی جبکہ رنج تو دل مانتا نہین
باتون سے کوئی دل کو کرے گو ہزار خوش

عادت جو میرے رونے پہ انکو ہنسی کی ہی
ہین دیکھکر وہ گریۂ ابر بہار خوش

رنج والم نہ جائینگے جبتک ہی دم مین دم
جان نذر کرکے ہوگا ترا جان نثار خوش

رویا مین اپنا جلوہ دکھایا ہی یار نے
دنیا مین ہم ہوے ہین سخن ایکبار خوش

## ردیف الصاد المہملہ

میرے ہی واسطے ہین یہ خنجر علی الخصوص
قاتل ہین جان دونگا اسی پر علی الخصوص

کردے کسی کی چال قیامت بپا ولے
رفتار مین اُسی کے ہی محشر علی الخصوص

یون گالیان تو دیتے ہین عاشق کو برملا
لیکن ہمین وہ دیتے ہین کہکر علی الخصوص

تیرا غم فراق ہی سبکو علی العموم
عاشق ہین ہمکو سب سے ہی بڑھکر علی الخصوص

جان و دل و جگر کا وہی حال ہی صنم
بے چین ہی بہت دل مضطر علی الخصوص

اس ہولی مین تم پہ کرورون بناؤ ہین
کیا کہیے جب پہنتے ہو زیور علی الخصوص

پائی سخن غزل کے یہ صاد کی ردیف
اخلاص و تیمن ہمین ہی سے بہتر علی الخصوص

## ردیف الضاد المعجمہ

غرض کسی سے نہین ہی مجھے خدا سے غرض
اور اسکے بعد مجھے ہی تو مصطفے سے غرض

یہی ہو رسم محبت زمانے مین اب تو
وہ آشنا ہو کہ نکلے جس آشنا سے غرض

الٰہی مجھکو کسی کا نہ کیجیو ممنون
نہ نکلے میری کبھی دوست آشنا سے غرض

جواب خط نہ سہی بوے زلف لاتی ہی
اسی لیے ہی مجھے نامہ بر صبا سے غرض

عدو کو دیکھ کے شرما گئے قدم نہ اٹھا
یہان تو بیٹھ گئے ہم آپکی حیا سے غرض

کسی کی یاد مین ہر وقت مست رہتا ہون
مجھے نہ رند سے مطلب نہ پارسا سے غرض

مطیع و تابع فرمان ہو دل کے لینے تک
پھر اسکے بعد نہین تمکو مبتلا سے غرض

سوال بوسے کو رد کیجے نہ ای شہ حسن
کبھی تو آپ کی بھی ہو گی مجھ گدا سے غرض

غرض کسی سے نہ کبھی فراق دائم مین
تمام عمر رہی آہ نارسا سے غرض

تمھاری تیغ تغافل سے مر گئے صدہا
ہزارون مار لیے تمنے اس ادا سے غرض

وفا شعار پری وش سے دل کو بہلایا
نہ رکھی ہمنے کبھی یار بیوفا سے غرض

غزل سے ہمکو ہے بیان شاد دل منظور
کسی کی واہ سے مطلب نہ مرحبا سے غرض

سخن جہان مین بس تم الگ ہو سب سے
نہ کام غیر سے رکھو نہ آشنا سے غرض

## ردیف الطاء المہملہ

سچ کہا کرتے تھے اس زیست کو احباب غلط
فی الحقیقت ہی یہ سب عالم اسباب غلط

ہوگئے ایسے ہم اے وائے بیتاب غلط
جاے القاب لکھا یار کو آداب غلط

اثر رہتے ہین یہ ہائے شرر آتش دل
لوگ سمجھے ہین نہین کرمک شب تاب غلط

بیوفا آکے کسی دن تو ہو میرا احسان
وعدہ کرتے نہین اجابت احباب غلط

واعظو آپ ذرا اپنے بیان کو سمجھو
مین تو کہہ سکتا نہین از رہ آداب غلط

لذت شوق سے رندون کے کیا محو اسے
جسقدر پایا خط جام ہوا سب غلط

گر نہو دیں ترے اُس بُت یکتا کا خیال
ہی عبادت تری ای زاہد کذاب غلط

ہجر میں رات کو رو رو کے بسر کرتے ہیں
غم غلط ہوتا نہیں کیونکہ نہو خواب غلط

وعدۂ شب تو کیا آپ نے ہمسے لیکن
یہہ بھی ای غیرت خورشید جہانتاب غلط

پھینک دونگا میں ابھی چیر کے پہلو تجکو
بیقراری جو ہوئی ای دل بیتاب غلط

گریۂ چشم ہوا باعث جوشش دریا
یہہ مرے اشک کا طوفان ہی سیلاب غلط

خاطر مضطر و آہ شرر افشان کے حضور
داستان برق کی اور قصۂ سیماب غلط

یار کا وصل ہو دیکھا ہی جمال یوسف
ای سخن ہوگا نہ میرا یہہ کبھی خواب غلط

تجھکو کہیے گل شاداب غلط
آب ہی گل میں گرتاب غلط

دل کے دینے کو کیا ہمنے قبول
ہی تمھارا اگر ایجاب غلط

مدد ای خضر بیابان جنون
لے چلا پھر دل بیتاب غلط

مجھسے پوچھے جو وہ احوال مرا
سچ کہوں یا دل بیتاب غلط

معنی لفظ رضا و تسلیم
جانتے ہیں مرے احباب غلط

تاب نظارۂ رخ کی تیرے
لائے خورشید جہانتاب غلط

وعدۂ وصل ہو غیروں سے صحیح
ہمسے ہو ای گل شاداب غلط

بیوفا خط میں لکھا ہی اُسکو
وہ نہ سمجھے کہیں القاب غلط

شکوۂ جور بتان کیا معنے
اور وہ بھی دل بیتاب غلط

کتنی مہمل ہے سخن آپ کی طرح
بیٹھے بکتے رہو احباب غلط

معشوق بھیجتے ہیں مجھے چار سو سے خط
آیا ہے اک پری کا ابھی لکھنؤ سے خط

لایا اگر جواب تو انعام پائیگا
قاصد لکھا ہے آج بڑی آرزو سے خط

کیا جانے کیا خیال مرا اُسکو آگیا
پڑھوا کے رو دیا وہ مگر عدو سے خط

شاید وہ مہربان ہو پاکر وفا کی بو
بھیجا ہے لکھ کے اس لیے اپنے لہو سے خط

میں نے بھی بے کھلے ہی سخن چاک کر دیا
لکھوا کے بھیجا اُسنے جو مجھکو عدو سے خط

## ردیف الظاء المعجمہ

عبث ہے ہم گنہگاروں کو تیری گفتگو واعظ
پڑھا اُسنے نہیں قرآن میں کیا لا تقنطوا واعظ

بھر آتا ہے دل جوش محبت میں [illegible]
اگر تو ہے [illegible] خالق میں ہے گفتگو واعظ

کریں ہم حسرت بادہ میں کیں بحث [illegible]
اگر [illegible] نا آشنا زاہد عدو واعظ

خدا کے واسطے کر مختصر دوزخ کے قصے کو
بجائے اشک اب آتا ہے آنکھوں سے لہو واعظ

مجھے تو خاک بھی [illegible]
کہ چھپ لیتا ہے میرے جام کو تو [illegible] وضو واعظ

کسی زاہد کو باغ سبز دکھلا اپنی باتوں کا
یہاں عاشق ہیں جنت کی نہیں کرتے [illegible] واعظ

ہوا ہے اب تو جمع [illegible] رندان بلا نوش کا
خدا مجلس میں [illegible] واعظ

سخن لوں گا ہمارا تم جواب اس وقت دے سکتے
کتابوں کے عوض [illegible] میں گر ہو تم سبو واعظ

کیا کرے ہوا کثر ذکر حور و جنت و کوثر
چلو گے آج جلسہ ہی کنار آب جو واعظ

پرانے قصے جنکی اڑ چکی ہیں دھجیان یارو
اب انہیں تار سے باتون کے کرتا ہی رفو واعظ

نہ ہوتا دشمن رندی تو شاعر ہجو کیون کرتے
ہوا باتون سے اپنی آپ رسوا کوبکو واعظ

معاذ اللہ سوال حرمت مے پر بگڑتا ہی
نہ دیکھا آج تک ہمنے تو ایسا تند خو واعظ

سخن [illegible] گو گفتگو ہے شاعرانہ ہی
وگرنہ میرا یان [illegible] دل کی آرزو واعظ

## ردیف العین المہملہ

از گل بہار باغ ہو وہ یہ خزان شمع
رنگ سحر مٹائیگا نام و نشان شمع

بلبل جہان میں ہی سبب فتح رنگ گل
پروانہ باعث شرف دودمان شمع

سوز دروں وگرنہ یہین بجھ ہی ان صبح تک
مانند اشک ہے سفر کاروان شمع

تم دیکھنا کہ وقت سحر خاک بھی نہیں
یہ جشن ایک رات کا ہی میہمان شمع

پاس خموشی شور تپش ہین بجھی ہی وہی
سمجھی نہین کسی نے اداے فغان شمع

[illegible] واسطے اسے آزاد کردیا
رکھا فلک نے قید سے خالی مکان شمع

[illegible] میراہی شعلہ پہ ہی و شو
ہی با جداے عشق مرا بر زبان شمع

شب بھر مین خود جلا کہ جلا آنکسی کو وہ
کوتاہ کسقدر ہوئی عمر روان شمع

میرا اور اسکا ایک سا سوز و گداز ہی
میرے سوا نہین کوئی ہمداستان شمع

وہ ہنس رہے ہین بیٹھے رقیبون سے بزم مین
مین جل رہا ہون سامنے آنکے بسان شمع

میرے سیاہ خانہ مین آتے جو ہو کبھی
ہوتا ہی فندقون پہ تمھارے گمان شمع

پروانے چند بزم مین تھے وہ بھی جل بجھے
باقی رہا نہ کوئی بھی اب نوحہ خوان شمع

ایسی ہوئی فنا غم جانان مین اے سخن
تا صبح پھر کسی نے نہ پایا نشان شمع

## ردیف الغین معجمہ

فروغ پائے بھلا کیونکہ پیش یار چراغ
قمر کے سامنے ہوتا ہی بے وقار چراغ

نہین ہے غم کہ دل داغدار رکھتا ہون
سر مزار نہو ہو تہ مزار چراغ

سیاہی شب غم کا اثر یہان تک ہے
کہ وصل مین بھی ہوا انکو ناگوار چراغ

وہ تفتہ دل ہون کہ مر کر بھی کام آونگا
بنا ئینگے مری مٹی سے بھی کمھار چراغ

خیال زلف صنم مین ہے داغ دل بے نور
کہ جس طرح سے فروزان ہو پیش یار چراغ

سمجھ کہ قبر کے اندر بھی نور ہے اسکی
نظر جو آئے کسی کے سر مزار چراغ

سخن وجود مین سے مرا گھر سیاہ ہو جاتا
جلاون مین جو کبھی تیرہ روزگار چراغ

گرمی تمھاری دیکھ کے غیرون کے کھائے داغ
گھر سے تمھارے آئے تو گویا کہ آئے داغ

داغون پہ داغ اور دیے تم نے جابجا داغ
دل کے مرے پھر سے کبھی ہو نہ پائے داغ

شمع و چراغ و لالہ و طاؤس و بلبل
اپنے تمھارے عشق مین سب ہی نے کھائے داغ

وہ شے ہی اب نہین ہے کہ تجھکو دکھاؤن مین
دل کو جلا گیا تری فرقت کا ہائے داغ

مجھکو جو امتحان مرا منظور ہو نسیم | گل کھاؤن اور ہین تری خاطر بجا داغ

بلبل کو عشق گل مین مزا کیا ملے سخن
کیا پائے جیتے سینے کے اوپر نہ کھائے داغ

## ردیف الفا

سب ہو گئے ہو کیون اسی عیار کی طرف | کوئی تو ہو تو ہو مرے دل زار کی طرف

دیکھی نہ آکے سینہ پہ داغ کی بہار | گذرے نہ تم کبھی مرے گلزار کی طرف

رشک کیا ہی کم کہ وہ ظالم مرے لیے | جاتا ہی بہر قتل جو اغیار کی طرف

قاصد کا اور صبا کا مجھے انتظار ہی | ہر دم نگاہ ہی در و دیوار کی طرف

کیا بات کوئی ناصح مشفق سمجھ مین آئے | دل تو لگا ہوا ہی مرا یار کی طرف

مرتا ہی عشق گیسوے دلدار مین رقیب | ناظر زحل ہی طالع اغیار کی طرف

تیور بدل گئے وہین اس بدمزاج کے | دیکھا جو مین نے ابروے خمدار کی طرف

کعبے کا عزم اور کسی سال ہو تو ہو | جاتے ہین اب تو کوچہ دلدار کی طرف

وہ دن خدا دکھائے کبھی کہ محتسب | آئے ذلیل خانہ خمار کی طرف

تقدیر ہی مین کفر ہوا ہو تو کیا کرون | کھنچتا ہی دل اسی بت عیار کی طرف

آنکھین نکال لونگا مین نرگس تری ابھی | ڈالی نگہ جو یار کے رخسار کی طرف

اچھی نہین ہین آپ کی یہ بدمزاجیان | [illegible] اغیار کی طرف

ہمراہ مثل بوے سخن ناتوان بھی ہو

چل اے نسیم کوچۂ دلدار کی طرف

## ردیف القاف

شفاے امراض قلب بیجان بنام حضرت قیام اصدق
دواے درد دل پریشان کلام حضرت قیام اصدق

قبول کرے وہ جان عالم تو پھر اُسے ہو جہان مین کیا غم
نہو وہ رتبے مین شاہ سے کم غلام حضرت قیام اصدق

جنھون نے حضرت سے کی ہو بیعت ملی اُنھین دو جہان کی نعمت
ہوتے وہ سب سے بلند رتبت غلام حضرت قیام اصدق

زبان نے دل سے مزا جو پایا وہین سے بوسون نے لطف اُٹھایا
مری زبان سے لبون تک آیا جو نام حضرت قیام اصدق

جنھین ہو قرب خداے اکبر مراتب انکے ہین سب سے برتر
سمجھ کہ ہو عرش سے بھی اوپر مقام حضرت قیام اصدق

یہی دعا ہی تمنا ہے سخن پر ہمیشہ سایہ
الٰہی ہو تا قیام دنیا قیام حضرت قیام اصدق

اسقدر ہی مجھے اندیشۂ آلام فراق
کانپ جاتا ہون جو لیتا ہون کبھی نام فراق

عید کے دن سے زیادہ [illegible] دل
کم نہین صبح قیامت سے تری شام فراق

آج [illegible] جدائی کا ارادہ جن سے
سوچتا ہون مین کبھی دل مین جو انجام فراق

سیکڑون پھنسکے پھڑکتے ہین بامید وصال
تیرے وعدون نے بچھایا ہی عجب دام فراق

ای صنم جب سے خبر عاشق ناکام کی لے
ابتو کٹتے ہین بڑے رنج سے ایام فراق

دیکھیے ملتا ہو کیا ہمکو بدولت اسکے
سنتے آتے ہین کہ ہی وصل ہی انجام فراق

دوست کے وصل سے دلشاد سخن آپ ہین
دشمنون کے لیے دنیا مین ہوا آلام فراق

تجھسے ہی ای مہر انور دھوپ سونے کا ورق
چاندنی چاندی کا پتر دھوپ سونے کا ورق

حسن سے بنجائے بھی گر دھوپ سونے کا ورق
کیا خجل ہو تجھسے بنکر دھوپ سونے کا ورق

اٹھ گیا تو صبح کو لیکن ابھی تک اے صنم
ہی سر بالاے بستر دھوپ سونے کا ورق

کیمیا گر ہی تمھارا حسن جسکے فیض سے
رہ گئی بنکر زمین پر دھوپ سونے کا ورق

خون آتشناک سے قاتل کے سپر وقت ذبح
بنگئی اللہ اکبر دھوپ سونے کا ورق

راہ مین بھی تیرے اعجاز رخ پر نور سے
بنتی جاتی ہی برابر دھوپ سونے کا ورق

عکس رخ سے تیرے او قاتل عجائب سیر ہی
چاندنی ہی آب خنجر دھوپ سونے کا ورق

بعد بارش ہر جگہ قوس قزح کے سامنے
کیا نظر آتی ہی کافر دھوپ سونے کا ورق

ہاے ضد کیسی ہی یہ تمہین ہی کس کا احتیاج
کیونکہ بنجائے ستمگر دھوپ سونے کا ورق

پرتو رخسار جانان سے نظر آتی ہمین
اسکی دیوار چمن پر دھوپ سونے کا ورق

چارہ گر مرتا ہی جو اسکے طلائی رنگ پر
ہین جواہر اسکو پتھر دھوپ سونے کا ورق

صبح کو زینت مکان کی آپ کے منظور ہی
اسلیے پڑتی ہی بنکر دھوپ سونے کا ورق

یہ تو بتلاؤ کہ آخر کس مرض کی ہے دوا
ہنسنے مانا ہے سراسر دھوپ سونے کا ورق

ہے تو پی زاہد ابھی تیری نظر کے سامنے
دیکھ بنجاتی ہے کیونکر دھوپ سونے کا ورق

باعث تزئین مجلس ذکر ہے ہے زاہدا
دیکھ ہے بالائے منبر دھوپ سونے کا ورق

چاندنی کی کیا حقیقت پائے جو تجھسے فروغ
ہو مقابل تجھسے نکر دھوپ سونے کا ورق

کیا لطافت ہے نقاب اٹھتے ہی رخ سے گئی
تیرے عارض پر ہے سٹ کر دھوپ سونے کا ورق

سامنے رخسار جانان کے ہے چاند ہین خجل
ماہ کامل مہر انور دھوپ سونے کا ورق

جنبش طرف نقاب رخ سے قاتل سے سخن
نکلی ہے زیر خنجر دھوپ سونے کا ورق

جنکے دلون مین فرق ہے انکی زبان مین فرق
ظاہر پرست یار کے ہوگا بیان مین فرق

پیدا اگر پھریگا نہ منھ تیغ سے مرا
ڈالونگا مین عشق کے نام و نشان مین فرق

عاشق کے بھی مزاج کا ویسا ہی حال ہے
موسم کا جس طرح ہو بہار و خزان مین فرق

ثابت قدم وفا مین ہونگا مین تا بمرگ
کیا دخل ہے جو آئے مرے امتحان مین فرق

رشک و حسد کی اصل ہے جہان ماہ وش
یہ لوگ لاتے ہین دل دوستان مین فرق

جنت نشان واقعی اسکی ہے سرزمین
اقلیم سبعہ اور ہے ہندوستان مین فرق

جس سے ہمین دیکھتے ہین یان بھی ہے وہی
کیا ہے تمہاری مانگ مین اور کہکشان مین فرق

بھاگے نہ کیون کمان سے کماندار تیرا تیر
بے شبہہ ہے طبیعت پیر و جوان مین فرق

کام اپنا ہو سکا نہ بہت سفاک سے مجھے
ڈالا ہے جس نے خلق کے امن و امان مین فرق

اسکی امید عمل پہ جیتا ہوں اے سخن
اب تک تو کچھ نہیں مرے تاب و توان میں فرق

## ردیف الکاف المہملہ

شام سے نالے میں کرتا ہوں سحر ہونے تک
یہ بھی سودا ہے تری زلف کے سر ہونے تک

کسکو دیکھوں تجھے اے رشک قمر ہونے تک
تو رہیگا مری آنکھوں میں نظر ہونے تک

صدقے ہو جائینگے قدموں پہ ترے او قاتل
بچ گئے گر تری شمشیر کے سر ہونے تک

تجھسے اور شمع سے تشبیہ مناسب ہے کہ وہ
سیکڑوں رنگ بدلتی ہے سحر ہونے تک

برق وش تو ہی تو ہے تجھسے بھی کم فرصت عمر
کیا رہیگا تری غفلت پہ نظر ہونے تک

شب کو تھا بزم میں دعوای تقابل تجھسے
کھل گیا رنگ قمر کا بھی سحر ہونے تک

بیخودی نے مجھے شکوے سے بھی رکھا محروم
اٹھ گئے پاس سے وہ مجھکو خبر ہونے تک

تخم دلمیں ترا تخم محبت بویا
دیکھیں کیا رنگ یہ لاتا ہے ثمر ہونے تک

کیا ہی عیار ہے کافر کہ عیاذاً باللہ
دل رہا پہلو میں بس ایک نظر ہونے تک

اب تو مطلب نہیں کوچے سے تمھارے ورنہ
غیر کا دخل نہ تھا اپنا گذر ہونے تک

اے سخن پائے گل نے مجھکو سرفراز کیا
پانوں دبوایا کیا جسکے سحر ہونے تک

کیفیت و آرام [illegible] ہم چار دن ایک
ایک ساں اور ہیں پھر ستم چار دن ایک

جادۂ فکر وہ فقر و فنا منزل عشق
غافلو ہیں یہ رہ ملک [illegible] چار دن ایک

مین بھی دنیا مین عجب طرح بسر کرتا ہون
ہی مجھے عیش و خوشی حزن و الم چارون ایک

جستجو جسکی تری ہی تو ہی میرے نزدیک
مسجد و دیر و کلیسا و حرم چارون ایک

صاحب ختم رسل رکن رکین اسلام
اہل ایمان کو ہین یہ اہل کرم چارون ایک

عارف و سالک و باقر سخن خستہ جگر
وضع رکھتے ہین سخن مین یہ اہم چارون ایک

آج کچھ اور ہی جناب کا رنگ
دیکھیے روے پہ عتاب کا رنگ

چشم بد دور یار کی رنگت
شیشہ مین جسطرح شراب کا رنگ

کیا ہی زیبا ہی روے انور پہ
ہلکا ہلکا سا یہ نقاب کا رنگ

حسن مین کیون نہین ہی لطف مگر
اور ہوتا ہی وہ شباب کا رنگ

یون ہی جسم اُس پری کا سرخ و سفید
جیسے کپڑے پہ ہو شہاب کا رنگ

کھائین دھوکا نہ تشنہ لب کیونکر
ایک ہی آب اور سراب کا رنگ

چل کے ساقی کو دو مبارکباد
دیکھو تو میکشو سحاب کا رنگ

سرخ ڈورے نہین وہ آنکھون مین
نہ جما آج کچھ شراب کا رنگ

دیکھکر اے سخن نہ ڈرنا تم
یار کے روے پر عتاب کا رنگ

## ردیف اللام

مرتے دم کی ہی یہی ایک وصیت قاتل
اپنے کوچے مین بنانا مری تربت قاتل

جس جگہ ہی ترے مقتول کی تربت قاتل
لوگ آتے ہین وہان بہر زیارت قاتل

مر گیا اپنے نہ مرنے پہ ترے ہاتھ سے مین
ہو گئی میرے لیے میری ندامت قاتل

دیکھ کس شوق سے زخمون نے مرے چوما ہی
سرخ ایسی تھی کہان تیغ کی رنگت قاتل

دکھ گئے ہاتھ کھنچی تیغ نہ مطلق تجھسے
کی نزاکت نے تری میری شفاعت قاتل

تو گلا کاٹنے بیٹھا ہی مرے سینہ پہ
اتنی صحبت ہی تری مجکو غنیمت قاتل

جسنے دیکھا تجھے وہ مر گیا تیرے اوپہ
کیا بنائی ہی خدا نے تری صورت قاتل

مار رکھتا ہی ترا لطف سے باتین کرنا
تو ستمگر ہی تو ہی تیری عنایت قاتل

صدمے سہتے ہین مگر منھ سے نہین کچھ کہتے
ہی مرے زخمون کو بھی ضبط کی عادت قاتل

سخت مشکل ہی کہ فریاد کرون یا نکرون
روح سے شرم ہی اور تجھسے ندامت قاتل

مجھکو کرتا ہی ترا شکوہ بیداد خجل
یاد آتی ہی جو اُسدم تری صورت قاتل

اک غزل اور سخن سے دم آخر سن لے
دیکھ تو اُسکی ذرا طبع کی جودت قاتل

مخلصی ہو مجھے اس تیغ سے کیونکر قاتل
خوب مضبوط ہی زنجیر مقدر قاتل

دست نازک کو ندے رنج گرانبار کہ ہی
تیر انداز تغافل سے مجھے خنجر قاتل

عرصۂ حشر مین کافی ہین شہادت کے لیے
جسقدر ہین تری شمشیر کے جوہر قاتل

بیگناہی پہ مری دیکھ کے کس حسرت سے
دیکھتا ہی تجھے تردیدۂ جوہر قاتل

مر نہ جاتے نگہ لطف پہ اُسکی اب تک
جیتے کس طرح جو ہوتا نہ ستمگر قاتل

آئنہ دیکھ کے میلا ترا ابرو جو ہوا
قبر مین کانپ گئی روح سکندر قاتل

صورت زخم کبھی منہ نہ پھریگا تجھسے
تجھپہ مر جائینگے صدقے ترے ہو کر قاتل

اپنا انداز غضب قہر و ستم کی چتون
دیکھ لینے دے ٹھہر جا ذرا دم بھر قاتل

آزمائے تو مرے جسم پہ سارے ہتھیار
تیغ تلوار تبر نیمچہ خنجر قاتل

دونون ابرو کے اشارے مرے دلپر اچھا
ایک ہی زخم پہ دو وار مکرر قاتل

وہین زخم سے بسمل کے صدا آتی ہے
ہائے سفاک جفا پیشہ ستمگر قاتل

نامۂ شوق شہادت پہ لکھون کیا قاصد
یار عیار جفاکار کہ دلبر قاتل

جس جگہ قتل ہوا عاشق جانباز تو وان
روح آتی ہے تجھے ڈھونڈھنے اکثر قاتل

سن چکا حال سخن قتل مین اب دیر ہے کیا
کام کر جلد کہ ہے وقت بھی آخر قاتل

الفت پری وشون کی ستم ہے برا دل
اللہ ان بتون سے ہمارا بچائے دل

کانپی زمین فرشتے بھی تھرا کے رہ گئے
پہونچے جو آسمان پہ مرے نالہائے دل

آنکھون مین ہے کبھی کبھی زلف صنم مین ہے
یہ منزلت ہے عشق مین کسکو سوائے دل

دل اپنا تیر لگتے ہی خون ہوکے بہہ گیا
سینے مین ہے مگر ترا پیکان بجائے دل

لو بد شعار ضبط کو میرے خیال کر
یہ بھی کبھی زبان سے نہ نکلا کہ ہائے دل

پاس وفائے عاشق شیدا ضرور ہے
سن لیجیے کبھی تو صنم ماجرائے دل

تیر نگاہ مین بھی تمہارے وفا نہین
ہے مونس جگر تو کبھی آشنائے دل

چھیڑو بہت نہ اسکو کہ نازک مزاج ہے
بیزار تم سے دیکھو کہین ہو نہ جائے دل

کیونکر کہون کہ تم پہ نہین اعتماد کچھ
کہہ دوگے مدعی سے مراد عائے دل

قصہ بہت طویل کہانی دراز ہے
ہمدم سنائین کیا تجھے ہم ماجرائے دل

تھا باغ آرزو مین یہ پہلے مثال گل
سب خار تھے نظر مین ہماری سوائے دل

بلبل ہوا پھر اک گل خندان کو دیکھکر
کیا نغمہ سنج درد تھی کچھ دن نوائے دل

قمری بنا کبھی وہ کسی سرو ناز کا
کوکو کی تھی صدا وہ نہ تھے خندہ ہائے دل

پھر اک نگار آفت جان پر ہوا نثار
نازل ہوئی پھر ایک مصیبت برائے دل

پھر اک پری کو دیکھ کے دیوانہ بنگیا
جانے لگے فلک پہ مرے نالہائے دل

پھر اسکو دیکھ بزم مین ہونے لگے بلند
سوز درون سے شمع صفت شعلہ ہائے دل

چنگاریان اڑین تو وہ پروانے بنگئے
ہر دم نثار یار تھے باصد ہوائے دل

کچھ جل کے خاک ہوگئے کچھ شعلے بنگئے
وہ ابتدائے دل یہ ہوئی انتہائے دل

ڈھونڈھو گے اب تو پاؤ گے گرد ملال مین
تھوڑی سی آگ سینے کے اندر بجائے دل

اب ہوگئی شراب محبت دو آتشہ
دل اسپہ ہے فدا تو سخن ہے فدائے دل

## ردیف المیم

شام غریبی سوئے محمد صلے اللہ علیہ وسلم
صبح وطن ہے روئے محمد صلے اللہ علیہ وسلم

کیون نہ جھکین ہم سوئے محمد صلے اللہ علیہ وسلم
مثل خدا ہے خوئے محمد صلے اللہ علیہ وسلم

دیکھا جمال خدا کے جہان کا پردہ اٹھا راز نہان کا
جسنے دیکھا روے محمد صلے اللہ علیہ وسلم

سبکی زبان پہ تا بقیامت جاری رہیگا قد قامت
عشق قد دلجوے محمد صلے اللہ علیہ وسلم

خضر طریق حق نہو کیونکر جس سے دماغ جان ہو معطر
پیرہن خوشبوے محمد صلے اللہ علیہ وسلم

ہے جو ازل سے شوق لقا کا ہاے سخن اب ہے یہ تمنا
خواب مین دیکھون روے محمد صلے اللہ علیہ وسلم

تم کرو جو کچھ طلب اے سیمبر دید ینگے ہم
دل پہ کیا موقوف ہے جان و جگر دید ینگے ہم

خنجر قاتل رکیگا گر ہمارے قتل مین
نیمچہ ایک اور اسکو تیز تر دید ینگے ہم

دل جو اس بے مہر سے مانگا تو یون کہنے لگا
جاؤ بھی گھبرا گئے کیون اسقدر دید ینگے ہم

لائیگا میرا جواب خط تو پھر انعام مین
جان تک اپنی تجھے اے نامہ بر دید ینگے ہم

دل ندینے پر ہوئی کیون خاطر اقدس ملول
پھر گئی اتنے مین کیون ہمسے نظر دید ینگے ہم

فکر بے حاصل ہے درمان بے اثر ہو جائیے
ٹانکے زخمون مین خود اپنے چارہ گر دید ینگے ہم

پائی ہے اک چیز ہمنے بھی تمھاری رات کو
دل تو کہتا ہے نہ دین تمکو مگر دید ینگے ہم

روٹھ کر جانا کچھ ایسی دل لگی بازی نہین
تیرے قدمون پر ابھی دم بھر مین سر دید ینگے ہم

سوچتا ہون جبکہ دیکھون کب وہ آتے ہین یہان
دل یہ کہتا ہے سخن تجھکو خبر دید ینگے ہم

دل ہے وابستہ تری زلف رسا سے ظالم
مجھکو سودا ہے مگر تیری بلا سے ظالم

مرض عشق مین تدبیر سے کیا ہوتا ہے
کون امید ہے صحت کی دوا سے ظالم

میرے قاصد کا گمان ہوتا ہی اکثر اسکو
اسلیے منہ وہ چھپاتا ہی ہوا سے ظالم

وہ معما دہن تنگ ہی تیرا کہ کبھی
حل مطالب نہون جسکے شعرا سے ظالم

جان عاشق کہ گذر جاتے ہین صدمے لاکھون
اسقدر شوق ہی کیون جور و جفا سے ظالم

بے گنہ قتل مجھے تونے بہ ظاہر نہ کیا
مار رکھا ہی مگر ناز و ادا سے ظالم

نہ محبت نہ مروت نہ کچھ الفت کی نگاہ
شوق ہی تجھکو مگر جور و جفا سے ظالم

تیغ ابرو سے اگر بچگئے کچھ دن تو کیا
تیر مژگان بھی تو ہین خون کے پیاسے ظالم

دیکھتے ہی مجھے وہ طرفہ ستم کرتا ہی
پھیر لیتا ہی نگہ شرم و حیا سے ظالم

دیکھ اون تجکو دم نزع اگر بالین پر
مجھکو پھر خوف نہو اپنی قضا سے ظالم

حوصلہ ظلم کا تھا مشق بھی کر کے مجھ پر
ہو گئے تم بھی تو اب فضل خدا سے ظالم

مر کے مین خاک بھی ہو جاؤن تو مانند غبار
روح لپٹے ترے دامان قبا سے ظالم

سخن خستہ جگر وصل سے ناکام رہا
ظلم کی تیرے ہی فریاد خدا سے ظالم

عشرت و آرام و راحت سے ہوئے بیزار ہم
غم ہمارا دوست غم کے ہو گئے غمخوار ہم

پائی ہی جب سے اجازت طوف کوئے یار کی
آپ اپنے ہو گئے ہین والہ رفتار ہم

دل کی بے ہمتی نہ تو ہمکو سمجھکر ناتوان
مار رکھینگے تجھے او گیسوے خمدار ہم

سست ہین لیکن نہین ہی ظاہرا کوئی مرض
تیری آنکھون کی طرح برسون سے ہین بیمار ہم

نیم باز آنکھون کا تیری خواب مین بھی ہی خیال
آج کل رکھتے ہین اے جان طالع بیدار ہم

یہ سنا کر ٹال دیتے ہین دلِ مشتاق کو
حشر مین دکھلائینگے اُسکا تجھے دیدار ہم

بنکے شکلِ یاس سارے دن ڈراتی ہے مجھے
رات کو رہتے ہین جس امید پر بیدار ہم

اپنے ہی دل کو کہ تیرے حسن کا آئینہ ہے
کرتے ہین ای جان شبِ فرقت مین کیا کیا پیار ہم

اسقدر بے چین کر ڈالا دلِ بیتاب نے
جان سے اپنی ہین ابتو ای سخن بیزار ہم

عدو ہی برق کہ ہی باغبان نہین معلوم
جلایا کس نے مرا آشیان نہین معلوم

سمجھ کے اپنا کیا آپ مین نے کیون نقصان
بنایا غیر کو کیون رازدان نہین معلوم

مجھے تو یہ نہ کبھی ایک آنکھ دیکھ سکا
ہوا ہون کیون مین فلک کو گران نہین معلوم

نہ یہ زمین ہے نہ یہ آسمان وہان قاصد
زیادہ اس سے بس اُسکا نشان نہین معلوم

بُلا کے لایا ہے صیاد کو گلستان مین
کریگا مشورے کیا باغبان نہین معلوم

یہ بیخودی ہے کہ بس اُٹھ کھڑے ہوئے گھر سے
نکل کے جائینگے گھر سے کہان نہین معلوم

کہونگا خاک مین اُس بیوفا سے حالتِ دل
مجھے تو کوئی بھی طرزِ بیان نہین معلوم

زمین پہ کیا کوئی اُسکا پتا لگائیگا
کہ آسمان کو بھی اُسکا مکان نہین معلوم

مجال ہوتی اگر ہمکو آنکھ اُٹھانے کی
تو منظر اپنا بھی ہوتا کہان نہین معلوم

ہمارا ذکر وہان اس طرح سے ہوتا ہے
وہ کیا ہوا سخنِ خستہ جان نہین معلوم

## ردیف النون

اُلجھ کر ہاتھ سے میرا گریبان آستین دامن
ہوا ہی دھجیان کیا کیا گریبان آستین دامن

لیے پھرتے ہو تم کس کا گریبان آستین دامن
جنون مین ہمہ مو کیسا گریبان آستین دامن

پلایا بادۂ گلگون جو شب کو بزم رندان مین
بھرا ساقی نے سب میرا گریبان آستین دامن

سبب کیا ہی جو مجھسے لوگ کہتے ہین کہ یا حضرت
کیا کیا آپ نے اپنا گریبان آستین دامن

جنون مجکو فراموشی مین یاد آئے تو کہتا ہون
الٰہی کیا ہوا میرا گریبان آستین دامن

یہ جوشِ اشک ہی دریاے قلزم جوش مین آئے
نچوڑون مین اگر اپنا گریبان آستین دامن

نہ کچھ باقی رہے دستِ جنون پر پرزے اُڑے سب کے
کمر مونڈھا گلی پیدا گریبان آستین دامن

مہِ نو ہی شعاعِ شمس ہی مہرِ درخشان ہی
پری رو سیمبر تیرا گریبان آستین دامن

گلے مین طوق ہاتھون مین کڑے صحرا کا دامان ہو
تمنا ہی کہ ہو ایسا گریبان آستین دامن

رفو تھا دھجیان تھین جا بجا خارِ مغیلان تھے
مزا تھا یہ بھی جبتک تھا گریبان آستین دامن

اُدھیڑا پھاڑ ڈالا دھجیان کین جوشِ وحشت مین
ہمارے ہاتھ جب آیا گریبان آستین دامن

سخن افسوس اُس کپڑے کی بھی تقدیر کیا بد ہی
بنا ہو جس سے عاشق کا گریبان آستین دامن

گلدستے ہین داغ مرے جسمِ زار مین
سرتا بپا ہون چشم ترے انتظار مین

سمجھو نہ لختِ دل مژۂ اشکبار مین
بجلی چمک رہی ہی یہ ابرِ بہار مین

خاکِ درِ صنم جو ملے ہجرِ یار مین
سرمہ لگاؤن چشمِ شبِ انتظار مین

سونے نہ تمام عمر تو پہلوے یار مین
آئیگی نیند کیونکہ اُسے کیلے مزار مین

پڑجائے جس پہ خاک مری اُسکو عشق ہو
یارب یہ دے اثر مری مشتِ غبار مین

باغِ جہان مین صورتِ نرگس بسر ہوئی
گذری تمام عمر ترے انتظار مین

جانے نہ ہم کبھی ترے کوچہ مین بے وفا
پر کیا کرین کہ دل ہی نہین اختیار مین

اُس بدگمان سے کام نکالا نہ نگاہِ شوق
لیکن فرق آئے ترے اعتبار مین

ڈرتا ہون بدمزاجیِ جانان سے بیقدر
دل پر بھی میرے جبر نہین التجا مین

دشمن تو مر کے چھوٹ گیا اس عذاب سے
باقی ہمی مر رہے ہین تیرے انتظار مین

قطراتِ اشکِ خون سرِ مژگان تو دیکھیے
پھول بہار دے گئے اس خارزار مین

گو دشمنی نہین ہے اثر کو دعا کے ساتھ
کیون دخل دون مشیتِ پروردگار مین

اے خضر تم بھی موت کو ڈھونڈھو مری طرح
گذرے جو شب کسی کی تمہین انتظار مین

اُس سے کبھی جو بات نہ مانگون تو کیا کرون
وہ اختیار مین ہے نہ دل اختیار مین

سمجھو کہ حشر نام ہوا ہے اسی ایک کا
فتنے چھپے ہوئے ہین جو رفتارِ یار مین

دم بھر مین تیری ایک نہین نے مٹا دیے
کیا کیا خیال تھے دلِ امیدوار مین

بے فائدہ ہے فکر حصولِ مرام کی
کچھ ہو نہ سکیگا گردشِ لیل و نہار مین

گھبرا نہ جائے تنگیِ جا سے خیالِ یار
ارمان سخن بھرے ہین دلِ بیقرار مین

کبھی کسی سے مرا یار بے حجاب نہین
حیا کے پردے مین رخ پر اگر نقاب نہین

ہجوم یاس ہین کیا چین سے گذرتی ہی
کہ جب امید نہین ہی تو اضطراب نہین

ہوا ہی غیر کی خلوت کا راز بے پردہ
بس اب نکلیے آپ از رہ حجاب نہین

نقاب ڈال کے چہرے پہ حشر مین آنا
کہ دیکھنے کی تمھارے کسی کو تاب نہین

ہزارون پستے ہین لاکھون تمام ہوتے ہین
خدا کا قہر ہی ظالم ترا شباب نہین

یقین ہی جاؤنگا مین بے حساب جنت مین
گناہ ہین مرے اتنے کہ کچھ حساب نہین

قدم زمین پہ رکھا ہی جہان جہان تو نے
جگہ وہ کونسی ہی جو فلک جناب نہین

دعا کو ہاتھ اٹھائے تو ہنسکے فرمایا
ہزار مانگو دعا ایک مستجاب نہین

غرض یہ ہی کہ رہین مبتلائے غم دائم
تمھاری ضد سے زمانے کو انقلاب نہین

ہمارے دلمین جو تو ہی تو شک یہ ہوتا ہی
کہ شوخیان ہین تری دل کو اضطراب نہین

یہان تو دیکھ کے مین انکو محو حیرت ہون
وہ جانتے ہین مری بات کا جواب نہین

بنایا تیرے ستم نے جہان کو پر آشوب
وہ فتنہ کون ہی جو تیرے ہمرکاب نہین

گلہ ہی کس سے کرون سرنوشت کا اپنی
کہ قاصد آیا تو خط کا مرے جواب نہین

... امتحان قتل بھی وہ جور کم نہین
تم غیر کو ستاؤ یہ مجھ پہ ستم نہین

عالم کی دید کو تو مرا دل بھی کم نہین
کچھ غم نہین جو پاس مرے جام جم نہین

دل شاد انکے وعدے سے ہون گو قریب مرگ
ہون وہ وفا شعار کہ مرنے کا غم نہین

یونہین رہا فراق تو شکوے بھی ہین ضرور
کیونکر کہون کہ وصل مین رنج و الم نہین

مژگان یار اور کسی کے لیے ہین نم
دلمین ہمارے وہ خلش وہ سبب غم نہین

پھیلاے پانون کہ چھاتان مین غیر کیا
اُسکو یقین ہے کہ وہ ثابت قدم نہین

شکوہ کرون ستم کا تو دونا ہو التفات
کیونکر کہون کہ حالِ عدو پر کرم نہین

کسوقت نامہ بر و دم تحریر خط شوق
شنجرف خون دل نہین مژگان قلم نہین

دیکھا مجھے تو غیر سے آنکھین چرا گئے
کیا اس نگاہ لطف مین پنہان ستم نہین

گھبرا کے تیرے ظلم سے بیداد گر یہان
وہ کون ہے جو راہیِ مُلکِ عدم نہین

ہان بوالہوس ہے غیر اُسے آزما نہ تو
قسمت مین اُسکی لذّتِ جور و ستم نہین

سر کاٹ لو قسم نہ مجھے دو رقیب کی
تم جانتے ہو کیا مرے حق مین وہ سم نہین

وعدے کا اُسکے غیر سے کیونکر یقین ہو
کہتا ہے بات بات پہ جو دمبدم نہین

ہے یاد اُنکا وصل مین پہلے تو ٹالنا
کہنا پھر اُنکا ناز سے وہ دمبدم نہین

صدقے مین اُسکی سادگی اور اپنے ضعف کے
زندہ ہون اور کہتے ہین اسمین تو دم نہین

اک روز مین نے اُس سے کہا سُن تو بیوفا ق
میرے ہی حال زار پہ تجھکو کرم نہین

ملنا رقیب سے ترا کیون ہوگیا شعار
حاصل اُسے بھی گرچہ بجز اندوہ و غم نہین

تیور جو دیکھتا ہون تو ہین اندنون بُرے
وہ آنکھ وہ نظر وہ نگاہِ کرم نہین

وعدہ کیا تو اُسکا بھی تجھکو نہین خیال
پاسِ وفا مروّت قول و قسم نہین

جس بات کو کہا تو سُنا سر بسر غلط
جس لفظ کو سُنا تو کہا یک قلم نہین

جو امر مین نے شوق سے چاہا کہ ہان یہ ہو
تو نے ہزار بار کہا کم سے کم نہین

بل ابروؤن پہ یار نہین ہی یہ بے سبب
بے وجہ گیسوؤن مین ترے پیچ و خم نہین

للہ کچھ تو باعث رنجش بیان کر
مانا کہ بات یہ کوئی ایسی اہم نہین

ایسا قصور کونسا مجھسے ہوا کہ اب
مطلق خیال میرا تجھے اے صنم نہین

مد نظر ہی مجکو تو ہر دم تری خوشی
مر جاؤن مین بلا سے مجھے اسکا غم نہین

نازش مجھے وفا پہ نہ الفت پہ کچھ غرور
اسکا خیال بھی ترے سر کی قسم نہین

حق ہی یہی کہ میری ہی تقدیر ہی بری
انصاف میرا شیوہ ہی مین ہٹ دھرم نہین

جو کچھ گلہ ہی اپنی ہی قسمت سے ہی مجھے
تجھسے کوئی شکایت جور و ستم نہین

بولے کہ بس معاف سنی داستان عشق
غصے مین تاب ضبط ہمین ایک دم نہین

قسمت گئی ہی آپکی چرچے نے کسی جگہ
بدنام کیون کیا اسے کیا یہ ستم نہین

عاشق کرے شکایت معشوق کس طرح
یہ تاب یہ مجال یہ طاقت یہ دم نہین

شکوہ غلط ہمارا ہمارے ہی سامنے
کچھ بھی کمی ہی کیا کہ آپ سے الفت بھی کم نہین

جو آپ نے اٹھائین وہ یان ہون کہانیان
کیا آپ جانتے ہین سمجھتے ہی ہم نہین

معشوق اور ڈھونڈھئے کوئی وفاشناس
ہان کچھ خیال آپکے سر کی قسم نہین

ڈھونڈھے ہی ڈھونڈھتے ملا یان سے ہمارے
یون تو اٹھائین آپکے ایسے تو ہم نہین

جب یہ سنا جواب سخن سمجھے یار نے
سمجھے کہ بات اور ہی کچھ اسکا غم نہین

پھر کیا تھا منتون سے اسی دم منا لیا

## کہتے ہی وہ رہے کہ خدا کی قسم نہین

ہوش کہتے ہین جو دنیا مین بشر کچھ بھی نہین
ہین وہی چین سے یان جنکو خبر کچھ بھی نہین

حال بیمار محبت پہ نظر کچھ بھی نہین
جان سے جائے کوئی تمکو خبر کچھ بھی نہین

خواب ہی لطف شب وصل ہی ہر گویا
کھل گئی آنکھ تو پھر وقت سحر کچھ بھی نہین

نالے سنکر مرے فرماتے ہین کیا ہی کیا ہی
کہتا ہون تھام کے مین اپنا جگر کچھ بھی نہین

ہو کے بیہوش سنین غیر سے باتین انکی
وہ یہ سمجھے کہ مجھے اسکی خبر کچھ بھی نہین

مہر و الفت نہ سہی بغض و عداوت ہی سہی
پھر مجھے دیکھتے تم کیون ہو اگر کچھ بھی نہین

ہون وہ خود رفتہ کہ ہمراہ ہون ہر دم انکے
ہی مجھے انکی خبر اپنی خبر کچھ بھی نہین

لے گیا کون اسے کیا ہوا کس جا چھوٹا
دل گم گشتہ کی ہمکو تو خبر کچھ بھی نہین

اپنے بیمار محبت کی خبر لو جلدی
ورنہ تم یاد ہی رکھنا کہ سحر کچھ بھی نہین

مانگیے دل تو سناتے ہین کہان دل کیسا
کہیے وہ کیا ہی تو کہتے ہین کہ مگر کچھ بھی نہین

میری ہر بات کی ہر وقت خبر ہی تمکو
دل تمھارا ہی کہان اسکی خبر کچھ بھی نہین

اک یقین میرا کہ کچھ بھی نہین اور سب کچھ ہی
اک ترا وعدہ کہ سب کچھ ہی مگر کچھ بھی نہین

گویا ہی زبان وصف رخ سیم بدن مین
سکہ ہی مرے نام کا اقلیم سخن مین

وہ گل بھی ہی ساقی پئے تفریح چمن مین
کیا دیر ہی پھر دور ہو توبہ شکن مین

غنچے بھی مجھے دیکھ کے ہنستے ہین چمن مین | روتا ہون جو ای یار تری یاد دہن مین
تسکین نہین اک لحظہ اسے خانۂ تن مین | دم ہی وہ مسافر جسے غربت ہی وطن مین
اے ہمنفسو شام غریبی سے سوا ہی | بے یار جو ہوتی ہی مجھے صبح وطن مین
ہی نالۂ بلبل سے بہم گریۂ شبنم | شاید کوئی گل چاک گریبان ہی چمن مین
اس دشت نوردی پہ بھی ابتک دل نالان | الجھا ہی سر خار بیابان وطن مین
کیا رنگ یہ لایا ہی جوانون کو مٹا کر | خون شہدا ہی شفق چرخ کہن مین
سبکو تری صحبت کی تمنا ہی پری رو | غنچون کے بھی آغوش کشادہ ہین چمن مین
ای چارہ گرو صبح کے کرنا مرا درمان | ہی درد عوض روح کے ہر عضو بدن مین
ای مرگ غریبی ابھی لازم ہی توقف | رو لون مین ذرا یاد عزیزان وطن مین
بو سونگھنے مرقد مین چلی آتی ہین حورین | خوشبو ہی غضب تیرے شہیدون کے کفن مین
ہم دیکھ رہے ہین دل شیدا کو یہین سے | آتا ہی نظر وہ ترے گیسو کی شکن مین
کوچے مین ترے ہمکو بندھا گھر کا تصور | یاد آیا قفس بلبل شیدا کو چمن مین
گل شاد ہون مٹی بھی ٹھکانے لگے اسکی | بلبل کو جو صیاد کرے دفن چمن مین
یون ناز تو ہر ایک ترا قہر ہی لیکن | اک بات نئی ہی ترے بے ساختہ پن مین

اس شہر مین غالب کا جو شاگرد سخن ہی
دشمن پہ ہمیشہ سے وہ غالب ہی سخن مین

...ہے پھر گیا یار کی بدنام آنکھین ہو گئین | عاشقون کی گردش ایام آنکھین ہو گئین

کرلیا تمنے ہمارے طائر دل کو شکار
خال دانہ بنگیا اور دام آنکھیں ہو گئیں

مر گئے ہمکو تو مرجانا تھا آخر ایک دن
اس پری کی مفت مین بدنام آنکھیں ہو گئیں

حسرت دیدار اور وہ بیداری شب کیا ہوئی
بعد مردن طالب آرام آنکھیں ہو گئیں

ایک ہی بوسے سے آنکھوں کے ہوا دلکو سرور
ساقیا جام مے گلفام آنکھیں ہو گئیں

ناصحا دیکھا ہے ان آنکھوں سے کس کس کا جمال
تیرے آگے مورد الزام آنکھیں ہو گئیں

دیکھیے تو ڈھونڈھ کر کیسا انکا لاہی حسین
حضرت دل قابل انعام آنکھیں ہو گئیں

دیکھ یہ تاثیر ہے میرے دل پرسوز کی
سرخ کیا تیری دم دشنام آنکھیں ہو گئیں

راز الفت کھل گیا رونے سے اپنے اے سخن
کیا بری خصلت ہوئی نمام آنکھیں ہو گئیں

ہوے ہین نقش غم سے اسقدر ناسور سینے مین
کہ گویا بنگیا ہے خانۂ زنبور سینے مین

پھپھولے لخت دل کے ہوگئے معمور سینے مین
بھری ہے ساقیا یان بھی مے انگور سینے مین

خیال روے تابان سے منور خانۂ تن ہے
چراغ طور ہے گویا دل پرنور سینے مین

جہان بر آتین دو اک خوشین اسکی تو ہوتا ہے
دل مغرور اپنا اور بھی مغرور سینے مین

بھلا تبلاؤ دل سے کس طرح ارمان نکلین
نہ پہلو مین شگاف اپنے نہ ہے ناسور سینے مین

مسیحائی تمہاری کون سے دن کام آئیگی
بہت بے چین ہے اتبو دل رنجور سینے مین

کسی سے کچھ بھی ہے پردہ نشین ہم کہہ نہین سکتے
غم فرقت بھی رہتا ہے ترا مستور سینے مین

شکایت کس کی دربردہ ہوئی مدنظر انکو
بنے ہین صورت ترکیون مہر ناسور سینے مین

جلائیگا سراپا رفتہ ای سخن مجکو
کہ ہی پرکالۂ آتش دل محرور سینے مین

ہین یہ لکیرین او بت بے پیر ہاتھ مین
یا عاشقون کا ہی خط تقدیر ہاتھ مین

دست شفا بھی ہی لب معجز نما بھی ہی
اعجاز لب مین ہی تو ہی تاثیر ہاتھ مین

پہنائی یار کو بھی فلک نے مرے عوض
منت کی بیڑی پاؤن مین زنجیر ہاتھ مین

وہ بدگمان ہوا ہی کچھ اپنے سے ورنہ کیون
رکھتا ہی ہر گھڑی مری تصویر ہاتھ مین

معجز نما وہ دست نگارین ہین یار کے
بول اٹھے ہو جو بلبل تصویر ہاتھ مین

کہتا ہی دل کہ انکی تو ہرگز نہ چھوڑیے
وہ ہاتھ دے اگر وہ مہ تقریر ہاتھ مین

تیغ نگاہ کم نہین عاشق کے قتل کو
آئے ہو کیون لیے ہوے شمشیر ہاتھ مین

وا کس طرح سے عقدۂ امید ہو سخن
ٹوٹے ہوے ہین ناخن تدبیر ہاتھ مین

شراب عشق کے مخمور کو سرشار کہتے ہین
کسی کا ہو جو دیوانہ اسے ہشیار کہتے ہین

یہ کیا ہی ای پری رو جو تمھین دلدار کہتے ہین
وہی پھر بیوفا بے مہر دل آزار کہتے ہین

دہن غنچہ ہی آنکھین نرگس شہلا ہین ای گلرو
تمھارے چہرۂ رنگین کو ہم گلزار کہتے ہین

بمجبوری تمھاری ہان مین ہان ہم بھی ملاتے ہین
نہین کہنے کی جو باتین ہین وہ ناچار کہتے ہین

جنون مین یون تو پڑے رہتے ہین صحرا مین بہت تنکے
چبھے جو پاؤن مین کانٹا اسی کو خار کہتے ہین

شرار و سوز و آہ و نالہ و افغان و بیتابی
شب فرقت مین انکو کوکب سیار کہتے ہین

یہ کس گلرو کے شوق دید مین حالت ہوئی تیری — کہ سب اسے نرگس شہلا تجھے بیمار کہتے ہین
چلے ہین ہم زبانی اُنسے اپنا حال دل کہنے — ولیکن دیکھیے کیا جا کے پیش یار کہتے ہین
یہ ضد کیسی ہی مجھسے بات بھی سنتے نہین ہی — وہی کرتے ہو صاحب جو تمھین اغیار کہتے ہین
ٹھہر جاؤ بیٹھ جاؤ ایک دو باتین مری سن لو — ذرا کہنا ہمارا مان لو ای یار کہتے ہین

سخن کچھ قدر شاعر کی نہین ہی اُس زمانے مین
ہنسے جاتے ہین اب وہ لوگ جو اشعار کہتے ہین

گھر اُس نے کیا دل مین مہمان اسے کہتے ہین — کیا بندہ نوازی ہی احسان اسے کہتے ہین
تھمتا ہی نہین آنسو باران اسے کہتے ہین — عالم کو ڈبو ڈالا طوفان اسے کہتے ہین
وصل اُسکا نہین ممکن ہجران اسے کہتے ہین — نکلا نہ کبھی دل سے ارمان اسے کہتے ہین
دل چھین لیا میرا کہتے ہین اسے دلبر — اور لیکے ہوا چمپت جانان اسے کہتے ہین
خط عارض گلگون کا صنع ید قدرت ہی — تفسیر اسے کہتے ہین قرآن اسے کہتے ہین
معجون مفرح سے بہتر ہی گال اُسکا — کھاتے ہی ہوئی صحت درمان اسے کہتے ہین
ہنستا ہی وہ عاشق کش دنے پہ مرے دیکھو — بجلی اسے کہتے ہین باران اسے کہتے ہین
کرتے ہو خطا ہر دم اللہ چھپاتا ہی — دیکھو تو گنہگارو احسان اسے کہتے ہین
ہی اُس شہ خوبی کا یہ رعب کہ در تک بھی — جانے ہی نہین دیتا دربان اسے کہتے ہین
وہ اُٹھ گئے پہلو سے آواز عدو سنکر — لاحول ولا قوہ شیطان اسے کہتے ہین
ہی عمر ابد اُسکی آب دم خنجر مین — ای حضرت خضر آب حیوان اسے کہتے ہین

دشوار ہی وصل اسکا اور سہل ہی مرجانا
مشکل اسے کہتے ہین آسان اسے کہتے ہین

بیمار محبت کو کیا جلد ہوئی صحت
قربان ہوا اسپر درمان اسے کہتے ہین

انجام کا ہو کھٹکا امید ہو بخشش کی
مذہب مین سخن اپنے ایمان اسے کہتے ہین

دونون عالم کا خیال اب نہین آتا دل مین
جب سے تو آیا کسی کی نہ رہی جا دل مین

ناامیدی کا ذرا دھیان جو آیا دل مین
حسرتین ہو گئین اپنی تہ و بالا دل مین

اک تماشا ہی کبھی بھولے سے ادھر بھی ظالم
ہی لب تیرے کے بوسے کی تمنا دل مین

تم جو تنہا مرے گھر آتے ہو اے رشک قمر
کیا کہون تمسے خیال آتا ہی کیا کیا دل مین

کر دے اک آن مین ہم تشنہ لبون کو سیراب
رحم کر آتے ذرا ساقی دریا دل مین

مست رہتے ہین سخن جام مے وحدت سے
فکر امروز نہ یان ہی غم فردا دل مین

مدتون سے جو نہین ہوتا کوئی مہمان دل مین
رہ گیا آکے ترے تیر کا پیکان دل مین

مجکو دیتا ہی خجالت ترا پیکان دل مین
کر چکے خنجر ابرو بھی جو مہمان دل مین

بیوفائی کا گلہ کیجیے اب کیا ان سے
ہم سے پہلے تھے وہ آپ پشیمان دل مین

سنکے حال دل شیدا کو وہ بولے شب وصل
تیر سے آپکے بھی خوب ہین ارمان دل مین

دیکھکر مجکو بظاہر تو کڑا رہتا ہی
شاد ہوتا ہی مگر وہ گل خندان دل مین

میرے گھر مین جو رقیب آئین مرے یار کے ساتھ
دون جگہ انکو بھی خاطر مہمان دل مین

ٹل گئی آج تو مرنے سے تمہارے او گلرو
ورنہ تھا خوف بلاے شب ہجران دل مین

ابتو اُسکے بھی نہونے کا الم ہوگا سخن
ہی جو مدت سے غم فرقت جانان دل مین

کیا گفتگو ہی غیر سے کچھ میرے باب مین
تم کیون ہوا سقدر مری جان اضطراب مین

رشک آفرین وہ نالے کیے اضطراب مین
دشمن بھی کہ رہے ہین پڑے کس عذاب مین

لکھا ہی شعر مدح شہ بوتراب مین
پاؤنگا داد بزم رسالت مآب مین

وہ مہر آسمان جلالت کہ جسکی تیغ
ظاہر خط شعاع سی ہی آفتاب مین

پھر کوچہ رقیب مین جا کر ہوا ذلیل
کیا جانے آئی کیا دل خانہ خراب مین

ای دل خیال وصل ستمگر نہ چھوڑنا
ڈالا ہی تونے ہاے مجھے کس عذاب مین

تیرے خیال شرم سے کیونکر زبان پہ لاؤن
جو کچھ کہ مین نے رات کو دیکھا ہی خواب مین

ایسا سیہ ہی کہ اور ابھی کھینچ انتظار
نرگس کے پھول آتے ہین خط کے جواب مین

کیا اس سے دشمنی ہی مجھے غیر کی طرح
کیون ظلم و جور اُسکے لکھون مین کتاب مین

کہنے بھی کچھ نہ پایا مین بیہوش ہو گیا
وہ آئے اور چلے بھی گئے آکے خواب مین

کیا بات ہی کہ میری طرف سے بچشم خشم
پڑتی ہی شکن تیری طرف نقاب مین

بل آگیا کمر مین نزاکت تو دیکھیے
غصے سے وہ جو آئے ذرا پیچ و تاب مین

آئے ابھی اور آتے ہی رخصت طلب ہو تم
رکھے ہوے ہو پاؤن گویا رکاب مین

آئے تو بولے دیکھیے پھر ہم نہ آئینگے
یون دی تسلی آکے مجھے اضطراب مین

جی چاہتا ہی شکوۂ بیجا سے چھیڑ دون
کچھ کہ کے انکو لاؤن ذرا پھر عتاب مین

بھری بتان سے سخن بجھ گیا ہی دل
پیری کا لطف پاتے ہین عہد شباب مین

متاع دل و نقد جان بیچتا ہون
اگر قدر کیجے تو ہان بیچتا ہون

مرے لخت دل لعل ہین مول لیجے
گہر جا ہوا اشک روان بیچتا ہون

کسی کی نگاہون پہ سودا ہی دل کا
مین ارزان یہ جنس گران بیچتا ہون

جنون مین یہ بکتا ہی دیوانہ تیرا
کوئی لے تو مین بیڑیان بیچتا ہون

الٰہی اسے لے کے وہ کیا کرینگے
دل اپنا پئے امتحان بیچتا ہون

مین اک جام پر اپنا سب دین و مذہب
ترے ہاتھ پیر مغان بیچتا ہون

یہ کیا اے سخن تجھکو سودا ہوا ہی
کہ ہر دم ہر در و زبان بیچتا ہون

سخن کر چکے تم زمانے کی باتین
کرو اب وہان منھ دکھانے کی باتین

دکھاتا ہون مین اُنکے ہاتھون مین مہندی
یہ ہین رنگ اپنا جمانے کی باتین

جنھین بات کرنی نہ آتی تھی پہلے
وہ کرنے لگے اب زمانے کی باتین

رہو گھر مین میرے کوئی شب تو مہمان
کرو ہمسے صاحب نہ جانے کی باتین

ڈراتا ہی ہمکو بھی دوزخ سے واعظ
وہی لایا اگلے زمانے کی باتین

پڑھو خط مرا اشتی دکھا کے دشمن
یہی باتین ہمارے یار کے گھر کی باتین

کبھی بوسہ زلف مانگا تو بولے
سخن ہین یہی مار کھانے کی باتین

ہمصفیرو توڑ ڈالون مین قفس کی تیلیان
تونے ای صیاد کیون بدلین قفس کی تیلیان

کیا کرون لیکن نہین ہین میرے بس کی تیلیان
کیا یہ بودی ہوگئین اگلے برس کی تیلیان

کس طرح توڑون کہ مضبوطی ہین ہین سب ایک سی
زیر و بالا راست چپ او پیش و پس کی تیلیان

سیر گلشن سے دل شیدا بہلتا کچھ دنون
چھدری چھدری بھی اگر ہوتین قفس کی تیلیان

دم پھڑک جائیگا ای صیاد گرمی مین مرا
اُس قفس مین رکھ مجھے ہون جسکی خس کی تیلیان

مرغ دل اپنا بھی اُڑ جائیگا مثل بوے گل
روکتی ہین نکہت گل کو قفس کی تیلیان

طائر جان ہی مقید خانۂ تن مین مرے
جب تک ای صیاد ہین تار نفس کی تیلیان

تنکے بین چُنتا نہین بے سود وحشت مین صنم
تیری چلمن کے لیے لایا ہون خس کی تیلیان

طائر مضمون لیے لا ہاتھ آتا گر سخن
باندھتا اُسکے قفس مین ہین جرس کی تیلیان

بسمل ہون کٹاؤن جو آج اپنے سر کو مین
قاتل تجھے دکھاؤن وفا کی ہنر کو مین

تیر ستم سے اُسکے بچاؤن کسے کسے
پہلو کو جسم کو دل و جان کو جگر کو مین

عالم ہی سوز عشق مین نار جحیم کا
فردوس سے نہ بدلونگا ایسے سقر کو مین

کعبے چلا ہون کوچۂ جانان کو چھوڑ کر
جانا مجھے کدھر تھا چلا ہون کدھر کو مین

ستلیجے وہ خط لیے ہوے آتا ہی یار کا
جان نذر دونگا آج تو اِس نامہ بر کو مین

دیدار آخری ہی ذرا دیکھ لینے دو
تم تیغ تو اُٹھاؤ جھکا دونگا سر کو مین

بلواؤن تمکو مضطرب الحال اپنے گھر
دکھلاؤن آج نالۂ دل کے اثر کو مین

تصویر یار پھر گئی آنکھون کے سامنے
کل ناگہان جو خواب سے اُٹھا سحر کو مین

اُٹھونگا مین نہ یان سے کبھی مثل نقش پا
تکتا رہونگا یار ترے رہگذر کو مین

قربان ایسے ناز کے دیکھا نہ اُسطرف
بیٹھا ہوا تھا بزم مین اُنکی جدھر کو مین

یہ کہکے جام مے مجھے اُسنے پلا دیا
کچھ جانتا نہین ہون اگر اور مگر کو مین

یہ کیا کہ آج خون سے رنگین نہین ہین اشک
کچھ برخلاف پاتا ہون دل سے جگر کو مین

اب کیا کسی کا شکوہ کرون کس سے کیا کہون
دل دے کے آپ چور رہا عمر بھر کو مین

جسکے حریم تک نہ گذر ہو خیال کا
کیونکر بتاؤن اُسکا پتا نامہ بر کو مین

فرصت ملی کبھی جو تصور سے یار کے
جاؤنگا آپ اے سخن اپنی خبر کو مین

قبلۂ کون و مکان حضرت غوث الثقلین
کعبۂ امن و امان حضرت غوث الثقلین

صاحب جود و کرم عقدہ کشائے عالم
دستگیر دو جہان حضرت غوث الثقلین

آشکارا کن اسرار خدا و ندز من
واقف سر نہان حضرت غوث الثقلین

نظر لطف و عنایات و کرم ہو جائے
جانب خستہ دلان حضرت غوث الثقلین

خامۂ تحریر مدایح مین ہے عاجز ہی
اور قاصر ہو زبان حضرت غوث الثقلین

نفس امارہ مرا درپئے ایذا ہی بہت
دے مجھے کو امان حضرت غوث الثقلین

بحر عصیان سے نکالو مجھے زنہار کرو
اے مسیحاے زمان حضرتِ غوث الثقلین

صوفیون مین تعین ہین سب یہ وظائف برحق
مجکو ہر ورد زبان حضرتِ غوث الثقلین

بوجھ عصیان کا بس اب مجھسے نہین اٹھ سکتا
ہی بہت بارِ گران حضرتِ غوث الثقلین

فوجِ غم لشکر اندوہ نے آگھیرا ہی
اب سخن جاے کہان حضرتِ غوث الثقلین

محبت مین بتانِ خوبرو بھی ساز کرتے ہین
جسے مشتاق پاتے ہین اسی پہ ناز کرتے ہین

چراتے ہین دل عاشق یہ کافر کچھ عجب ڈھب سے
سمجھ ہی مین نہین آتا کہ کیا انداز کرتے ہین

عنایت انکی ہی میری حقیقت کیا ہی جو مجکو
نگاہِ ناز سے وہ دیکھکر ممتاز کرتے ہین

حقیقت مین جنھین ہی عشق وہ کچھ بھی نہین کہتے
کنارہ گوش تک الفت کا مخفی راز کرتے ہین

تکلم جب کیا مردے تن بیجان مین جان آئی
نہین کرتے ہین باتین آپ تو اعجاز کرتے ہین

فدا ہین ہم تو ایسے ظالمان جور پرور پر
جو ظلم اپنا نثارِ عاشقِ جانباز کرتے ہین

تجھے افشاے رازِ عشق مین اک شئی سی ملتی ہی
شکایت جب تری او دیدۂ غماز کرتے ہین

گلا انسے کیا انکے تغافل کا تو فرمایا
سبھی معشوق اپنے عاشقون پر ناز کرتے ہین

بتانِ ماہوش دیتے کے بوسہ زلف و عارض کا
سخن ناحق ہمین پابند حرص و آز کرتے ہین

وہ کس ادا سے مجھپر شمشیر کھینچتے ہین
گویا اجل کی میری تصویر کھینچتے ہین

کیا حسرت شہادت ہوتی ہی دل کو اپنے
پہلو سے جب کسی کے وہ تیر کھینچتے ہین

کم ہو گئی ہی وحشت کیا دشمنون کو میرے
کیون چارہ گر ابھی سے زنجیر کھینچتے ہین

دل شاد آج اپنا کرتے ہین وصل سے ہم
اپنی تمھاری اک جا تصویر کھینچتے ہین

ٹھہرا نہ امتحان مین بھاگا رقیب آخر
پہچان کر ستمگر شمشیر کھینچتے ہین

ہشیار اے فرشتو آگاہ کر دیا ہی
اب دل سے ہم بھی آہ دلگیر کھینچتے ہین

کافی ہی مجکو اُنکے ابرو کی ایک جنبش
نادان ہین جو مجھپر شمشیر کھینچتے ہین

حیران ہون ای سخن مین کیا اُنکا ہی ارادہ
بیٹھے ہوئے جو میری تصویر کھینچتے ہین

بہت ہین اندنون حداد اور زرگر کی توقیرین
وہان بنتے ہین طوق اُنکے یہان بنتی ہین زنجیرین

عنایت سے جنون کی مجکو استغنا کامل ہی
کہ یہ صحرا و کوہ و دشت ہین اپنی ہی جاگیرین

ہماری بھی نگاہون مین ہی اک محبوب لاثانی
مری تصویر سے دیتے ہین معشوقون کی تصویرین

وظیفے بھی پڑھے زر بھی دیا روتے رہے برسون
بہت کچھ کر چکے ہین وصل کی ہم اُسکے تدبیرین

کرو یہ اہتمام اب کے برس تو موسم گل مین
کہ پہنو طوق منت تم ہمین پہنا و زنجیرین

پری رو کا کسے نقاش ازل نے آپ کھینچی ہین
اداؤن کی تری لاکھون ہی میرے دل پہ تصویرین

بھلا ای چرخ بتلا تو انصاف اسکو کہتے ہین
زلیخا خوش ہوا اور ہون پانون مین یوسف کے زنجیرین

دیا دل مین نے اور اُسنے جفائین خوب کین مجھپر
ہوا جرم ایک مجھسے اور ہین سو اسکی تعزیرین

خیال زلف جانان سے فقط مشہور وحشی ہون
گلے مین طوق ہی اپنے نہ ہین پانون مین زنجیرین

جدا پاتا نہین تجھسے کبھی دم بھر بھی مین اسکو
کرون کیونکر نہ پھر مین اپنے ایسے دل کی توقیرین

اُسی کا ذکر ہے ناچار جو سنتا ہون مین ورنہ — خدا کی شان ناصح اور کرے یون مجھسے تقریرین

نہ وہ مائل نہ دشمن پائمال اپنا ہی یا قسمت — ہوئین کیا آہ میرے نالہاے دل کی تاثیرین

ہوا جاتا ہے دل ٹکڑے مجھے جب یاد آتی ہین

سخن وہ وصل کی شب زیر لب کچھ اسکی تقریرین

وہ اپنا جلوہ دکھا چکے ہین مری نظر مین سما چکے ہین

نگاہین ہمسے لڑا چکے ہین فدائی اپنا بنا چکے ہین

پھر اپنے گھر وہ بلا گئے ہین غضب کا مژدہ سنا گئے ہین

پھر اُنکے دم مین ہم آگئے ہین کہ جنسے دھوکے اُٹھا چکے ہین

عبث ہے ای ہمدمو دوا او گمانِ صحت کرو نہ اصلا

کبھی نہ ظاہر ہو زخم جسکا وہ تیغ ایسی لگا چکے ہین

غضب خدا کا یہ بدگمانی کہ عذر بھی مری نہ مانی

نہ وہ ہین رنج یار جانی کہ بس کیا اپنا پا چکے ہین

یہ سنگدل جان کے ہین دشمن دل انکے پاتے ہین ہمنے آہن

بتون کی اُلفت مین عشق مین بہت سی ہم خاک اُڑا چکے ہین

کبھی جو آتے ہین وہ خوشی مین تو پھبتی کہتے ہین دل لگی مین

اسی طرح سے ہنسی ہنسی مین وہ سبکو اکثر بنا چکے ہین

الٰہی [illegible] انکے جور و جفا اٹھائین

عدو کو پاس اپنے وہ بٹھا ہین کہ جنکے ہم ناز اُٹھا چکے ہین

کیا ہی تیغِ نگہ سے گھائل بنایا تمنے ہمین بھی بسمل
نہو گے تم کیون نہ میرے قاتل کہ تمسے آنکھین لڑا چکے ہین

سنو یہ نہین ہنسی کے معاملے ہین یہ دل لگی کے
کہین یہ جھگڑے بھی عاشقی کے کسی سے ای پر جفا چکے ہین

ندیجے ایذا ہمین سفر مین کہ بیٹھے ہین ہم تو رہگذر مین
بلایئے انکو اپنے گھر مین کہ جنکے گھر آپ جا چکے ہین

اگر ہی شوق شہادت ای دل تو ہان توجہ بسوے قاتل
خبر نہین تجکو ہاے غافل ارے وہ مقتل مین آ چکے ہین

فنا ہی گرچہ یہ ساز ہستی مگر نچھوڑینگے می پرستی
گزار دینگے یہ فاقہ مستی جہان سے دل تو اُٹھا چکے ہین

کروڑون خط لکھے جائینگے ہم ہزار الفت جتائینگے ہم
کبھی نہ یاد انکو آئینگے ہم وہ ہمکو دل سے بھلا چکے ہین

نہین کچھ اس مرگ مین تکلف ہم ایسے مرنے پہ ہین تلف
اجل کوئی دم تو آ رہے قصہ سنا ہی در تک وہ آ چکے ہین

عجب طرح کی ہی دل کو الجھن کہ پھر گئی ہمسے اسکی چتون
غضب ہوا ہو گیا وہ دشمن کہ جس سے ہم دل لگا چکے ہین

کرے وہ کیا پھر گزاف وعدہ کہ جسکا سب سے خلاف وعدہ
کبھی کریگا نہ صاف وعدہ اُسے تو ہم آزما چکے ہین

ہماری بھی کچھ عجیب خو ہے جفا کی پھر دل کو جستجو ہے
پھر اُنپہ سٹنے کی آرزو ہے جو ہمکو پہلے مٹا چکے ہین

کہا کسی نے مجھے بتا کر کہ بیٹھے ہین کیون الگ یہ جا کر
کہا یہ اُس گل نے مسکرا کر ہم انکو پھرون منا چکے ہین

نہ کر زیادہ کلام ساقی نہ ہمسے لے انتقام ساقی
بس اب نہ دے ہمکو جام ساقی بہت مزے مین ہم آچکے ہین

کوئی جہان مین ہے ایسا یارو ہوے نہ الفت مین رنج جسکو
اسی محبت مین ہائے ہم تو بڑی مصیبت اُٹھا چکے ہین

سخن کہان ہو یہ کیا غضب ہے یہ بات تمسے بہت عجب ہے
شکایت اُنکی بے سبب ہے وہ تمکو لگا چکا ہین

گرچہ اُس شوخ نے ہمکو دیے جھٹکے لاکھون
لیے بوسے مگر ہمنے لپٹ کے لاکھون

منزل عشق کو آسان نہین طے کرنا
سیکڑون رہگئے اس راہ مین بھٹکے لاکھون

دشت وحشت مین گریبان و ہمیان دامن کی مرے
ٹکڑے جامے کے ہوے خار سے پھٹ کے لاکھون

سیکڑون یار تری کاکل پیچان کے اسیر
اور پابند تری زلف کے لٹکے لاکھون

کون امید ہے اب دل کے سرسبز ہونے کی
چھپتے ہین تیر مژہ تیرے سمٹ کے لاکھون

منتین کرتے رہے ہم وہ پریشان رہے
اور شب وصل مین ہوتے رہے کھٹکے لاکھون

جان سینے مین ہی اور دم ہی مرا ہونٹھون پہ
اب بھی آؤ کہ یہان کام ہین اٹکے لاکھون

سادگی پہ تری مرتے ہین ہزارون عاشق
اور صدقے ہین پری رو تری ہٹکے لاکھون

بے نیازی اسے کہتے ہین خبر بھی نہ ہوا
مثل منصور یہان دار پہ لٹکے لاکھون

دشت وحشت مین سخن ہمنے کسی کی نہ سُنی
خار صحراے جنون راہ مین لٹکے لاکھون

بوسون کے دینے مین ہی تمھین قال و قیل کیون
اس درجہ ہوگئے ہو صنم تم بخیل کیون

بہر خدا ہر ایک سے ملنا تو چھوڑ دے
اوقات ایسی رکھتا ہی کافر ذلیل کیون

دشمن کو مار لیتے ہین یون وقت امتحان
دیکھا نہ تمنے اسے صنم بے دلیل کیون

ہین خاکسار مدح کے قابل نہین جناب
بیجا آپ کرتے ہین مجھکو ذلیل کیون

اُس سے عبث اُمید ہی تجھکو فلاح کی
تیری مدد کریگا سپہر بخیل کیون

تقدیر جو نہوتی گرہ در گرہ مری
دیتے وہ میری عقدہ کشائی مین ڈھیل کیون

کیون مرگئے نہ رشک عدو سے فراق مین
کوچے مین تیرے جاکے ہوے ہم ذلیل کیون

مرجائیے اپنا آپ گلا کاٹ کر نہ جب
ہو تیری تیغ ناز کا ظالم قتیل کیون

لیتے کبھی کبھی جو خبر اُسکی تم مسیح
رہتا سخن فراق مین اتنا علیل کیون

ذرا تاثیر دیکھو آسمان اب تک ہے چکر مین
کیا تھا ایک نالہ ہمنے اپنی زندگی بھر مین

ضعیف و ناتوان ایسا ہوا ہون ہجر دلبر مین
لپٹ جاتا ہون کروٹ لیتے ہی اکثر بستر مین

پڑا دھبا لہو کا میرے جب قاتل کے خنجر مین
نگہ کی طرح پنہان ہو گیا وہ چشم جوہر مین

سمائی ہے ہی ابتو دل ناکام و مضطر مین
عدو کی شکل بنکر جائین اکون یار کے گھر مین

وفائے عہد کا تا عذر انکو ہو نہ محشر مین
گواہی ہو گی دشمن کی ہمارے خون کے محضر مین

خیال ناتوانی بھی گذرتا ہے گران تن پہ
تصور کی بھی گنجائش نہین اب جسم لاغر مین

فلک نے بیکسی پر میری اشک اپنے بہائے ہین
نمایان قطرۂ شبنم نہین پھولون کی چادر مین

سناؤن کس طرح حال دل پر درد مین اسکو
قیامت ہے کہ مجھسے بھی بگڑ جاتا ہے دم بھر مین

مرض مین عشق کے خاک شفا کا کام کرتی ہے
اثر دیکھا یہی خاک زمین کوے دلبر مین

گرے نظرون سے ہم عالم کی جب تجھسے نظر بدلی
زمانہ پھر گیا جبسے تمہارے ایک تیور مین

کسی کا درد ہجر ای چارہ گر ہے جان کے بدلے
جگہ ہین قلب مین پہلو مین دل مین سینہ و سر مین

کبھی داغ جگر سوزان کبھی ہے داغ دل روشن
چراغ اک روز جلتا ہے شب ہجران میرے گھر مین

کسی سے کچھ ذرا تسکین تو ہوتی جان غمگین کو
غضب یہ ہے نہ ہم پہلو مین ہے ہمسر نہ دوران مین

سر سودا زدہ اسکا بنیگا سائبان ہم پر
سوا نیزے پہ جسدم آئیگا خورشید محشر مین

پئیگا جو اسے مفتون رہیگا چشم جانان پر
یہی مضمون لکھا دیکھا ہے ساقی خط ساغر مین

نہ لائے تاب سوز عشق جلکر خاک ہو جائے
جو لکھکر باندہ دون مین حال دل بال سمندر مین

بلا کر آنکہ تم مجھکو چھری سے ذبح کرتے ہو
کہو تو لطف اتنا ہے کہ تھا اس تیز خنجر مین

ستم بھی گر ہوے ہم پر تو اس گردون گردان سے
ازل کے روز سے گردش لکھی تھی مقدر مین

عبث اے سخن مغرور ہو دنیائے فانی پر
گیا جس دم جہان سے کچھ نہ تھا دست سکندر مین

ہوا فصاد بھی حیران ہماری گرمی خون سے
کہ لاکھون پڑ گئے چھالے زبان تیز نشتر مین

نہین ملتا نشان اپنے دل گم گشتہ کا شاید
کہین ہم بھول آئے کوچۂ زلف معنبر مین

پر پرواز اگر منقار سے کھولے تو کیا کھولے
کہ مدت سے نہین ہے طاقت پرواز شہپر مین

یہ کیا باعث ہے جو رونے سے مجکو منع کرتے ہین
کرامت کچھ تو ہے میرے سرشک دیدۂ تر مین

حسینون کی پڑین ہر دم نگاہین میرے زخمون پر
الٰہی دے وہ قوت دست و بازوئے ستمگر مین

محبت کی نظر سے دیکھ کر تو قتل کر مجکو
ملا دے زہر او سفاک کچھ تو آب خنجر مین

اثر دیکھا مرے مضمون بیتابی کا او قاتل
پھڑک مرنے پہ بھی باقی ہے بازوئے کبوتر مین

مجھے کیا خوف سوز آفتاب روز محشر سے
سخن چھپ جاؤنگا مین دامن آل پیمبر مین

درد جگر نہین مجھے کچھ درد سر نہین
وہ درد ہے کہ جسکی دوا چارہ گر نہین

وہ دل نہین وہ جان نہین وہ جگر نہین
پہلو مین میرے آج جو وہ سیمبر نہین

ہے محو یا کہ قتل ہوا کچھ خبر نہین
یا نامہ بر کا میرے وہان تک گذر نہین

اس بے وفا پہ ہمنے کیا اپنا دل نثار
جسکو ہمارے حال کی مطلق خبر نہین

اب تو ہمارا حال یہ ہے ہجر یار مین
گر شام ہوگئی تو امید سحر نہین

اچھا ہوا لیا جو مرے دل کو آپ نے
لیکن غضب یہ ہے کہ پھرا پھر نظر نہین

اپنی شب فراق ہے آفت دگر زمان
وہ کون سی ہے رات کہ جسکی سحر نہین

ہر روز انکے ظلم ہین مجھپر نئے نئے
کیونکر کہون کہ یار کو مجھپر نظر نہین

گھر سے گیا رقیب سیہ رو ہزار شکر
عقرب مین آج تو مرا رشک قمر نہین

وے نفع ہر کسی کو جو مقدور ہی تجھے
بیکار وہ شجر ہے کہ جسمین ثمر نہین

ضد آپڑی ہے مجھسے یہانتک تو اب آسے
ہر سو نگاہ ہے مری جانب مگر نہین

مین کیا ہون اور کون ہون جاتا ہون کس طرف
اس بزم سے نکل کے مجھے کچھ خبر نہین

دل لے گیا ہے چھپن کے اک شوخ بیحجاب
جوش شباب سے جسے اپنی خبر نہین

زیب بدن ہے ہائے وہ پوشاک چمپئی
آنچل فقط ہے دوش پہ بالاے سر نہین

دکھلائے کیون نہ وہ رخ پرنور دمبدم
جسکی مثال دہر مین شمس و قمر نہین

مانند اسکی آنکھ کے جادو نہین کوئی
مثل اسکے روو زلف کے شام و سحر نہین

رفتار مین قیامت صغری ہے آشکار
اٹکھیلیون کی چال پہ کچھ منحصر نہین

دم بھر مین شوخیون سے کبھی یان کبھی وہان
دیکھا ابھی ادھر ابھی دیکھا ادھر نہین

[illegible]ین اسقدر کہ کسی جا نہین قرار
بے رحم اسقدر کہ کسی پر نظر نہین

شکوہ غم فراق کا بیکار ہے سخن
خالی جہان مین رنج سے کوئی بشر نہین

[illegible]ل کر بھی وہ کبھی آتا ادھر نہین
اے واے اتفاق کہ وہ راہ پر نہین

[illegible] وہ جذب جانب تیغ دو سر نہین
کیون دلکو آج خواہش زخم جگر نہین

اسکو خیال عاشق شوریدہ سر نہین
یان نالے وہ کہ جنمین ذرا بھی اثر نہین

ایذام قتل قاتل نازک مزاج کو
اور میرا سر وہ جسکی مجھے بھی خبر نہین

خانہ بدوش پھرتے ہین ہم خانمان خراب
گھر کیا بنا ہین دل مین تمھارے تو گھر نہین

درماندگی بھی عشق مین کیا چیز ہی بُری
نامہ اگر لکھین تو کوئی نامہ بر نہین

جلوہ یہ کس کا میری نظر مین سما گیا
بیخود یہ ہون کہ کچھ مجھے آتا نظر نہین

جسنے کہ دل کو گھر ترا سمجھا تو پھر اسے
کعبہ ہو یا کہ دیر کم از رہگذر نہین

لاغر ہوا وہ سوز دروں سے کہ اب مرا
طوق گلو ہی حلقۂ بیرون در نہین

حد سے زیادہ عنصر آبی کا صرف ہی
دریا رواں ہی آہ مری چشم تر نہین

اپنا تو ہجر یار مین عالم ہی دوسرا
جس جا مین ہون وہان کی کسی کو خبر نہین

شاید شب فراق شب وصل غیر تھی
ہی صبح تیرہ رنگ وہ نور سحر نہین

جان ہی فداے عشوہ و ناز و اداے دوست
مرنا ہمارا قتل پہ کچھ منحصر نہین

سمجھو ابھی نہ تم کہ شب وصل ہو گئی
نور شکست رنگ ہی میرا سحر نہین

رشک آفرین وہ منزل مقصود ہی جہان
جز خندہ ہاے غیر کوئی راہ بر نہین

پھر جاے میرے سر پہ تعجب کی بات ہی
وہ آب تیغ آپ کی جو تا کمر نہین

مانا کہ مجھسے ربط بظاہر خلاف ہی
لیکن یہ کیا کہ غیر سے تمکو حذر نہین

خود رفتہ ایک مین ہی نہین اسکی راہ مین
لاکھون وہ گم شدہ ہین کہ جنکی خبر نہین

آشفتگی مین شعر کا کس کو سخن دماغ
فرمائشون سے یارون کی لیکن مفر نہین

کچھ کرو عشق مین شفا ہی نہین — اس مرض کی مگر دوا ہی نہین

کس سے جا کر کہین حقیقت دل — کوئی یان درد آشنا ہی نہین

ہین نصیبون کو اپنے روتا ہون — آپ کا کچھ مجھے گلا ہی نہین

دشمن جان ہین دونون گیسو بھی — اک فقط کاکل رسا ہی نہین

جو رضا پہ نہ اُسکی راضی ہو — ہائے وہ بندہ خدا ہی نہین

کیا ہی مے نوش ہین ہم ای ساقی — پیے جاتے ہین اور نشا ہی نہین

وصل اُس بت سے اور نہو ممکن — ہان مگر مرضی خدا ہی نہین

اُسکی اُلفت مین ہمکو رونا ہی — عمر بھر جو کبھی ہنسا ہی نہین

کیا کہین جسم زار کی حالت — برسون گذرے ہین کچھ غذا ہی نہین

ای بتو کیون غرور کرتے ہو — کیا ہمارا اگر خدا ہی نہین

کچھ تو رحم میری حالت پہ — اور کچھ میری التجا ہی نہین

چاہتا ہون نہ بولون اُس سے مگر — دل تو کمبخت مانتا ہی نہین

ہم خفا ہون تو اُنسے کیونکر ہون — اُنکے غصے کی انتہا ہی نہین

ایک دن کو جو ہم کہین جائین — مدتون اُنکا پھر پتا ہی نہین

سب کو دکھلاتے اے سخن لیکن — آج میرا وہ مہ لقا ہی نہین

جبکہ پہلو مین دلربا ہی نہین — دل لگانے کا پھر مزا ہی نہین

ہم تو اُس بیوفا پہ مرتے ہین
جسکو مطلق سرِ وفا ہی نہین

دل خدا جانے کیا ہوا میرا
مدتین گذرین کچھ پتا ہی نہین

سامنا اُنسے ہو گیا جس دم
پھر سمجھ لو کہ رنج تھا ہی نہین

اپنی قسمت کی بھی شکایت ہے
کچھ گلا ہمکو یار کا ہی نہین

جیب و دامن سے کیا غرض ہمکو
اب جنون کا وہ ولولا ہی نہین

جس سے تسکین دل ہو وقت نزع
اُس سے بہتر کوئی دعا ہی نہین

ناز و انداز بھی تو آفت ہین
کچھ قیامت تری ادا ہی نہین

دل لہو ہے جگر بھی پانی ہے
اب تو پاس اپنے کچھ رہا ہی نہین

جو تمھاری ادا کے بسمل ہین
بعد مردن اُنھین فنا ہی نہین

خود وہ نادم ہین اپنی غفلت پر
اب شکایت کی اُنسے جا ہی نہین

ہم جفائین تو لاکھ بار سہین
تمکو لیکن سرِ جفا ہی نہین

پوچھتے کیا ہو مین فدا تم پر
اور کچھ اپنا ماجرا ہی نہین

آئے وہ کیا کہ عمر بھر جس نے
کوئی وعدہ وفا کیا ہی نہین

وقت آخر عبث مرا درمان
چارہ گر اب تو کچھ رہا ہی نہین

کیا ہمین زندگی کی ہو امید
وہ ترا حسن جان فزا ہی نہین

اُنکا خنجر وہی گلے پہ مرے
کسی گردن پہ جور کا ہی نہین

وہ مجھے رنج دین مین اُف نکرون
صبر کی میرے انتہا ہی نہین

کہتے ہین مجھسے کیا ہی بیٹھا ہی | جیسے کچھ گو یا جانتا ہی نہین

اے سخن اُسکو دل دیا ہمنے
ہائے جو کچھ بھی جانتا ہی نہین

ابتو اُس سے کچھ التجا ہی نہین | یاس وہ ہی کہ مدعا ہی نہین
صرف دربان یار ہو بھی چکین | یا د ابتو کوئی دعا ہی نہین
وہ نہ آیا تو اُسکی فرقت مین | زندگانی کا کچھ مزا ہی نہین
بولا قاتل لگاکے اوچھا ہاتھ | کیا کرون مین تری قضا ہی نہین
ہم فلک کے دھوین اُڑا دیتے | نالۂ دل مگر رسا ہی نہین
زُلف کے پیچ مین پڑے انسان | اس سے بڑھکر کوئی بلا ہی نہین
شکوۂ دل شکایت معشوق | مذہب عشق مین روا ہی نہین
یار تک تو پہونچتا میرا غبار | اُس طرف کی مگر ہوا ہی نہین
حسن اور عشق کے وہ جھگڑے ہین | حشر تک جنکا فیصلا ہی نہین
مثل آواز مین بھی اُس در پہ | جبکہ بیٹھا تو پھر اُٹھا ہی نہین
چاہتے ہین مگر نہین آتی | میرے حصے مین کیا قضا ہی نہین
شورشین عشق کی کسے دکھلائین | صبر اب طاقت آزما ہی نہین
زخم دل پر نمک چھڑکتا ہی | لطف قاتل کی انتہا ہی نہین
مرکے بھی کاش ہمکو چین ملے | لیکن اُنکا یہ مدعا ہی نہین

پھیر خنجر سے گلو قاتل
مستحق اُسکی کچھ قضا ہی نہین

دم رکا ہے رواں ہین آنسو گرم
پانی ٹھنڈھا ہو کیا ہوا ہی نہین

سبزۂ خط سے تو بھی ہے خون ریز
سرخ سبزی سے کچھ حنا ہی نہین

دلربائی کا لطف کیا ظالم
جبکہ پہلو مین دل رہا ہی نہین

اُسکے ناوک کو دون جگہ مین کہان
حسرتون سے تو دل مین جا ہی نہین

ہم منائین تو لاکھ بار سخن
ہائے لیکن وہ مانتا ہی نہین

مثل تیرا صنم ہوا ہی نہین
تجھسا ازماہ تا بماہی نہین

جسکو چاہا اُسی کو لے ڈالا
وہ زمانہ وہ عہد شاہی نہین

اُنکے دربان سے کیون بگڑا ہین
ہین تو عاشق ہون کچھ سپاہی نہین

کرکے تقصیر دین اُسے الزام
یہ تو لڑنا ہے عذرخواہی نہین

ترک عشق اور مجھسے ہو توبہ
ناصحا مین تو ایسا واہی نہین

موت آئی نہ دشمنون کو مرے
کب قضا مین نے اپنی چاہی نہین

اشک سے عشق اُسنے کیا ہو ثبوت
طفل کی معتبر گواہی نہین

دیکھکر اُسکو چونکتے کیون ہو
سخن دہلوی ہے راہی نہین

ربط دل کو تیرے پیکان سے ہم دیکھتے ہین
ہاتھ دھونا پڑا اب جان سے ہم دیکھتے ہین

یون نہ دیکھا تھا کبھی جلوۂ جانان ہمنے
آج اُس شوخ کو جس شان سے ہم دیکھتے ہین

جاتے ہین ہم [illegible] ہی تو تجھے پھر پھر کر
ہائے کس حسرت وارمان سے ہم دیکھتے ہین

ہمکو روکا تھا تو غیرون کو اجازت کیون دی
آج بگڑی ترے دربان سے ہم دیکھتے ہین

مسجد و میکدہ و دیر مین رونق ہی نہین
یہ مقامات تو ویران سے ہم دیکھتے ہین

ضعف مین جوش جنون دشت نوردی کیسی
ہاتھ عاجز ہی گریبان سے ہم دیکھتے ہین

اپنے دیدار سے عشاق کو رکھے محروم
یہ بہت دور تری شان سے ہم دیکھتے ہین

کیا کہین تجکو صنم ہمکو یہی ہی حیرت
شان خالق تری ہر شان سے ہم دیکھتے ہین

خال ہندو رخ روشن پہ تمھارے ہی عیان
اُنس کافر کو مسلمان سے ہم دیکھتے ہین

شاید اِس سمت کو آتا ہی مرا شاہسوار
گرد اُٹھتی ہوئی میدان سے ہم دیکھتے ہین

سرنگون بیٹھے ہین ہم تو ہین نگاہین نیچی
کہدو تم اپنے ہی ایمان سے ہم دیکھتے ہین

آئینہ تجکو دکھاتے ہین یہی رُوئے نگار
اور بیٹھے ہوئے حیران سے ہم دیکھتے ہین

حال دل میرا تم اس کان سے سُن لیتے ہو
اور اُڑا دیتے ہو اُس کان سے ہم دیکھتے ہین

کھول دیتا ہی تو صیاد قفس کے روزن
سیر گلشن ترے احسان سے ہم دیکھتے ہین

گرچہ حالت نہین اب دل ہین ہمارے لیکن
صدقے تجپر اُسے سو جان سے ہم دیکھتے ہین

اُسکے ظلم و ستم و جور و جفا کو ہر دم
لوگ سنتے ہین فقط کان سے ہم دیکھتے ہین

اس محبت کا بُرا ہو کہ تجھے او ظالم
یاس مین بھی بڑے ارمان سے ہم دیکھتے ہین

راہ پر اُس بت بے مہر کو لائیگا سخن

## یہ تو باہر ترے امکان سے ہم دیکھتے ہین

تری طرح کوئی پیمان شکن جہان مین نہین
کہ جسکے دل مین انکار جسکی ہان مین نہین

سرشک کب مری مژگان خونچکان مین نہین
یہ پھول وہ ہین کہ ڈھونڈھو تو بوستان مین نہین

دکھاؤن سیر چمن کیا خیال جانان کو
کہ اب وہ لطف مری چشم خونفشان مین نہین

وہ ظلم مجھپہ کیے جاتے ہین جس طرح چاہین
سمجھ لیا کہ اثر نالہ و فغان مین نہین

سنا کہ غیر بھی ہاتھون سے آپکے نالان ہین
یہ بات سچ ہے تو اب جان میری جان مین نہین

جلایا جس نے قفس میرا موسم گل مین
وہ برق اور ہے جسکا پتا جہان مین نہین

ہمیشہ ٹال دیا تمنے حال دل نہ سنا
اب آئے سننے کہ طاقت مری زبان مین نہین

عدو کو آج دکھاتا مین لطف جانبازی
نہ کرتے آپ اگر میرے امتحان مین نہین

کہان تم اور کہان میرا کلبۂ احزان
خیال وہ ہے کسی کے بھی جو گمان مین نہین

ہر ایک بات کا کیونکر جواب دون ناصح
تری طرح سے طاقت مری زبان مین نہین

جنون مین خاک اڑا کر بناؤنگا اندھا
گذار خواب اگر چشم پاسبان مین نہین

وہ لطف مرگ نصیب شہید الفت ہے
مزا جو خضر کو بھی عمر جاودان مین نہین

کچھ ایسی آگ لگائی ہے سوزش دل نے
سوائے آتش غم مغز استخوان مین نہین

یہ ضعف آہ تو دیکھو کہ صاف ہے مطلع
ذرا بھی داغ کہین آج آسمان مین نہین

بہار آتے ہی صیاد ہوگئے دشمن
کہ ہمصفیر کوئی اپنے آشیان مین نہین

وہ روز کرتے ہین اسواسطے ستم ایجاد
کہ تاب جور مرے جسم ناتوان مین نہین

پھڑک پھڑک کے اسے یاد کیون دلائین ہم
جو بات خاطر صیاد و باغبان مین نہین

ستم کی فکر نہین مجھکو یہ تردد ہی
کہین نہ وہ کہ درست آپ امتحان مین نہین

نہ جائیو کبھی اے غیر کوے جانان مین
بلا جو وان کی زمین مین ہی آسمان مین نہین

ضرور جذب دل قیس راہبر ہوگا
مہار ناقہ اگر دست ساربان مین نہین

ہوا ہی مد نظر کس کا پاس رسوائی
کہ ضبط اشک سے آواز تک دہان مین نہین

نہ آہ و نالہ ہی لب پر نہ دل مین شور و فغان
کوئی صدا مرے اشکون کی کاروان مین نہین

نگاہ ہو تو ہر اک جا اسی کا ہی جلوہ
مقام یار معین کسی مکان مین نہین

ستم کہ قتل مین عاشق کے دم شکستن کے
کبھی ہی جاتے ہین وہ شور الامان مین نہین

ہجوم یاس مین ہمدم مین کس طرح سے کرون
دعاے وصل صنم جو مرے گمان مین نہین

مٹا دیا ہی یہانتک توجہ ساقی نے
کہ جائے سجدہ ترے سنگ آستان مین نہین

وہ آئین پھر عیادت عدو کے ساتھ مگر
مزا وصال کا اس مرگ ناگہان مین نہین

غرض تو یہ ہی کہ دم بھر نہ مجھکو چین ملے
قرار دہر کو اس واسطے جہان مین نہین

وہ دور تھے تو مجھے دشمنی ہر ایک سے تھی
وہ پاس ہین تو کوئی دوست اس جہان مین نہین

سخن خموش بس اب سامعین کو رنج نہ دے
کہ اختصار ترے غم کی داستان مین نہین

## ردیف واو

دشمن اسیر حلقۂ زلف دوتا نہو
دنیا مین کوئی قید ہی دام بلا نہو

ابرو وہ کیا چھپی ہوئی جسمین قضا نہو — کس کام کا وہ حسن ہو جسمین ادا نہو

ہجر بتان مین ہوگئے ہم ایسے بے قرار — جیسے خدا اگر وہ کسی کے خدا نہو

مرقد پہ آئیگا مرے خوب سوچکر — آنے سے آپ کے کہین محشر بپا نہو

اس بدگمان سے حال کہین کیا غضب ہی — کہتا ہی تیرا اور کہین دل لگا نہو

دشمن کے ہم تو ناز اُٹھائین ترے لیے — اور تجھسے حق دوستی کچھ بھی ادا نہو

یارب گیا یہان سے وہ جس طرح صبح وصل — معشوق یون کسی سے کسی کا جدا نہو

کچھ لطف زندگی مجھے ملجائے وصل مین — تم مجھسے بار بار کہو اے جان خفا نہو

کر دون وہین یہ اپنا لہو پانی ایک مین — گر خون دل سے روز مرا ناشتا نہو

مجھکو نہ دیکھ مہر و محبت کی آنکھ سے — او بیوفا کہین ترے دل مین دغا نہو

کھل کر یہان فراق مین دین اپنی جان ہم — اور کچھ خبر سے تجھے بت ناآشنا نہو

بوسہ ہی مانگا اور تو کچھ بھی نہین کہا — اتنی سی بات پر تو مری جان خفا نہو

مطلب کی بات سنتے ہی مجھسے وہ چلیسا — یون چپ ہوا کہ جیسے کسی نے سنا نہو

کیون فکر کر رہا ہی مرے دل کی اندنون — شاید کسی کو اسنے کہین دل دیا نہو

واعظ کی خشک باتون سے گھبرا نہ جائے دل — جسمین کہین بھی ذکر بت مہ لقا نہو

آنکھین چرائین تمنے بھی بزم رقیب مین — یہ تمسے کیون نہو مرے تم آشنا نہو

ہر چند رشک نجر عذاب الیم ہی — لیکن نہو تو عشق مین کچھ بھی مزا نہو

مرنے کا لطف کیا ہی کہ عالم کا ہو ہجوم — اور نعش پر وہی بت ناآشنا نہو

لازم یہی ہے عاشق ناشاد کو سخن
پابند حرص و آز دل مبتلا نہو

وہ تیر امتحان مین کیونکر خطا نہو
قسمت مین جو عدو کی ستمگر لکھا نہو

بے ربط ساتھ دونون کا ذکر وفا نہو
شکوہ رقیب کا ہو تو بیسر اگلا نہو

یہ تمسے کون کہتا ہے محشر بپا نہو
رفتار سے غرض ہے قیامت ہو یا نہو

کیون ظلم سہہ کے اسکو ستمگر بنا دیا
اے دل یہ کیا کیا ترا ظالم بُرا نہو

خون ہو نہ جائے مفت کسی بیگناہ کا
ظالم ہر ایک پر تو ستم آزما نہو

حق گو کسی طرح سے نہین مستحق دار
منصور تو نے دعوی الفت کیا نہو

مرنا ہے جنکو وقت پہ مرجائینگے وہ آپ
تو ظلم کرکے سب مین ستمگر بُرا نہو

مانا کہ خون دل ہے غذا ہجر یار مین
پھر کیا ہو جبکہ خون بھی دل مین رہا نہو

اللہ رے اضطراب سر و شب وصال
اُس گل کا اور بند قبا ہمسے وا نہو

سمجھاؤن ہاے دشمن جان اپنا آپ مین
وہ مجھپہ مہربان جو دم بھر ذرا نہو

دل مستمند طرز جفا سے جدید ہے
پھر وہ کرے ستم جو کسی پر کیا نہو

ہر لحظہ اضطراب کا کھلتا نہین سبب
دل کا ہمارے مرگ کہین مدعا نہو

اُس گل کے رہگذار مین چل دیکھکر ذرا
افتادہ مثل گرد کوئی اے صبا نہو

دشمن کو مارنے کے لئے قتل کر مجھے
تا بازپرس مجھسے بروز جزا نہو

ظالم جفا [illegible]
مین چاہتا ہون مجھسا کوئی دوسرا نہو

کیون اندنون ہی عرش کے اوپر مرا دماغ
دشمن کوئی نظر سے تمھاری گرا نہو

تھا یہ بھی اتفاق قضا و قدر کہ تم
جب تک نہ آؤ روح بھی تن سے جدا نہو

اللہ ری نخوت بت نا آشنا مزاج
ملتا ہی یون کہ جیسے کبھی آشنا نہو

تا حشر ہین اجابت حق پر رہون نثار
شرمندۂ قبول جو میری دعا نہو

ذوق ستم مین دم بھی نہ مارا شب فراق
نالہ بھی زیر لب ہی کیا تا رسا نہو

رہنے نہ پائے حسرت و ارمان و یاس و غم
تم دل مین یون رہو کہ کسی کی بھی جا نہو

کافی ہی اسکی تیغ تبسم سخن مجھے
نازک ہی اس سے کہدو کہ تیغ آزما نہو

کس قدر طول خموشی نے کیا گم مجکو
یاد کچھ بھی نہ رہے طرز تکلم مجکو

ہون وہ لاغر کہ مرا اشک ہی قلزم مجکو
جوشش گریہ ہی دریا کا تلاطم مجکو

اپنی ہستی و عدم پہ ہی توہم مجکو
اسقدر بیخودی شوق کیا گم مجکو

اسکے کوچے سے چلی آتی ہو آواز رقیب
آج سونے نہین دیگا یہ توہم مجکو

ہوگئی ضبط سے خاموشی ہی عادت اپنی
آپ اب دیجے نہ تکلیف تکلم مجکو

مجکو کس رخ کا ہوا ہون کہ شب فرقت مین
روز تکتے ہین عجب سے مہ و انجم مجکو

تجھسے بیمہر کی الفت مین جو ہین روتا ہون
اپنے رونے پہ خود آتا ہی تبسم مجکو

مین بھی مشتاق ہون جو جفا تمھاری ہی خوشی
واسطے غیر کا اب قتل کرو تم مجکو

[illegible] سے ہی قطع نظر شوق جفا مین اسکی
اب کسی سے بھی نہین چشم ترحم مجکو

پی ترے حلم کے اک قطرہ نے مجھپہ حرام — بس قیامت دیکھ لے بٹھلا کے پیش خم مجھکو

مسکرانا بھی ترا وصل میں اک آفت تھا — آج تک یاد ہے اے جان وہ تبسم مجھکو

کپڑے پھاڑونگا تو یہ سودا وہ مقرر ہونگے — ہو گیا جوش جنون میں یہ توہم مجھکو

ناصحا اور کسی وقت یہ باتیں ہونگی — اب تو گریے سے نہیں تاب تکلم مجھکو

موت کو اپنی سمجھون میں حیات ابدی — ہاتھ سے اپنے اگر قتل کرو تم مجھکو

بیٹھے پانون کی آواز کے مرکر نہ اٹھون — آکے عیسی بھی جو بالین پہ کہین قم مجھکو

مین تو تھا علم الٰہی مین ازل سے پہلے — عالم کون و مکان پہ ہے تقدم مجھکو

وصل مین جلوۂ جانان سے یہ بیہوش ہوا — شکل موسی نہ رہی تاب تکلم مجھکو

تیرے کوچے مین یہ دل کہتا ہے مجھسے چپکے — کیا اسی واسطے لائے تھے یہان تم مجھکو

عشق مین لینے کے دینے یہ پڑے ہین کیسے — دل نے گر پایا تجھے پاکے کیا گم مجھکو

جسقدر ہوسکے آزار دیے جاؤ صنم — یا تیقن ہو نہ مجھے چاہتے ہو تم مجھکو

رشک صد گلشن و گلچین ہے حسرت میری — دل بھر آتا ہے تو آتا ہے تبسم مجھکو

دل مین طوفان ہے عشق کا ہے عزم سخن
پاتے ہین گردش ہی سے تبسم مجھکو

کسی کا درد ہجران باعث شور و فغان کیون ہو — شکایت کی جا ہو تو پھر منہ مین زبان کیون ہو

خیال رشک قتل غیر سے تو کیون نہ مہربان ہو — مری گردن تمہاری تیغ کو سنگ فسان کیون ہو

ستم جو کچھ مین سہتا ہون تمہارے تغافل سے — اگر تو دوست ہو میرا تو دشمن آسمان کیون ہو

ہماری داستان سننے سے جسکو نیند آجاتے | تو پھر اُس ہجر سے ماجرا اپنا بیان کیون ہو

عذاب عالم فانی دلیل رستگاری ہو | نہ گر لطف حق شامل ستم مجھپر یہان کیون ہو

مجھے دیکھو جہان تک رنج ہجران تجھکو دینا ہو | ستم فرقت اٹھانا ہم نصیب دشمنان کیون ہو

رضا پر تیری راضی ہون مگر اتنا کہونگا مین | ستم ہو یا کرم جو کچھ ہو مجھپر ناگہان کیون ہو

کرو تم مجھسے باتین پیار کی اور مین کہون تمسے | عدو جو پاس بیٹھا ہو وہ میرا ہمزبان کیون ہو

وہ کہتے ہین کہے جا تو جہان تک تیرا دل چاہے | ترے مطلب کی باتون پر ہمارے منہ سے ہان کیون ہو

تمہے شوق لقا مین مرگ عاشق زندگانی ہو | مثال خضر مجھکو فکر عمر جاودان کیون ہو

بوقت مرگ کیون کوئی ہمارا داغ دل دیکھے | ملے جو جان سے بدلے وہ دولت رائگان کیون ہو

غلط ہو بدگمانی تیرے ملنے کی رقیبون سے | گمان میرا جہان جاتے مگر تو وہان کیون ہو

کریگا کون فیصل عاشق و معشوق کا جھگڑا | کسی کو کیا غرض پھر تمہارے درمیان کیون ہو

مزا دکھلائیگا تجھکو وہ اپنی بیقراری کا | ابھی سے مر دا اے قاتل شہید تیغ جان کیون ہو

تمہارے لطف مین پنہان ستم جب یہ مین سمجھا ہون | تو کیون پوچھون کہ مجھپر اسقدر تم مہربان کیون ہو

ابھی تو مین ہی زندہ ہون تمہارے ظلم سہنے کو | ستم کا حوصلہ غیرون پہ صرف امتحان کیون ہو

ہماری لاش پر آکر ستمگر یون لگا کہنے | اگر بیتابی دل ہو تو یہ خواب گران کیون ہو

کرے وہ گر مرے جذب دل بیتاب کا شکوہ
سخن پھر مجھکو اس بت سے شکایت میان کیون ہو

یاد آتے جو وہ گیسوے پریشان مجھکو | دشت وحشت کی ہوا خانۂ زندان مجھکو

کر دیا عشق نے کیا بے سر و سامان مجھکو
اپنا سایہ بھی نظر آتا ہے عریان مجھکو

یون ہی رہنے دو دم مرگ پہ ارمان مجھکو
اپنے سینے سے لگا لو نہ مری جان مجھکو

دمبدم ایک نئی چھیڑ چلی جاتی ہے
تنگ کرتے ہین بہت اب مرے ارمان مجھکو

تم وہ نازک کہ تمھین قتل مرا مشکل ہے
ہین وہ عاجز کہ نہین مرگ بھی آسان مجھکو

ہائے ری سادگی اسکو بھی وہ عاشق سمجھا
آئینہ پھینک دیا دیکھ کے حیران مجھکو

سر و سامان نہین اور دست جنون تیرے لیے
چاہیے ایک نیا روز گریبان مجھکو

اتنی تاکید مرے باب مین کسواسطے ہے
کیا نہین جانتا ہے آپ کا دربان مجھکو

ابتو تیرا ہی غم عشق ہے غمخوار مرا
رنج راحت ہے تو ہے درد بھی درمان مجھکو

پھر بہار آئی کوئی دامن صحرا تبلا
دیکھنے ہونا ہے جنون دست و گریبان مجھکو

آتش عشق مرے بعد بھی تو بھڑکائیگی
پھونک ڈالیگی تری جنبش دامان مجھکو

دم نہ نکلیگا اگر لاؤ گے تم غیر کو ساتھ
ایسا مرنا نہین منظور مری جان مجھکو

اے جنون دل نے مرے وسعت صحرا پائی
اب نظر آتا ہے کوسون کا بیابان مجھکو

تھک گئے ڈھونڈھ کے قاتل نہ ملا کوئی حسین
اب نظر آتے ہو تم جان کے خواہان مجھکو

رات کی رات کا مہمان ہے مرا جانجہان
بھول جانا نہ کہین ہے شب ہجران مجھکو

کاش پہلو سے نکل جائے کہ ہو چین مجھے
ہوگیا دل بھی ترے ہجر مین ارمان مجھکو

ضبط ہی عشق مین آخر کو سخن کام آیا
کوئی مشکل ہو نظر آتی ہے آسان مجھکو

حال دل اشک و آہ سے پوچھو — ان ہی دونون گواہ سے پوچھو

مجھسے کیا پوچھتے ہو حالت دل — اپنی ہی تم نگاہ سے پوچھو

زاہدو اسکی شان رحمت کو — مجھ سراپا گناہ سے پوچھو

ذرہ ذرہ مین نور ہی اسکا — شک جو ہو مہر و ماہ سے پوچھو

لذت زخم تیغ قاتل کو — کچھ نہ مجھ بے گناہ سے پوچھو

میرے دل کی تباہی وقت گلہ — اسکی نیچی نگاہ سے پوچھو

مسئلہ کوئی ہو نہ بحث کرو — ہان شریعت کی راہ سے پوچھو

یہ نہ تمسے ہوا کبھی کہ ذرا — میرے حال تباہ سے پوچھو

لب تک آنا بھی ہو گیا دشوار — ضعف کو میری آہ سے پوچھو

ہو لو غیر سے صلاح یہ ہی — دوستی کی جو راہ سے پوچھو

میری صورت ہی آکے دیکھ نہ لو — حال تم کیون گواہ سے پوچھو

دل جو میرا تمہاری زلفون مین — اپنی طرف کلاہ سے پوچھو

کس کو مارا کسے کیا گھائل — کچھ تو تیغ نگاہ سے پوچھو

ہے گدا اسکے در رسول سخن — مرتبہ اسکا شاہ سے پوچھو

چشم گریان راز دل افشا نہو — دیکھنا طوفان کوئی برپا نہو

تمکو ہر دم اور کچھ بھایا نہو — آئینہ ہو زلف ہو اور شانہ ہو

اُس سے اے دل ہو چکا ملنا ذرا
دیکھنا ظالم کہین دیکھا نہو

جلد ہو محشر کہ ہم اُس سے کہین
آج ہمسے وعدہ فردا نہو

مجکو اب شکوہ کسی سے کچھ نہین
کیا کرے کوئی جو دل اپنا نہو

وہ دکھا وے جلوہ اپنے حُسن کا
دیکھنے کا غیر کو یارا نہو

آج وعدہ وصل کا ہوتا وفا
تیری جب مرضی نہین اچھا نہو

میرے گریہ کی شکایت غیر سے
مجھپہ طوفان دیکھیے کیا کیا نہو

مین بھلا کیا اور میرا عشق کیا
تم تو اپنے حُسن مین یکتا نہو

ایک عالم ہے تماشائی ترا
اسقدر تو محو خود آرا نہو

ہان شکایت جب کرون مین غیر کی
تجھسے جب ظالم مجھے شکوا نہو

وقت آخر وہ اگر آئے تو کیا
گفتگو اب اُنسے ہو بھی یا نہو

فتنۂ محشر بھی ہو تو کچھ نہین
جو تری رفتار سے برپا نہو

دل مرا لیکر چھپانے سے غرض
راز دشمن پر کہ جو افشا نہو

دیکھ لو جی بھر کے آج اُنکو سخن
دل خدا جانے کہ کیا ہو کیا نہو

پھینک دینگے چیر کر پہلوِ دل ناشاد کو
کیا کرینگے رکھ کے ہم اس خانمان برباد کو

مجھپہ کیا کیا آفتین گذرین تمھارے ہجر مین
بیٹھ جاؤ سن تو لو دم بھر مری روداد کو

خوب سمجھے ہین حقیقت اس خراب آباد کی
جو نہ سمجھے کچھ بھی اس دنیائے بے بنیاد کو

اشک خون سے بسکہ ہی رنگین ہمارا جسم زار
زخم کا کچھ بھی پتا ملتا نہین جلاد کو

ایک گل مین بھی نہ پائی ہمنے تو بوے وفا
غور سے دیکھا بہت اس گلشن ایجاد کو

اور بھی تکلیف قاتل کیا ہی چھڑکا ہی نمک
غیر کیا جانے بھلا اس لذت بیداد کو

کسقدر گلچین جگر خون کن مری فریاد ہی
جب سنا نالہ مرا غش آگیا صیاد کو

یاد رکھ اے چارہ گر ٹکرا کے سر مر جاؤنگا
ننگ ہی میرا کہ پاس آنے دون مین حداد کو

تیری انداز کمر کی عالم تصویر نے
کر دیا محو تماشا مانی و بہزاد کو

اہل محشر کو یقین ہی دن وہ ماتم مین کٹے
لائین جب محشر مین تیرے کشتۂ بیداد کو

گر پڑا ابرھم عدو مین اسکے قدمون پہ سخن
دیکھنا کوئی ذرا بخت اس افتاد کو

وہ آتے ذرا آنے کا انداز تو دیکھو
اسکے ہمہ مون پہ بسمل خدا ساز تو دیکھو

مارا نگہ ناز سے ٹھوکر سے جلا یا
اس رشک مسیحا کا یہ اعجاز تو دیکھو

اعدا کو بتعظیم بٹھاتا ہی ستمگار
گھر مین مرے اغیار کا اعزاز تو دیکھو

ہی دل کو ہمارے ہوس عرش معلّیٰ
مرغ قفس عشق کے پرواز تو دیکھو

کیا دیکھا ہی تمنے ابھی دنیا کا تماشا
ہان چشم تغافل ہو اگر باز تو دیکھو

کہتے ہین سمجھ لونگا خبردار ہین تمسے
کھل جائیگا الفت کا اگر راز تو دیکھو

کس حسرت و ارمان سے دم توڑ رہا ہی
مقتل مین سوے عاشق جانباز تو دیکھو

کیا یونہین رہا کرتے تھے بگڑے ہوے مجھسے
تم آج کل اپنا ذرا انداز تو دیکھو

کس ناز سے کہتے ہین سخن آتے ہین ہم بھی
آواز کے قربان یہ آواز تو دیکھو

یہ احتشام یہ زیبائش سمند نہو
جلو مین آپ کی گر یہ نیاز مند نہو

جنون کے ساتھ بیابان مین عین کھل کھیلین
بہار مین جو ہین اُنکی قید و بند نہو

چڑھے وہ بام حقیقت پہ کسطرح زاہد
کسی کی زلف کی جب ہاتھ مین کمند نہو

کسی کو آپ سمجھتے نہین جہان مین حسین
بشر کو چاہیے اتنا بھی خود پسند نہو

کمال عشق مین صدمہ ضرور ہوتا ہی
محال عقل ہی اسمین اگر گزند نہو

کسی کی زلف کی ہی وصل مین گوشی
کہ میرے دام تعلق مین پابند نہو

وہ چشم کیا جو ترے واسطے نہو گریان
وہ قلب کیا جو پریشان و دردمند نہو

وہ دل نہین جو ترے ناز کا نہو پامال
وہ سر نہین جو سنان پہ تری بلند نہو

ہجوم یاس مین جبتک دعا کو ہاتھ اُٹھین
در قبول بھی جبتک الٰہی بند نہو

یہ دُرہی درجہ اُسکی بے نیازی سے
کہ اسکو بھی کہین ناز بتان پسند نہو

عدو کو کرتے ہو میرا انیس تنہائی
یہ تمسے کیون نہو تم میرے دردمند نہو

یہ حکم ہی کہ کرو صبر اور بھی چندے
ہو تو کیونکہ قلق اے سخن دو چند نہو

اس طرح غربت مین ہی مجھکو وطن کی آرزو
جیسے بلبل کو قفس مین ہو چمن کی آرزو

ہو کسی کو عمر بھر سیر چمن کی آرزو
ہی یہان تو اک مژہ برہم زدن کی آرزو

عاشق شیدا جو پُر حسرت نہ ملتے خاک مین
کیونکہ بر آتی کہو چرخ کہن کی آرزو

کسقدر آوارہ صحرائے الفت ہین وہ لوگ
تھک کے جو کرتے ہین آخر راہزن کی آرزو

ایک تازہ زخم ہو پہلو مین ظالم اور بھی
ہے یہی اب تو مرے زخم کہن کی آرزو

خار ہوگا دشمنون کو جب وہ آئینگے یہان
کم نہین ہے مجھسے کچھ اُس گلبدن کی آرزو

مے کشی مین تھا تامل ہمکو لیکن کیا کرین
جب یہی ہے ساقی توبہ شکن کی آرزو

خط پہ ملجائے جو بوسہ چاند سے رخسار کا
برہمن دل کو کہان اسکو گہن کی آرزو

ہائے کس حسرت سے اپنی جان شیرین کو وہ دے
اور یون رہ جائے دل مین کوہ کن کی آرزو

اسکو بھی قاتل نے سینے سے نکالا کھینچکر
تیر تھا وہ یا کہ تھی مجھ خستہ تن کی آرزو

مجکو اسکو ایک جا کر دے تو کیا دشوار ہے
آرزو کچھ ہے مری کچھ اُس سیمتن کی آرزو

جسکے وعدون نے کیا ہو سیکڑون ارمان کا خون
پھر بھی دل مین ہے اُسی پیمان شکن کی آرزو

نام لینے سے ہم آغوشی کے ہو جسکا فشار
ہائے دشمن اور اُس نازک بدن کی آرزو

کام آجائیگی جب اہل ہوس کو ہو غرض
مانگ کر لیجائے وہ مجھ خستہ تن کی آرزو

دل مین کیون آئے خیال غیر کے ہمراہ وہ
مجکو خلوت مین نہین اس انجمن کی آرزو

ڈال دو رومال تم اپنا جو میری لاش پر
خضر بھی کرنے لگین ایسے کفن کی آرزو

مجھسے پُر ارمان کو کھو کر یہ کہوگے ایک دن
قبر پر روتی ہے یہ کس خستہ تن کی آرزو

غیر کے ارمان دل نکلے بدولت آپ کے
دل کی دل ہی مین رہی لیکن سخن کی آرزو

گلہ شکوہ ہو جو کچھ گفتگو ہو
اُسی سے کیون نہ چلکر دو بدو ہو

و دم گریہ مقابل گر عدو ہو
تو مجکو دیکھکر بے آبرو ہو

فلک تیری کجی کو جانتا ہون
نہین ممکن کہ سیدھا مجھسے تو ہو

وہ ناز حسن ہے جسکو کہ گویا
جہان مین ایک تم ہی خوبرو ہو

چلون مین آپ ہی قاصد ترے ساتھ
کہانتک خط مین شرح آرزو ہو

جنون کے ہاتھ سے ہین تنگ ورنہ
ہمارا ذکر ادریون کو بکو ہو

گریبان ہو تو کچھ تدبیر کیجے
دل صد چاک میرا کیا رفو ہو

کمر مین تو جسے رکھتا ہے قاتل
وہی خنجر ہو اور میرا گلو ہو

نہین سنتا وہ بے پروا کسی کی
پھر اُس سے کیونکہ شرح آرزو ہو

شکایت پر وہ کرتے ہین گلہ یون
کہ مجکو پھر نہ جائے گفتگو ہو

منا لینے کا اک موقع ہی ملجائے
اُسے جو روٹھنے کی مجھسے خو ہو

کرون کیا حشر مین اے داد رحشر
اُسے دیکھون کہ تجھسے گفتگو ہو

وہی جانے تری چالاکیون کو
جسے تیری طرح وعدہ کی خو ہو

ہمارا حشر تو یون ہی مناسب
کہ بس ہم ہون وہان اور ایک تو ہو

برا الفت کا ہو تمسے بھی ہے رشک
سمجھتا ہون کہ تم میرے عدو ہو

اگر ہو امتحانا جور اُسکا
تو پھر مرنے کی کیونکر آرزو ہو

تمنا ہو تو ہو تیری تمنا
اگر کچھ ہو تو تیری آرزو ہو

نہ مجھے دو دل کے ہاتھ کی اجازت | یہ آہ آتش اگر بہر عدو ہو
نظر کیونکر پڑے اپنی کسی پر | نگاہون مین ہماری جبکہ تو ہو
ادھر آؤ گے لگ جاؤ سے کر | کبھی تو دل کی پوری آرزو ہو

سخن ملنا نہین آسان اسکا
عدو کو لا کہ اسکی جستجو ہو

## ردیف ہای ہوز

اسکی مژگان ہین یون نگاہ کے ساتھ | جس طرح ہو سپاہ شاہ کے ساتھ
ہمنشین کچھ نہ پوچھ حال مرا | دم نکلجائیگا اک آہ کے ساتھ
جذب ہی کس بلا کا آنکھون مین | دل کھنچا جاتا ہی نگاہ کے ساتھ
کبھی تیور پہ اپنے میل نہ آے | ظلم تیرے جو ہون نباہ کے ساتھ
آسمان کی بھی کچھ حقیقت ہی | یہ فنا ہوگا ایک آہ کے ساتھ
معرکہ روز چاہیے مجھکو | ای فلک تجھسے کینہ خواہ کے ساتھ
یون تو بیشک گناہگار ہین ہم | معترف ہین مگر گناہ کے ساتھ
کیا ہو تنہائی مین جو گھبرائے | ہے گمان مجھسے خیرخواہ کے ساتھ
مہر تابان پہ ہو جو چشمک زن | کیا ہو نسبت پھر اسکو ماہ کے ساتھ
یہ کہ ہم [illegible] الفت مین | یون بسر کی جو عز و جاہ کے ساتھ
جام [illegible] | [illegible] مست اک نگاہ کے ساتھ

کعبہ و دیر ہین گر مجھکو
انس ہی تیرے جلوہ گاہ کے ساتھ

تونے دیکھا نہ شہسوار مجھے
مین تو تھا تیری گرد راہ کے ساتھ

ہی سخن عشق مین وفا لازم
چاہ بھی چاہیے نباہ کے ساتھ

چلیگی گر تری تیغ ستم آہستہ آہستہ
یہانتک کہ ہم بھی دینگے اپنا دم آہستہ آہستہ

کیا ہی ضعف مین نامہ رقم آہستہ آہستہ
تو قاصد کا بھی اٹھتا ہی قدم آہستہ آہستہ

خبر کیا پوچھتے ہو سالکان راہ الفت کی
گئے وہ لوگ سب سوے عدم آہستہ آہستہ

اگر تم چاہتے ہو مین نہ بسمل ہون تہ خنجر
تو پھر چلتی ہی کیون تیغ دو دم آہستہ آہستہ

نہین بچتا کبھی مارا ہوا اس زلف پیچان کا
اثر کرتا ہی اس افعی کا سم آہستہ آہستہ

نشہ اقلیم و صحرا ہون ہوا کھانے نکلتا ہون
جنون کے ساتھ رکھتا ہون قدم آہستہ آہستہ

اکڑ کر کیون نکلتے ہو غرور و کبر و نخوت سے
زمین پر غافلو رکھو قدم آہستہ آہستہ

نہ بل کھا جائے کمر بار نزاکت سے کہین دیکھو
زمین پر ناز سے رکھو قدم آہستہ آہستہ

انہین [illegible] کرینگے جان دینگے اپنے عشق کھا کر
انہین یان لائینگے ہم دیکھے دم آہستہ آہستہ

اثر [illegible] ضعف و ناتوانی کا
کہ پڑھتا ہی مرے خط کو صنم آہستہ آہستہ

نہین شکوہ فقط تیر اسکو تیرے بھی او ظالم
بہت سے ہو گئے ہم پر ستم آہستہ آہستہ

اگر یونہین [illegible] واعظ کی پوچھا رہین
تو مٹ جائیگا نام جام جم آہستہ آہستہ

حسین کو دیکھکر کیون [illegible] دل ہوا اپنا
کہ پیچھے اسکے ہو لیتے ہین ہم آہستہ آہستہ

دباتا ہون شبِ وصلت جو اُنکے پانون کہتے ہین
سخن تجکو مرے سر کی قسم آہستہ آہستہ

یار بھی کرتا ہی تقدیر سحاب و آئنہ
ای خوشا اقبال و توقیر سحاب و آئنہ

قطرہ افشان کاکل مشکین رخِ پر نور پر
صاف دکھلاتی ہی تصویر سحاب و آئنہ

ہین فدای زلف و رخ ہون ہین سنو گا رات دن
تیرے آگے کیجیے تقریر سحاب و آئنہ

میری آہِ نارسا تیری نگاہ بے پناہ
ای پری پیکر یہ ہین تیر سحاب و آئنہ

ہین اسیر الفتِ گیسو و رخسارِ صنم
برق اور جوہر ہین زنجیر سحاب و آئنہ

میرا رونا اُنکی حیرت سیر کا ہنگام ہی
دیکھ لو یکجا ہی تصویر سحاب و آئنہ

گریہ و حیرت خدا نے دی انھین کیا کیجیے
تھی ازل سے یونہین تقدیر سحاب و آئنہ

کہہ رقیق القلب ہی گہ صاف ہی وہ سنگدل
دل مین اس بت کے ہی تاثیر سحاب و آئنہ

اشک سے پُر آب وہ دیکھے سے یہ حیرت زدہ
چشم عاشق سے ہی تصویر سحاب و آئنہ

ایک نظر دیکھو جو دونون کی طرف ای شاہِ حسن
معجزے دکھلاے تنویر سحاب و آئنہ

دل مین رہتا ہی خیال اُس زلف و رخ کا ای سخن
ایک جا کھینچی ہی تصویر سحاب و آئنہ

ذرا سی بات پہ ہی بر زبان خدا کی پناہ
یہی ہی حال تو ای مہربان خدا کی پناہ

فغان کا طرز ہی ہر وقت گفتگو مین مری
کہ سنکے کہتے ہین سب الامان خدا کی پناہ

کشاکشِ خمِ گیسو سے تو رہے محفوظ
تجھے ہمیشہ دلِ ناتوان خدا کی پناہ

یہ ضعف ہی کہ اشارہ بھی ہو نہین سکتا
ذرا بھی اب نہین تاب و توان خدا کی پناہ

عدم تھا ہستی ناپائدار سے بہتر
کہان تھا مین مجھے لائی کہان خدا کی پناہ

وہ حال زار مرا مجھسے سُنکے کہنے لگے
یہ طے نہو گی کبھی داستان خدا کی پناہ

نظر اُٹھا کے بھی اب دیکھتے نہین مجھکو
ہوا ہین آپ کو ایسا گران خدا کی پناہ

مسافران عدم کا شمار ہو کس سے
چلے ہی جاتے ہین یہ کاروان خدا کی پناہ

ہزار گریہ کرون ضبط ہو نہین سکتا
کہ ہر مژہ سے ہی دریا روان خدا کی پناہ

یقین ہی کہ تہِ خاک بھی نہ چین ملے
غضب کی آپ مین ہین شوخیان خدا کی پناہ

مرے جواب فغان مین فلک سے آتی ہی
صدائے الحذر و الامان خدا کی پناہ

فلک تو کیا کہ خبر لامکان کی لی اُسنے
ہماری آہ بھی پہونچی کہان خدا کی پناہ

مرے بیان کو کیا لفظِ عشق کو دیکھو
یہ ایک حرف ہوا داستان خدا کی پناہ

کبھی خیال مین میرے کبھی ہو غیر کے گھر
کہان سے جاتے ہو تم بھی کہان خدا کی پناہ

ابھی تو بھیجا ہی قاصد ابھی یہ کہتا ہون
کہ مر کے رہگیا ظالم کہان خدا کی پناہ

سخن جہان کو دم بھر مین خاک کر دیگا
ہمارا نالۂ آتش فشان خدا کی پناہ

دل کا لگاؤ پاتے ہین اُس بیوفا کے ساتھ
عشاق [illegible] وفا کے ساتھ

کچھ خاک بھی ہماری جو اُس نقش پا کے ساتھ
[illegible] ہوا کے ساتھ

کرتے ہین مجھپہ ظلم وہ کس کس ادا کے ساتھ
[illegible] جفا کے ساتھ

یاد آگیا فراق مین ہمکو تو رو دیے
ہنسنا کسی کا وصل مین ناز و ادا کے ساتھ

سب بھول جاؤ اپنی خود آرائیان صنم
پالا پڑے تمھین جو کسی مبتلا کے ساتھ

مین وارث شفا ہی سمجھکر پیون اُسے
دے مجکو تو جو زہر بھی قاتل دوا کے ساتھ

دنیا سے بہ نہاد کا جھگڑا ہوا تمام
اب ہی معاملہ ہمین اپنے خدا کے ساتھ

ہر ایک ملتجی [illegible] تری بارگاہ مین
ہی ایک سا معاملہ شاہ و گدا کے ساتھ

اُس مہروش کے سامنے پایا نہ کچھ فروغ
ذرون نے میری خاک کے اڑکر ہوا کے ساتھ

جاتی ہی روز کوچہ جانان مین بیدھڑک
کیونکر نہ رشک ہو مجھے باد صبا کے ساتھ

حاصل ہوا وصال سے کیا مدعا ہمین
یونہین رہینگے آپ جو شرم و حیا کے ساتھ

تکلیف قتل تجکو مرے ضعف نے نہ دی
کیا اُڑ گیا مین تیغ کی قاتل ہوا کے ساتھ

اتنا تو صبر دے مجھے یارب کہ وصل مین
بولون نہ مین خود اُس بت نا آشنا کے ساتھ

یونہین ہر ایک دل مین جو گھر کیجیے گا آپ
کیونکر ملینگے دوست کسی آشنا کے ساتھ

رخ کی طرف ہون مین وہ ہوا خواہ زلف ہی
جھگڑا ہی رات دن یہ دل مبتلا کے ساتھ

تمکو اگر ہو کچھ بھی ہماری وفا کی قدر
ہمتو لڑا دین جان تمھاری جفا کے ساتھ

دامان یار تک بھی نہ پہونچا کسی طرح
برباد ہی غبار ہمارا صبا کے ساتھ

روز جزا بھی شکوہ کرینگے نہ آپ کا
یونہین رہینگے تا بہ قیامت وفا کے ساتھ

تقدیر مین جو وصل نصیب سخن محال ہو
کیونکر گفتگو ہو اُس بت دیر آشنا کے ساتھ

تعریف اُنکی وصل [illegible] اٹھا اے دل
بس [illegible] حیا کے ساتھ

ہر شی مین بسکہ جلوہ جانان ہی آشکار
دل لگ گیا مشاہدۂ ماسوا کے ساتھ

جی بھر کے پہلے دیکھ تو لو انکو حشر مین
تقریر پھر ہو اور روز جزا کے ساتھ

ہنستی ہی تیرے آنے کے وعدہ پہ وہ بھی اب
کرنا نہ تھا ہمین یہ بہانہ قضا کے ساتھ

جی چاہتا ہی خاک مین ملجائے ابھی
نیچی نگاہ قہر ہی انکی حیا کے ساتھ

گریہ نے بات کی بھی تو مہلت نہ دی سخن
گھر مین ہم انکو لائے تھے کس التجا کے ساتھ

فرقت مین جو ہی محن ہمیشہ
بھاتی نہین انجمن ہمیشہ

رہتا ہی ہزار جا سے صد چاک
دیوانون کا پیرہن ہمیشہ

اس بت نے نظر نہ کی ذرا بھی
پوجا کیے برہمن ہمیشہ

مقتول نگہ پڑے ہین ہر جا
کوچہ ہی تمھارا رن ہمیشہ

دشمن کو کیا ہی آج ٹھنڈا
تھی مجھسے اسے جلن ہمیشہ

کیا تمکو وطن بتائین اپنا
ہمتو رہے بے وطن ہمیشہ

آرائش تن سے کیون ہی نفرت
پہنا کرو تو رتن ہمیشہ

وعدون کے شمار مین تم اکثر
کرتے ہو بہت نبن ہمیشہ

پاس آئے کبھی نہ میرے افسوس
بھاگے رہے [illegible] ن ہمیشہ

برگشتہ رہا مثال جانان
ہمسے فلک کہن ہمیشہ

کیا ضعف مین داغ دل ہو روشن
اس چاند مین ہی گہن ہمیشہ

سب وقت یہ اپنے چل بسینگے — کس کا ہی یہان وطن ہمیشہ

پاتی نہ ترے بدن کی خوشبو — سونگھے گل و یاسمن ہمیشہ

رنگین ہی خون سے عاشقون کے — ہی تیغ تری دلہن ہمیشہ

کشتون پہ تمہارے زخم انکے — گریان ہین تہ کفن ہمیشہ

مضمون نئے سنینگے تم سے
کہتے ہو غزل حسن ہمیشہ

تھی فکر مین پیرزن ہمیشہ — غافل رہا کوہ کن ہمیشہ

عریانی ہی زیب تن ہمیشہ — صد چاک ہی پیرہن ہمیشہ

رہتا ہی برنگ بو گریزان — مجھسے مرا گلبدن ہمیشہ

خم ہون بخیال زلف جانان — گردن مین ہی یہ رسن ہمیشہ

بھرتی ہی تمہارے کان مجھسے — یہ کاکل پُر شکن ہمیشہ

الٹے وہ قمر نقاب شاید — رہتا نہین کچھ گہن ہمیشہ

بڑھتی رہی میری سوزش دل — گھٹتا ہی گیا بدن ہمیشہ

لاغر ہوئی کمر تمہاری — پنہان ہی رہا دہن ہمیشہ

ہم عشق مین ناصحا کرین صبر — اور وہ بھی جناب من ہمیشہ

ہی جوش جنون سے میرے تن ہم — [illegible] کہن ہمیشہ

بیخود [illegible] جیسے ہم — غربت [illegible] در وطن ہمیشہ

ہر دم ہی ہجوم حسرت و یاس — خلوت مین ہی انجمن ہمیشہ

مہمان ہی بہار کوئی دن کی — بلبل ہی نہ ہی چمن ہمیشہ

یہ رونق بزم ہی کوئی دم — ہی شمع نہ انجمن ہمیشہ

کچھ کبھی نقاب اُٹھا کے ہمسے — کیا رہیے گا اب دُلہن ہمیشہ

پاؤ گے نہ ہمین میکدہ خُم — زاہد مرا پیرہن ہمیشہ

جب چاہیے کیجیے قتل مجکو — یان دوش پہ ہی کفن ہمیشہ

دھوکے مجھے دے رہا ہی ظالم — سب سے ترا بانکپن ہمیشہ

تاثیر جنون سے قبر مین بھی — پرزے ہی رہا کفن ہمیشہ

بے یار کبھی نہ نیند آئی — تڑپا کیے اے سخن ہمیشہ

دندان و لب و دہن ہمیشہ — ہین لعل و گہر چمن ہمیشہ

حیران ہین تمھاری نازکی پہ — ریحان و گل و سمن ہمیشہ

ہر ایک تمھارے وحشیون کو — غربت سفر و وطن ہمیشہ

رکھتا ہی ترے سبب اک لاگ — ہر شیخ سے برہمن ہمیشہ

رخسار دہان سے آپکے خجل ہین — نسرین گل و نسترن ہمیشہ

شرمندہ تمھاری انکھڑیون سے — نرگس جبا و ہرن ہمیشہ

سو جان سے شیفتہ ترے اوپر — جن و پری مرد و زن ہمیشہ

کشتوں پہ تمہارے نوحہ خواں ہیں
وامق نل و کوہ کن ہمیشہ

ہمسے تو نہ کیجیے خدارا
یہ مکر و فریب و فن ہمیشہ

ہیں میرے یہی انیس و ہمدم
رنج و الم و محن ہمیشہ

تقدیر سے ہیں مجھے میسر
سرو گل و گل چمن ہمیشہ

ہاتھوں پہ لیے ہیں تیرے شیدا
لب و سر و جان و تن ہمیشہ

ہر وقت براے تیغ قاتل
ہاں جان و جگر و بدن ہمیشہ

گلرو تری اس ہنسی پہ صدقے
گلزار و گل و چمن ہمیشہ

کیوں ہے ترے ابروؤں پہ ظالم
یہ چین و خشم و شکن ہمیشہ

پاس اپنے بدفع عذر قاتل
ہے تیغ و سد و کفن ہمیشہ

کچھ شعر پڑھو بطرز دیگر
تا یاد رہیں سخن ہمیشہ

بہتر نہیں بانکپن ہمیشہ
اب دو نہ مجھے محن ہمیشہ

تم رونق بزم مہوشاں ہو
ہیں غم کش انجمن ہمیشہ

تم اور رسم ظلم و بدعت و جور
ہیں اور مرا سپید چلن ہمیشہ

میں تو کبھی اف کروں نہ تمسے
تم یوں رہو طعنہ زن ہمیشہ

تم اور کبھی نہ ہنس کے بولو
ابرو پہ رہی شکن ہمیشہ

مجھسے نہ ملو ملو عدو سے
[illegible] یہ چلن ہمیشہ

کہدو تو نہ تمسے بولین اب ہم — گویا رہین بے دہن ہمیشہ

شمشیر تمنے نکالی خیر بہتر — اب بگڑ گئی جان من ہمیشہ

اللہ تمھارا اب نگہبان — اور سایہ پنجتن ہمیشہ

دل دینگے اب ایسے شوخ کو ہم — ہو تم پہ جو طعنہ زن ہمیشہ

پیدا کرین وہ صنم جو تمکو — کہتا رہے بدچلن ہمیشہ

دل شاد کرین اسی سے اپنا — رہتا ہی جو خندہ زن ہمیشہ

رکھیگا تمھاری بزم برہم — وہ رونق انجمن ہمیشہ

کیا سیر ہووے جو خار تمکو — طعنون سے وہ گلبدن ہمیشہ

جاؤ جو کبھی گلی مین اسکی — بھیجو اسے پھر وطن ہمیشہ

ڈالو جو نگاہ اسکے رخ پر — تکتے ہی رہو دہن ہمیشہ

بل دیکھو جو اسکے گیسوون کا — کاکل پہ رہے شکن ہمیشہ

سونگھو جو شمیم زلف اسکی — پھر ڈھونڈھو رہ ختن ہمیشہ

آئین جو نظر تمھین وہ ابرو — پھر یون نہ ہو تیغ زن ہمیشہ

دیکھو جو تم اسکی چشم جادو — پالا ہی کرو ہرن ہمیشہ

آئے جو نظر وہ ترچھی چتون — بھولے رہو بانکپن ہمیشہ

پاؤ جو کبھی تم اسکو خندان — روتے رہو گلبدن ہمیشہ

ڈوبے رہو چاہ غم مین اسکے — دیکھا ہی کرو ذقن ہمیشہ

تم بات کرو وہ ہنس کے ٹالے — سمجھے تمھین کم سخن ہمیشہ

ہر وقت اڑائے قہقہون مین — تم پر رہے خندہ زن ہمیشہ

بگڑو تو وہ اور تمکو چھیڑے — دے یونہین تمھین محن ہمیشہ

تم دے نہ سکو جواب اسکا — وہ تمسے کرے سخن ہمیشہ

لگ جا نہ ملے پناہ اس سے — بھاگے پھرو جہان مین ہمیشہ

پھر باتین وہ آئین ہم تمھارے — گو لاکھ کرو جتن ہمیشہ

پھر تمکو نہ پوچھین ہم کہ ہو کون — ہو پاس وہ گلبدن ہمیشہ

پھر سب کو پری لگین نہ کیونکر — باتین تری دل شکن ہمیشہ

پھر ناز تمھارے کیون اٹھائین — دین رنج بجان و تن ہمیشہ

پھر آئین نہ ہم تمھارے دم مین — کرتے ہی رہو مکر و فن ہمیشہ

پھر پیچ مین زلف کے نہ آئین — سمجھین اُسے ہم رسن ہمیشہ

پھر نام سے میرے اے پری رو — تھرائے ترا بدن ہمیشہ

پھر منہ نہ دکھائے مجکو کلفت — ہو راحت جان و تن ہمیشہ

پھر عشق [illegible] — پھر ہو نہ مجھے محن ہمیشہ

پھر [illegible] تا کہ [illegible] وہ [illegible]

[illegible] ہی رہو سخن ہمیشہ

# ردیف یائے تحتانی

مر گیا شوق دید مین کس کے / پھول تربت پہ ہین جو نرگس کے

غیر آتے ہین کس طرح دیکھین / ہم ہین مشتاق تیری مجلس کے

ہو مبارک صنم نئی پوشاک / اترے تن پر سے یہ بھی گھس پس کے

جو تجھے دیکھتا ہے کہتا ہے / ہوش مطلق بجا نہین رسکے

مثل یوسف کے بیچ ڈالیگا / ہاتھ تم آ گئے جو مفلس کے

درد سر ہی رہے ہمیشہ گر آپ / سر مین صندل لگائیے گھس کے

نید آنکھہ خواب مین آیا / رات دن منتظر تھے ہم جسکے

جان بھی ساتھ ہی چلی اُسکے / پاس سے دونون اب تو کھسکے

قدر کرتے ہین ماہوش میری / پاس جاتے ہین اسے سخن جسکے

ملے نہ دو ہی ساقی شراب کے بدلے / جلے نہ کیونکہ مرا دل کباب کے بدلے

پسند ہون تو لگا لیجے زین توسن مین / ہماری آنکھون کے حلقے رکاب کے بدلے

شباب آیا جو تو مرنے لگے حسینون پہ / ہمین تو موت ہی آئی شباب کے بدلے

شبیہ یار کو بدلون شبیہ یوسف سے / ورق غلام کا ہون آفتاب کے بدلے

الم پسند ہون کیا کیا ہین خاطر مین میری / قرار دہر کو ہے انقلاب کے بدلے

سبب ہی کیا جو وہان نامہ بر کو دیر ہوئی / وہ آپ آئینگے شاید جواب کے بدلے

چھلک رہا ہی شب ہجر کلبۂ غم مین — ہمارا داغ جگر آفتاب کے بدلے
وہ بادہ کش ہون کہ غفلت ہوئی تو ساقی نے — دیا شراب کا چھینٹا گلاب کے بدلے
فراق یار مین گنتے ہین ساعت شب ہجر — یہین عذاب ہی روز حساب کے بدلے

سخن غذا ہی جو ہجر صنم مین لخت جگر
تو خون دل ہی ہمارا شراب کے بدلے

حالت ہی وہی شام سے پھر درد جگر کی — امید نہین آج تو ہمکو بھی سحر کی
اللہ ری نزاکت کہ دم بندش مضمون — تار رگ اندیشہ ہی تشبیہ کمر کی
لیتے نہین ارمان لب خاموشی کے بوسے — کیا حرف تمنا بھی قسم ہی ترے سر کی
پیغام اجل تھی خلش جنبش منقار — بسمل ہوے سنتے ہی اذان مرغ سحر کی
لیجاے نہ پیغام نہ بو زلف کی لاے — ای باد صبا تو نہ ادھر کی نہ ادھر کی
ای موج ہوا خوب لگا لینگے ترا بل — وہ زلف اگر بال برابر کہین سرکی
مانا کہ وہ کل صبح کو پھر آئینگے لیکن — امید کسے ہی شب فرقت مین سحر کی
جب ہاتھ وہ رکھتے ہین سنبھل جاتے ہین دونون — حالت انھین دکھلاتے ہین کیا قلب و جگر کی
الماس ہین یہ بہر جگر کاوی عشاق — تشبیہ ہی بیجا ترے دانتون سے گہر کی
خاموشی لب مین بھی تکلم کا مزا ہی — کیا بات ہی واللہ بت رشک قمر کی
مدفن ہو مرا کوچۂ جانان مین عزیزو — مر کر بھی تمنا ہی اسی راہ گذر کی
ہر برگ شجر وجد مین ہی گل ہین شگفتہ — کیا زمزمہ پردازی ہی مرغان سحر کی

افسوس

افسوس دمِ مرگ رہی حسرتِ دیدار | آئے وہ مگر اُنکو کسی نے نہ خبر کی

سچ ہی یہ سخن مصرعِ برجستہ شاعر
پتھر مین بھی ہو جاتی ہی تاثیر نظر کی

برقِ رخشان سے زیادہ تیز ہی | تیر یون پر عمر کا شبدیز ہی
مین اُسے جی بھر کے دیکھون کسطرح | واے ناکامی کہ غمزہ تیز ہی
طائرانِ وہم کے اُڑتے ہین ہوش | ای جنون کیا دشت وحشت خیز ہی
ساغرِ امید بھی چھلکے گا اب | کاسۂ عمرِ عدو لبریز ہی
خوب محشر مین کرینگے گفتگو | یان خطِ تقدیر دستاویز ہی
کہتے ہین سُنکر مری فریاد کو | یہ کسی کی آہ درد آمیز ہی
یاد رکھ اے نامہ بر اتنا پتا | خاکِ کوے یار عنبر بیز ہی

اے سخن جھکو رہی پرہیز کی
بات بھی تیری جنون انگیز ہی

منور جام ہی یون تیرے عکسِ روے تابان سے | ضیا پاتا ہی ساقی بادہ جیسے مہرِ رخشان سے
گلہ مجھکو بھی ای پردہ نشین ہی چشمِ گریان سے | کہ اشک آ پہنچے ہو سے کیون آشنا دامانِ مژگان سے
ہوئی ہی کچھ تو تیغ و ناز مین قاتل کی سرگوشی | کہ اب [illegible] آتی ہی ہمارے زخمِ خندان سے
غبارِ دشت کیا بہلائے میرے دل کو وحشت مین | بہلتا ہی کہین دل بھی پریشان کا پریشان سے
قصور کر بجاے باغ میرے دل کا او گلرو | خیالِ داغِ دل بھی کم نہین سیرِ گلستان سے

انھین کی آبرو ہی جنکا ہی افتادگی شیوہ
گہر بنتا ہی گرتا ہی جو قطرہ ابر نیسان سے

ہمین تو خط یہ بھی بوسہ لبون کا انکے ملتا ہی
سکندر کیون رہا محروم ای خضر آب حیوان سے

جلانا انکا اور رونا مجھے اپنا جو یاد آیا
تو شب کو مین لپٹ کر خوب رویا شمع سوزان سے

مبارکباد قتل عام ای دل عید قربان ہی
رنگا قاتل نے جوڑا آج پھر خون شہیدان سے

بجھا دے شعلۂ داغ جگر کو کون فرقت مین
لگی ہی آگ یہ میرے چراغ زیر دامان سے

تمھارا تو یہی اک شغل ہی بیٹھے پڑے سے پر
کہو تو آج دل کتنے کمند زلف مین پھانسے

ہوا سے غم ہی جوش اشک ہی ای دل خدا حافظ
خطر ہی کشتی عمر روان کو ایسے طوفان سے

جسے دیکھا اسی کو مار ڈالا میرے قاتل نے
نگاہ بے حجاب اسکی نہین کم تیغ عریان سے

اگر مین عشق مین اس مہروش کے خاک ہو جاؤن
لڑا دے آنکھ ہر ذرہ مرا خورشید تابان سے

ترے جوڑے کی بندش سے نہو دل بستگی کیونکر
پریشان کیون نہو عاشق تری زلف پریشان سے

نہین ممکن کہ محراب عبادت تیری ای زاہد
زیادہ منزلت مین ہو ہمارے طاق نسیان سے

اگر بھیجا تو خط غیر بھیجا نام سے میرے
ستم کرتا ہی وہ ظالم ہمیشہ طرفہ عنوان سے

چلو اچھے رہے ہم وصل کے سامان مین الجھین
کہین فرصت نہین آرائش گیسوی پیچان سے

حسن [illegible] اک غزل تو اور بھی لکھو
[illegible] کچھ مضمون [illegible] طبع سخندان سے

فروغ حسن مین بہتر تو خورشید خاور سے
منور ہین دل عشاق تیرے روے انور سے

نہ جنت کی تمنا ہی نہ مطلب مجھکو کوثر سے
[illegible] الفت مین [illegible] اپنے چراغ دل اور دیدۂ تر سے

دم گریہ بپا طوفان ہوا اشک دیدۂ تر سے
جھڑی لگ جائے آنسو کی سحاب چشم اگر سے

خیال روئے جانان عالم سودا مین ہی ہمکو
فزون ہی پنبہ داغ جنون خورشید محشر سے

پڑھے جن کو اتارا ساقی مہوش نے شیشے مین
کیا واعظ کو محو و خمریز ایک ساغر سے

شب وصل صنم آواز قد قامت قیامت ہی
نکل جاتا ہی دم زاہد ترے اللہ اکبر سے

وصال یار کا طالب ہی کس امید پہ ناداں
کوئی پوچھے تو یہ میرے دل ناکام و مضطر سے

ہمارا سخت جان ہونا تجھے باور نہین ظالم
ہمین تو ذبح کرکے دیکھ لے اب تیز خنجر سے

سراسر ہی مین جو مضمون ضعف و ناتوانی ہی
تو خط لیکر اڑا جاتا نہین میرے کبوتر سے

دیا ہو کا دل راحت طلب نے وصل مین ہمکو
لپٹ کر سو رہے ہم یار کی زلف معنبر سے

نہین کیا گر کسی کو تو نے اپنا جلوہ دکھلایا
کہ اپنی عمر بھر ہم تو ترسے دیدار کو تر سے

نہ نکلی حسرت دیدار ہی اے وائے ناکامی
کیا قاتل نے میرے ذبح مجھکو تیز خنجر سے

صدائے نالۂ دل سے ہو داغ جگر خورشید
ہمارا روز ہجران کم نہین کچھ روز محشر سے

نہین معلوم کیا طوفان بپا ہو کیا قیامت ہو
گرے گر ایک بھی آنسو ہمارے دیدۂ تر سے

کہا اک بت سے مین نے شکوۂ غیر کا کچھ خبر ہی تجھکو
خدا محفوظ رکھے او بت کافر ترے شر سے

الہی گر نہ آتے فہم جاہل مین کلام اپنا
سخن مین تو مخاطب ہم نہین اہل جوہر سے

جو حسن یار ترے روئے بے نقاب مین ہی
شعاعین وہ ضیا ہی نہ آفتاب مین ہی

نقاب سے جو رخ دلربا حجاب مین ہی
گمان مہر نہان پردۂ سحاب مین ہی

فشارِ دامنِ صد چاک سے بہین دریا
یہ جوشِ گریہ مرے دیدۂ پر آب مین ہے

شمار اسکا ہے شوخی تو کچھ نہین کھلتا
اگرچہ غیر کی خاطر وہ اضطراب مین ہے

ترے وصال مین کیا لطف ہے خدا جانے
کہ جس سے وعدہ نہین وہ بھی اضطراب مین ہے

کہو تو گھن کی طرح اسکو پیس ڈالون مین
رقیب سامنے میرے کسی حساب مین ہے

نہ سمجھو برق اسے حسن کی تجلی ہے
پری جمال کوئی پردۂ سحاب مین ہے

خدا کرے کہ صنم ہنسے تو بگڑ جائے
بناؤ لاکھ طرح کا ترے عتاب مین ہے

ثواب لے اسے جلدی سے ذبح کر قاتل
شہیدِ ناوکِ حسرت بڑے عذاب مین ہے

سخن جوان ہے جبتک نہ چھوڑ مے نوشی
مزا شراب کا کچھ عالمِ شباب مین ہے

ٹھوکرین کھاتا ہون چبھ جاتے ہین اکثر کانٹے
لطف دکھلاتے ہین کیا کیا مجھے پتھر کانٹے

آمد اس گل کی ہے ہر جا ہین روش پر کانٹے
باغبان پھینکدے گلزار سے چنکر کانٹے

مژدہ اے ذوقِ اسیری یہ ہوا اے صیاد
جاے گل آج تو ہین دام کے اندر کانٹے

طعنۂ وصفِ سبکروحیِ اغیار ہے کیا
کیون چبھوتا ہے گلِ زخم مین دلبر کانٹے

ابکے وہ جوشِ جنون ہے کہ ہوئے ہین پیدا
بجاے سبزہ در و دیوار کے اوپر کانٹے

جی مین آتا ہے کہ آنکھون سے لگا لون انکو
اے جنون ہین مجھے مژگان کے برابر کانٹے

خارِ حسرت ہین رگون مین میری پنہان قاتل
چھالے توڑین نہ تری تیغ کے بنکر کانٹے

ہجرِ ساقی مین ذرا منہ سے لگائی تھی شراب
ہو گئے حلق مین عکسِ خطِ ساغر کانٹے

ہین وہ مجنون ہون کہ کرتے ہین تعظیم مری
آبلون کو مرے رکھ لیتے ہین سر پر کانٹے

اسکے پیکان ہین عاشق کے قدمبوس ہوے
نوک کی لیتے تھے جو باغ کے اندر کانٹے

آکے کس دشت بلا خیز مین لائی قسمت
راہ بھی وہ ہے کہ ہین جسمین سراسر کانٹے

مجھکو کھینچے لیے پھرتے ہین ادھر اور ادھر
ایذون ہین ترے مشتاق کے رہبر کانٹے

ہوئین [illegible] خار نفس گلگون تپ سے شکم چین
حق نے پیدا یہ کیے ہین گل تر پر کانٹے

ہو گیا ہون خلش جنبش مژگان سے تری
چین سے تیرے نہین قاتل تہ خنجر کانٹے

اے سخن آٹھ پہر رکھتے ہین بےچین مجھے
ہجر جانان مین ہین تار سر بستر کانٹے

[illegible] خدا اے جان جان نکلے
یہ خار حسرت دیدار عاشق تھے نہان نکلے

نہ کہنے پائے [illegible] سے کچھ سامنے انکے
وہ ہین گر بیدہن ہم انکے آگے بیزبان نکلے

تری ہر بات سے لاکھون کلیجے کے ناز ہین پیدا
تجھے ہر ناز پہ کیونکہ نہ دم اے جان جان نکلے

جفا پر انکی ہین عاشق وفا پہ میری وہ نازان
ہوے نامہربان سمجھے وہ اپنے مہربان نکلے

مکافات کی مری درد و الم نے آہ و نالے نے
شب فرقت ہین یہ دو چار اپنے مہربان نکلے

[illegible] کر [illegible] عاشق [illegible] پر کرو
ادھر او مہ جوش سے کچھ مرے آہ و فغان نکلے

ہما کے واسطے سوکھی ہوئی ہین ہڈیان میری
سگ جانان اگر کھائے تو مغز استخوان نکلے

بلا دے شعلۂ [illegible] اخگر کو
کہین منہ سے جو میرے نالۂ آتش فشان نکلے

سخن [illegible] آرزو ہی ہو مدینہ آشیان اسکا

پھڑک کر جب قفس سے تن کے میرا مرغِ جان نکلے

شکل بسمل لوٹتے ہین ہم سرِ بستر پڑے / ہجر مین مقدور کیا ہی چین جو دم بھر پڑے

کھولکر سینہ اگر دکھلاؤن داغون کی بہار / ایک ہنگامہ میانِ فتنۂ محشر پڑے

آرزوے جنت الفردوس مرد خشک پہ / مشفق من آپکی اس عقل پر پتھر پڑے

ابکے تو اپنے جنون کا اور ہی کچھ رنگ ہی / خون نہ نکلا سیکڑون فصّاد کے نشتر پڑے

ہجرِ دلبر سوزِ دشمن کے سبب نالان ہون مین / دیکھیے کس پر مری آہِ دلِ مضطر پڑے

پھر بہار آئی جنون پھر جانبِ صحرا چلین / پھر وہی طوق اور وہی زنجیر کا لنگر پڑے

لے لیا بوسہ تو بولے یا الٰہی میرا صبر / کہدیا مین نے بھی گھبرا کر بہت بہتر پڑے

ابرو و مژگان سے ظالم نے اشارے پھر کیے / آج پھر دل پر کئی نیزے کئی خنجر پڑے

اے فلک مرتا ہون مین اب اُسکے حسنِ سبز پر / قبر پر میری گیاہِ سبز کی چادر پڑے

مین وہ خود سر ہون کرے تو قتل بھی مجکو اگر / لاش ہو قدمون پہ تیرے دور جا کر سر پڑے

اب نہین طاقت بقدرِ لذتِ اُفتاد بھی / صبر بھی دل مین نہین جو اُس ستمگر پر پڑے

دیکھنا قسمت کہ مرنے پر مقدر تھا یہ رشک / بچگئے ظالم اُنکے جو جیسے عدو کے سر پڑے

زانوِ دلدار پر راحت جنھین ملتی نہ تھی / ٹھوکرین کھاتے ہین غافل دیکھ اُنکے سر پڑے

اسقدر نفرت ہی دشمن کو ہمارے نام سے / جب کوئی بولا سخن بل اُسکے ابرو پر پڑے

ستم نیابت کا فر کوئی خدا کے لیے / تڑپ رہا ہی دل مبتلا جفا کے لیے

بگڑ کے زلف و صنم دونون ہوگئے برہم
جو ہنستے بوسے کبھی کاکلِ رسا کے لیے

نمک کی کیا ہے حقیقت ستم کرو ایجاد
دہان زخم ہین وا لذتِ جفا کے لیے

یہ کیا کہ اسکے طرفدار ہوگئے سب لوگ
کوئی تو بولو کچھ انصاف سے خدا کے لیے

وفا کے جرم پہ قاتل نے مجکو قتل کیا
بہانہ چاہیے اب اور کیا قضا کے لیے

یہ آرزو ہے کہ کچھ دل مین آرزو نہ رہے
دعا بھی کی تو فقط ترکِ مدعا کے لیے

صبا وہان سے کبھی شاید اس طرف آجاے
بنا نا قبر مین روزن کوئی ہوا کے لیے

کہان سے لاؤن نیا اک دل و جگر ہر روز
ستم پسند ترے ظلم نا روا کے لیے

تری تلاش مین لاغر ہوا ہون اس درجہ
کہ مردمک ہون ہر اک چشم نقش پا کے لیے

گھٹا گھٹا کے ستم سب مین آشکار کیا
بڑھا بڑھا کے دل اسکا مری جفا کے لیے

نیا یہ طرز ستم ہے کہ قتل دشمن مین
بلایا مجکو بھی قاتل نے مرحبا کے لیے

مین کس خطا پہ سزاوار قتل ہون ظالم
بہانہ چاہیے کچھ تو مری سزا کے لیے

کچھ ایسی یاس کی صورت ہے سامنے ہر دم
کہ ہاتھ اٹھ نہین سکتے سخن دعا کے لیے

کیون کیا واعظ سرِ منبر بیانِ موجِ مے
کیا گھٹی کہنے سے تیرے عز و شانِ موجِ مے

ہی لبِ ساقی کی فرقت مین بانِ موجِ مے
قلقلِ مینا نہین یہ ہے فغانِ موجِ مے

مست کرتی ہے جوانانِ چمن کو اسکی بو
موجِ گل پہ کیون نہو ساقی گمانِ موجِ مے

وقتِ مے نوشی کبھی آیا جو سر پہ آفتاب
ہوگیا رخ پہ ہمارے سائبانِ موجِ مے

نامۂ یار کو لیکر جو ہوا ہوتا ہی
وہ کبوتر مرا اڑتے ہی ہما ہوتا ہی

آپ سے آپ گرفتار بلا ہوتا ہی
جو ترا شیفتۂ زلف دوتا ہوتا ہی

جو رُکے چلتے ہین رقیبون سے تو کیا ہوتا ہی
ہم منا لیتے ہین جب یار خفا ہوتا ہی

ظلم ہی مجھپہ کہ کیون تو نے نہ روکا اسکو
تیر بیداد ستمگر جو خطا ہوتا ہی

اہل باطن کا دلا کعبۂ مقصود ہی اور
قبلہ یہ انکے پئے قبلہ نما ہوتا ہی

تو نے چھڑکا جو نمک خوب کیا او قاتل
بانمک زخم کے کھانے مین مزا ہوتا ہی

پر کو تو شل کبوتر جو اڑاتا ہی پرے
پر وہ اڑتے ہی پر بال ہما ہوتا ہی

ہمکو ناساز ہوا رنج دیے کافر نے
نغمہ سنتے تھے کہ اندوہ ربا ہوتا ہی

آج حال دل شیدا کا ہم اس ظالم سے
کہنے جاتے تو ہین پر دیکھیے کیا ہوتا ہی

یاد آتا ہی وہ صنم لطف شب وصل مجھے
جس سے فرقت مین تری رنج سوا ہوتا ہی

وہ ترا ناز سے شرما کے ہٹانا مجھکو
ہاے وہ شرم و حیا جسمین مزا ہوتا ہی

بوسہ لینے مین وہ منھ دیکھ کے رہ رہ جانا
اور یہ کہنا کہ پھر اس ظلم سے کیا ہوتا ہی

پیش تقدیر ہی تدبیر کو کیا دخل سخن
وہی ہوتا ہی جو قسمت کا لکھا ہوتا ہی

جنون مین نے تری کیا خاک کی تقصیر پتھر کی
کہ ٹھہر آتی ہی میرے واسطے تعزیر پتھر کی

کہیں سنگ سیہ اسود اور کہیں تصویر پتھر کی
پرستش جا و بیجا ہی بہر تقدیر پتھر کی

اگر انصاف سے دیکھو تو کیا تقصیر پتھر کی
خطا ہی بت پرستون کی جو کی توقیر پتھر کی

ہوئی دیر و حرم دونون جگہ توقیر پتھر کی
بڑھائی قدر تو نے او بُت بے پیر پتھر کی

سرا ئے عالم فانی مین تو آباد کر دل کو
ارے نادان بنا تا کیا ہی یہ تعمیر پتھر کی

تصور اک بُت یکتا کا رہتا ہی مرے دل مین
خدا کے گھر مین بھی پائی گئی تصویر پتھر کی

نگاہ بد سے غیرون کی ذرا اے سنگدل بچنا
خبر لیتا ہی او ظالم نظر کا تیر پتھر کی

مرے دلبر کے آگے سنگریزون نے پڑھا کلمہ
ہوے حیران سُنی لوگون نے جب تقریر پتھر کی

بتون سے کم نہین ہی سنگ اسود کعبہ مین لیکن
گنہگارون کی آمرزش سے ہی توقیر پتھر کی

کیا زیب جبین اُس بُت نے آج الماس کا ٹیکا
خدا کی شان ہی چمکی ہی کیا تقدیر پتھر کی

کبھی تو مثل مقناطیس کھینچے تیغ قاتل کو
الٰہی دے مری گردن مین بھی تاثیر پتھر کی

کھڑے وہ فاتحہ پڑھتے ہین میرے سنگ مرقد پر
خوشا اقبال میرا اور زہے تقدیر پتھر کی

جنون زندان مین جب وحشت زیادہ مجکو ہوتی ہی
تو اُڑ جاتا ہون مین دیوار و در زنجیر پتھر کی

ہزارون آرزوئین ہین کہ بولے وہ بُت کافر
مگر وہ میرے آگے جیسے اک تصویر پتھر کی

ترے سینے پہ ہو تختی لیشب کی ہم رہین حیران
خوشا تقدیر انسان اور زہے تقدیر پتھر کی

بتون کے عشق مین جوش جنون حد سے زیادہ ہی
پھاڑ دے چارہ گر لا کر کوئی زنجیر پتھر کی

بھلا دون دل سے اپنے کسطرح یاد بتان زاہد
سُنا ہے بھی ٹوٹی ہی کہین تحریر پتھر کی

ہوا تیغ نگاہ یار کو سنگ فسان سرمہ
لطافت سے نہین محتاج یہ شمشیر پتھر کی

اگر چاہین تو پھر انسان کی تو کیا حقیقت ہی
طبیعت موم کر دین صاحب تاثیر پتھر کی

بتان سنگدل سے کیا امید خاکساری ہو
کسی نے آج تک دیکھی نہین اکسیر پتھر کی

ہمارے حق مین جو کچھ ہو مگر تم وہ مسیحا ہو — ابھی ٹھوکر لگاؤ بول اٹھے تصویر پتھر کی

شکایت کر رہی ہی آسیا بھی اس زمانہ کی — جو دانا ہین سمجھتے ہین وہی تقریر پتھر کی

بوقت ذبح آنکھون مین وہی بت ہی خدا حافظ — نظر آتی ہی پھر صورت دم تکبیر پتھر کی

کئی دن تک رہا وصل گلو شمشیر قاتل سے — دکھا دی سخت جانی نے مری تاثیر پتھر کی

عدو سنکر دبے جاتے ہین بار رشک و حسرت سے
زمین سے تمنے سخن کیا خوب کی تحریر پتھر کی

اندھیری گور سے کیا ہو قلق زمین کے تلے — ترے جمال کی ہوگی شفق زمین کے تلے

کرونگا نالے جو مین جان بحق زمین کے تلے — فلک کے ہونگے یہ ساتون طبق زمین کے تلے

گلے لگانا جو یاد آیا آپ کا تو ہوا — فشار قبر سے دل پر قلق زمین کے تلے

نہین ہی چین تہ خاک بھی کہ ساتھ مرے — گڑی ہی آرزو با سبق زمین کے تلے

نکل کے آئی نہ پھر تن مین جان زار مری — غبار یار تھا سد رمق زمین کے تلے

ملا ہی خاک مین خون شہید ناز اے چرخ — عجب نہین کہ جو پھولے شفق زمین کے تلے

پکار اٹھا جو مین گھبرا کے یا رسول اللہ — ہوا فرشتون کا بھی رنگ فق زمین کے تلے

گناہگارون نے کر ڈالا خاک کو پانی — ہوئے ہین شرم سے ایسے عرق زمین کے تلے

خموش ہوگئے نکیرین ایک فقرے مین — جواب دونگا وہ انکو ادق زمین کے تلے

کیا تھا تمنے قیامت کا وعدہ جس خط مین — گیا وہ ساتھ ہمارے ورق زمین کے تلے

معوذتین کا رکھ [illegible] اے سخن ہر دم

پناہ مانگ برب الفلق زمین کے تلے

عشق مین چاہیے شکوے سے زبان دور رہے
ہے یہی شرط وفا لب سے فغان دور رہے

بیقراری مین کٹی ہجر سے بدتر شب وصل
تم جو آغوش سے ای جان جہان دور رہے

نکلے کس طرح سے تیر کا پیکان قاتل
دہن زخم سے کیونکہ یہ زبان دور رہے

ابروی یار ہین یون کاکل مشکین سے الگ
جیسے اترے ہوے چلے سے کمان دور رہے

نزع کا [illegible] ہو تو پاس آؤ مرے
دم آخر بھی تم ای جان جہان دور رہے

اہل جوہر کا عدو ہی فلک ناہنجار
دل سے یار وہوس نام ونشان دور رہے

فصل گل مین ہوے آزاد قفس سے صیاد
گلشن عیش سے تیرے بھی خزان دور رہے

نالہ میرا شرر افشان ہے فرشتو سن لو
ہان بچے جو دم آہ وفغان دور رہے

میرا یہ قول ہے جس کوچے مین رہتے ہون حسین
اس محلے مین بناتے نہ مکان دور رہے

اے سخن اُن سے کہو حال سب اپنا لیکن
دل کا مطلب جو ہو وہ وقت بیان دور رہے

سر دمہری سے افزون ہو گیا رنج ومحن ساقی
مجھے اسوقت یاد آئی کسی کی انجمن ساقی

جو مرتا ہی تری الفت مین رز خستہ تن ساقی
تو اسکا پنبہ مینا سے بنتا ہی کفن ساقی

میسر ہین مجھے یہ سات چیزین موسم گل مین
پری شیشہ گزک آب روان نہر چمن ساقی

مری توبہ نہ ٹوٹے کسطرح ہو جبکہ ای زاہد
سمن بر سرو قامت غنچہ لب نازک بدن ساقی

بلائین مین جو ہر اک دور مین لیتا ہون ساقی کی
[illegible] بنتا ہے میرا دیکھکر دیوانہ پن ساقی

اُسی کا دھیان ہی اور جام مے ہاتھ مین ہر دن
جھمکتا ہی کنوین مجکو ترا چاہِ ذقن ساقی

کہون صہبا کو آتش یا کہون آبِ حیات اسکو
چمک جاتا ہی جس سے عشق کا داغِ کہن ساقی

بھلا فرمایئے پھر کس طرح باقی رہے تقویٰ
زبان دے منھ مین مے بیکر جو وہ توبہ شکن ساقی

ہوس ہو جس بشر کو بادۂ مضمون کی وہ پی لے
کہ میخانۂ عالم مین اِس مے کا حسن ساقی

اپنے سایے کی طرح یار رکھو پاس مجھے
تم اکیلے نہ پھرو آتے ہین وسواس مجھے

وہ کرو نالے کہ کچھ درد ہو پیدا دل مین
بلبلو خوش نہین آتی ہی یہ بکواس مجھے

آیا طوفان بلا دیدۂ گریان تھم جا
منع کرتے ہین کھڑے حضرتِ الیاس مجھے

ساتھ قاصد کے چلا آپ ہی مین یار کے پاس
نہ ملا خط کے لیے جب کوئی قرطاس مجھے

کاوشِ دل کو ہی کافی ترے دانتون کا خیال
کس لیے چاہیین پھر ریزۂ الماس مجھے

جو ملے اُس سے کہ تھی جسکو نہ امیدِ وصال
اُسکے ملنے سے سخن کیونکہ نہو یاس مجھے

کیون [illegible] واسطے ای یار اُٹھے اور بیٹھے
میری تعظیم کو بیکار اُٹھے اور بیٹھے

یون جھپکتی ہین [illegible] تری آنکھین مخمور
جس طرح سے کوئی بیمار اُٹھے اور بیٹھے

زیر دیوار [illegible] سے جا کر اتنا
سیکڑون بار وہ دیوار اُٹھے اور بیٹھے

کیا سبب ہی جو مرے قتل مین تاخیر ہی یون
ہاتھ مین لے کے وہ تلوار اُٹھے اور بیٹھے

کسقدر ذوقِ شہادت ہی کہ ہم سو سو بار
پئے تعظیم ستمگار اُٹھے اور بیٹھے

ضعف ایسا ہی سخن یار کے گھر تک جو گئے
سو جگہ ہم دم رفتار اٹھے اور بیٹھے

نہ قدم کو آگے بڑھائیے ہمین رنج دے کے نہ جائیے
جو غبار ہو وہ مٹائیے ادھر آئیے ادھر آئیے

کھڑے در پہ چشم براہ ہین خلش جگر سے تباہ ہین
ہدف خدنگ نگاہ ہین کوئی تیر اور لگائیے

لیے بوسے مین نے جو رات کو وہ سمجھ گئے مری بات کو
لگے کھینچ کے ہات کو کہ بہت مزے مین نہ آئیے

یہ نہین ہی لائق دلبری یہ نہین ہی طرز ستمگری
کوئی دیکھیے جو بنا پری اسے چٹکیون مین اڑائیے

کہو کیون نہ تمسے ہون بدگمان کہ جو بات تھی وہ ہوئی عیان
یہ کہان تھے رات کو مہربان ذرا آنکھ ادھر تو ملائیے

دل زار اور کو دیجیے ترا نام تک بھی نہ لیجیے
کبھی رخ ادھر کو نہ کیجیے اگر اپنی بات پر آئیے

ہمین بھی نگاہون مین تولیے کوئی بات لطف کی بولیے
ہین نثار آنکھین تو کھولیے شب وصل منہ نہ چھپائیے

تمھین کیا خبر نہین مہربان کہ تمھارا عاشق ہیجان

کوئی دم کا اب تو ہی میہمان ذرا دیکھنے کو تو آئیے

رہے ہوش سر کا نہ پانون کا نظر آئے کچھ نہ بجز خدا

جو شراب ایسی ہو ساقیا تو ذرا ہمین بھی پلائیے

کہا سن کے میری غزل کو سن متفاعلن متفاعلن

یہ غزل تو خوب لکھی سخن کوئی شعر اور سنائیے

ہے سبکی یار سے ای کافر و دیندار دو ٹکڑے
کرو گے تم نہ جبتک سبحہ و زنار دو ٹکڑے

تکلف کیا ہوا گر تیغ سے ہین زار دو ٹکڑے
عجب ہی کہ ہون اک وار مین دو چار دو ٹکڑے

صفائی سے لگانا ہاتھ قاتل سخت جان ہم ہین
ذرا اٹکی تو پھر ہو جائیگی تلوار دو ٹکڑے

گرایا جام ہی ہاتھون سے تو نے ہاے مستی مین
مرا دل ہو گیا ای ساقی سرشار دو ٹکڑے

رکے ہو تم تو ہم نے بھی تمکو کر دیا القط
چلو بس ہمسے تمسے ہو گئی اب یار دو ٹکڑے

تمھاری نوک مژگان یون کھٹکتی ہی مرے دل مین
کہ جیسے آبلے مین ٹوٹ کر ہو خار دو ٹکڑے

کسی کی چشم میگون ساقیا جب یاد آتی ہی
تو کہتا ہی مرا دل جام کو کر یار دو ٹکڑے

تمھین ہمسے غرض کیا اور ہمین اب تمسے کیا مطلب
ہمارے اور تمھارے ہو گئی جب یار دو ٹکڑے

ملے رہنا کہ ہی یہ رشتۂ الفت بہت نازک
کھنچے گر اے سخن ہو جائیگا یہ تار دو ٹکڑے

کب تک تری فراق مین ایذا اٹھائیے
صدمے کہانتک او گل رعنا اٹھائیے

شرط وفا یہی ہی کہ اف بھی نہ کیجیے
جو رنج ہون وہ ای دل شیدا اٹھائیے

مشتاق دید جمع ہین کنج چمن مین آپکے — اب تو نقاب چہرہ زیبا اٹھائیے

لکھے سمندِ خامہ سے اوصاف چشم یار — آہوے دشت حسن پہ گھوڑا اٹھائیے

جی بھر کے وصل یار سے دل شاد کیجیے — دنیا مین کچھ تو لذتِ دنیا اٹھائیے

بے سمجھے دلبران کو کبھی دل نہ دیجیے — بیٹھے بٹھائے کس لیے دھوکا اٹھائیے

یوسف کو بھی بقرض کبھی مول لیجیے — کیون مفت مین کسی کا تقاضا اٹھائیے

لکھتے چلے ہی جائیے ہنگام فکر شعر — رکیے نہ جبکہ باگون پہ گھوڑا اٹھائیے

محفل مین ابتو آپکی ہرگز نہ جائینگے — بٹھلائیے اب آپ ہمین یا اٹھائیے

بوسہ مین لونگا ابروِ خمدار کا ضرور — تلوار اٹھائیے کہ طپنچا اٹھائیے

کیا لطف ہی کہ چین بھی دنیا مین جب ملے — دل سے جب اپنے خواہش دنیا اٹھائیے

ہو گلشن عدم مین اگر دخل تو یہان — صیاد و باغبان کا نہ دھڑکا اٹھائیے

نالے وہ کیجیے کہ فرشتون کے ہوش اڑین — ہنگامہ تا بہ عالم بالا اٹھائیے

کام اپنا ہو چکا مرضِ عشق مین تمام — اب ہاتھ ہمسے رشک مسیحا اٹھائیے

کوئی حسین ملا نہ ہمارا مزاج دان — کس کے جہان مین غمزۂ بیجا اٹھائیے

در پہ مجھے تو آپ بٹھایا تھا شوخ نے — کہتا ہی اب یہان سے بکھیڑا اٹھائیے

وصل صنم سے شاد کوئی دم اگر ہو دل — ہجر صنم مین غم بھی بہت سا اٹھائیے

فرصت نہین ہی کام سے کسکو سخن
اب آپ شاعری کا بکھیڑا اٹھائیے

سر سے تا پانو جو تری زلف رسا آتی ہی
ناز کرتی ہوئی عاشق پہ بلا آتی ہی

ابر کاکل سے مضامین کے گھر لاتا ہون
موج مین جبکہ مری طبع رسا آتی ہی

قید عصمت سے سخن بھی نہین ہوتا آزاد
بات کرنے مین بھی ظالم کو حیا آتی ہی

تو بھی چل جسم سے ای روح پی استقبال
نکہت زلف لیے باد صبا آتی ہی

کوچہ اُس حور کا ہی غیرت فردوس برین
دل کھلا جاتا ہی جب سرد ہوا آتی ہی

اندنون باغ مین وہ سرو بھی جاتا ہی
روز شمشاد و صنوبر پہ بلا آتی ہی

موسم بادہ کشی فصل بہاری کو لیے
ساقیا مست دھوان دھار گھٹا آتی ہی

یاد گیسو مین تڑپتا ہی تمھارا عاشق
رات کیا آتی ہی اک سر پہ بلا آتی ہی

ابھی ابھی نہ شب وصل مین تقریر کرو
خیر ہی تمکو بھی شرم کتنی بڑھا آتی ہی

دفن ہی اسمین سخن لاشۂ لیلیٰ وش تو
ہاے مجنون کی وہ مرقد سے صدا آتی ہی

اب صبح شب وصل ہی گھر کیون نہین جاتے
کس سوچ مین ہو رشک قمر کیون نہین جاتے

اصرار انھین یہ ہی کہ بسر ہو اسمین
کیا جانیے ہم آپکے گھر کیون نہین جاتے

مانا کہ رہو گے نہ مرے پاس ہمیشہ
کیون جاتے ہو اسوقت سحر کیون نہین جاتے

جیتے ہین تری تیغ کی امید پہ کیون ہم
ابرو کو ترے دیکھ کے مر کیون نہین جاتے

رہ رہ کے جو کرتے ہین خلش دل مین ہمارے
یہ تیر نگہ دل سے گذر کیون نہین جاتے

ناسور نہین ہین تو یہ کیون بہتے ہین دن رات
جراح یہ ہین زخم تو بھر کیون نہین جاتے

کھٹکا ہی سخن یار کے گھر مین تمھین کس کا
کیون ڈرتے ہو بیخوف و خطر کیون نہین جاتے

جوش گریہ مین جو وہ گرد نظر آیا مجھے | سرو موزون تا کنار جو نظر آیا مجھے
الفت خال سیاہ یار میرے دل مین ہی | خانۂ کعبہ مین بھی ہندو نظر آیا مجھے
رو کے آنکھون سے ملا سر پر رکھا تعظیم کی | زلف جانان کا جو کوئی مو نظر آیا مجھے
بسکہ مین نے لکھا ہی تیرا مضمون کمر | باندھ ڈالا جب کوئی پہلو نظر آیا مجھے
ہاے دل مین پہلے کیا کیا آرزوئین تھین مگر | کچھ نہ جب کچھ ہو سکا جب تو نظر آیا مجھے
آج مین نے پی جو تیرے ہاتھ سے ساقی شراب | کاسۂ عمر عدو مملو نظر آیا مجھے
آہ و نالون کے سبب وہ رات سولی پر کٹی | یار کا جس دن قد دلجو نظر آیا مجھے
اک جہان دیکھا ہی ان آنکھون سے لیکن اے صنم | سب حسینون مین پری رو تو نظر آیا مجھے
جوش وحشت مین کیا دامان شب کو چاک چاک | خواب مین جب یار کا گیسو نظر آیا مجھے
اک اشارے مین تہ خنجر گلے کو کر دیا | خم جو تیرا گوشۂ ابرو نظر آیا مجھے
رو دیا ہمدم وہین اپنا سا غمگین سوچکر | جب کسی کی آنکھ مین آنسو نظر آیا مجھے

یاد دندان مین کسی کی اے سخن رو دیا جو یہ
گوہر نایاب ہر آنسو نظر آیا مجھے

اپنے صدقے ہی مین صیاد کر آزاد مجھے | ورنہ دے پھر نہ ذرا رخصت فریاد مجھے
ہاے تیرا یاد رہی کس کی ستم ایجاد مجھے | تو نے بھولے سے بھی اکدن نہ کیا یاد مجھے

نام رخصت کا لیا ہائے یہ کس گلرو نے
ہوش آتے ہین نظر نکہت برباد مجھے

ابھی کل تک تو انیس شب تنہائی تھی
آج کیون بھول گئی ہو مری فریاد مجھے

ظالم کیا کیا نہ ترے عشق مین ہونگے مجھپر
واسطہ تجھسے ہی جب او ستم ایجاد مجھے

بار ہے میرے گناہون کا تجھی پر واعظ
تیری ہی ضد نے کیا اسقدر آزاد مجھے

ظلم پر ظلم ستم پر ہے ستم قسمت مین
یاد ابرو ہے تہ خنجر جلاد مجھے

ایسا آوارۂ صحرا و بیابان ہون مین
کوہکن سمجھے تو مجنون کے استاد مجھے

بوسہ لے لون تری آنکھون کا یہی ہے منظور
حرف قدرت پہ تو کرنے دے ذرا صاد مجھے

کیا کہون مین شب فرقت کے مصائب تمسے
صبح تک چین نہین دیتی ہے فریاد مجھے

دیکے دل آپ ہی کہتا ہون کہان دل کھویا
ہون وہ خود رفتہ کہ اتنی بھی نہین یاد مجھے

پھر گیا کیا مری قسمت کی طرح او گلچین
ترچھی نظرون سے ابھی دیکھکے صیاد مجھے

کم نہین عشق بتان یاد الہی سے کہ وہ
ظلم کرتے ہین تو آتا ہے خدا یاد مجھے

وعدۂ حشر پہ تسکین ہو کیونکر دل کو
تم وہان بھی تو یہ کہدوگے نہین یاد مجھے

مشق کر تیر ستم کی مری کچھ فکر نہ کر
ڈھونڈھ ہی لیگا ترا ناوک بیداد مجھے

کیجیے وعدۂ فردا تو ذرا لکھ دیجے
بھول جاؤن کہین شاید نہ رہے یاد مجھے

یاد کرتا ہون اس امید پہ ہر دم انکو
ہچکیان آئین تو شاید وہ کرین یاد مجھے

قیدی سلسلۂ کاکل مشکین ہون محسن
لوگ دیوانے ہین کہتے ہین جو آزاد مجھے

غافلو ہیچ ہی سب حاصلِ دنیا کیا ہی
اِس گھروندے مین بجز خاک کے رکھا کیا ہی

غیر از قابل [illegible] وہ اچھا کیا ہی
یہ تو کہیے کہ اُسے آپ نے سمجھا کیا ہی

جانے دے غیر بلا اپنے یہ سر مول نہ لے
کچھ نہین برہمی زلف کا سودا کیا ہی

زندگی موت سبھی آپ کے قابو مین
سامنے آپ کے اعجاز مسیحا کیا ہی

چیز اپنی ہی جسے چاہیئے دے ڈالینگے
آپکا کہیے مرے دل پہ اجارا کیا ہی

کہتے ہین صاف کہو ہمسے چھپاتے کیون ہو
دل کسی پر اگر آیا ہی تو آیا کیا ہی

اُنسے بوسے جو طلب کیجے تو شرماتے ہین
مانگیے دل تو یہ کہتے ہین تقاضا کیا ہی

ہین دمِ قتل تڑپتا رہا لیکن قاتل
میری وجہ تپشِ شوق نہ سمجھا کیا ہی

جو ٹپکتا ہی ان آنکھون سے غنیمت سمجھو
خونِ دل ہجر مین پینے ہی سے بچتا کیا ہی

آؤ دل کھول کے ہم آج تو مل لین تمسے
زندگانی کا مری جان بھروسا کیا ہی

جسمین ہی نور ترا جسمین ہی جلوہ تیرا
ہاے وہ کونسا دل ہی وہ سویدا کیا ہی

دیکھ پچھتائیگا مائل نہو اُس پر اے دل
ہم کہے دیتے ہین تو جان ہمارا کیا ہی

جان کر پوچھتے تم کیا ہو تمنا میری
تم ہی مطلوب ہو بس اور تمنا کیا ہی

ہاے جو کچھ ہی گلہ اپنی ہی تقدیر سے ہی
تمسے یا اور کسی سے مجھے شکوا کیا ہی

بات کے منہ سے نکلتی ہی غضبناک ہو
کچھ نہ سمجھے کہ سخن آپ سے کہتا کیا ہی

مری طرح جو کبھی تجھسے گفتگو کرتے
کلیم طور کی ہرگز نہ آرزو کرتے

کوئی جو نالہ ہم اے چرخ کینہ جو کرتے
تو دیکھنے کی ترے لوگ آرزو کرتے

خبر نہ تھی کہ خفا ہونگے ذکر غیر پہ وہ
یہ جانتے تو کبھی اُس سے گفتگو کرتے

یہی نہ لکھتے کہ ہم کچھ بھی لکھ نہین سکتے
اگر زیادہ ترے وصف مین غلو کرتے

عدو سے بھی ہو وہی بات جس طرح مجھسے
ذرا بھی شرم نہین آئی تمکو تو کرتے

کہان نصیب کہ اپنے وہ آب پیکان سے
ہمارے زخم جگر کی جو شست و شو کرتے

جنون مین ہمکو جو لا دیتا کوئی سوزن زر
تو اپنے ناصح مشفق کا منھ رفو کرتے

یہ کم سنی ہے مری قدر جو نہین انکو
تمیز ہوتی تو عاشق کی آبرو کرتے

ادب سے کہنے مین ساقی بہت تامل ہے
جو حکم ہوتا تو خالی کئی سبو کرتے

یہ رنج ہوتے ہمین کس لیے اگر پہلے
ستم کشی کی جو ہم آسمان سے خو کرتے

بچا یا رشک عدو نے بہت شب وعدہ
ذلیل ہوتے جو ہم تیری جستجو کرتے

نظر اپنا نہ رکھتا ہمارا چاک جگر
اسے جو سوزن مژگان سے تم رفو کرتے

نہ دھوتے تیغ کو جو ہم خون سے اپنے قتل کے وقت
نماز شکر ادا کیونکہ بے وضو کرتے

یہ کیا ہی ظلم کہ ہمراہ لے چلے دل کو
ستم جو کرتے تھے تم میرے روبرو کرتے

جنھین نہ آتا ہو میری طرح سے گم ہونا
سخن وہ خاک بھلا اسکی جستجو کرتے

تنہا چلا ہے چھوڑ کے وہ گلبدن مجھے
گلچین ہے خار زار سے بدتر چمن مجھے

درد فراق و صدمۂ دوری و رشک غیر
کیا کیا دیے ہین آپ نے رنج و محن مجھے

جھڑتے ہین منہ سے پھول مرے گلعذار کے
دیتا ہی گالیان جو وہ گل پیرہن مجھے

شہرت تمھارے حسن کی ہی میرے عشق کی
شیرین تمھین تو کہتے ہین سب کوہکن مجھے

کیا کیا سوال وصل پہ پیچ ہو کے رہگیا
کچھ دے سکا جواب وہ بیدہن مجھے

کب توبہ کی تھی سامنے [illegible]
ای شیخ تو جو کہتا ہی توبہ شکن مجھے

ہو فکر تا نہ انکو مرے قتل و دفن مین
لیجانا ساتھ چاہیے تیغ و کفن مجھے

بے اختیار ہو گیا آنسو نکل پڑے
غربت مین یاد آیا جو اپنا وطن مجھے

کٹتی ہین کیا پہاڑ سی راتین فراق کی
افسوس تو نے دیکھا نہ ای کوہکن مجھے

مر جاؤن گر فراق مین اسکے تو ای فلک
دامان کوہسار سے دینا کفن مجھے

ہان کس ادا سے قتل کیا تھا رقیب کو
بہر خدا دکھاؤ وہی بانکپن مجھے

ہر دم ہی لطف بزم عروسی سخن کہ ہی
پہلو مین زخم تیغ ستمگر دولھن مجھے

ہاے رونق ہی نہ وہ اور نہ شان دہلی
اب فقط نام کو باقی ہی نشان دہلی

ضبط ہوتی ہی نہین مجھسے فغان کیا کیجے
آہی جاتا ہی مرے لب پہ بیان دہلی

ہاے وہ قلعہ کہ تھا رشک فردوس برین
ہاے وہ شاہ کہ تھا روح روان دہلی

چاندنی چوک کا وہ لطف بوقت آخر
ہاے وہ جلوۂ دیدار بتان دہلی

جیسی تسنیم کہ فردوس مین جاری تھی ہوی
ہاے بازار مین وہ نہر روان دہلی

رونق مسجد جامع کا بیان کیا کیجے
جسمین پڑھتے تھے نماز آکے شہان دہلی

کیسا برباد کیا اسکو فلک نے افسوس — ملگئی خاک مین سب شوکت و شان دہلی

کسکو صدمہ نہین اس شہر کی بربادی کا — کون عالم مین نہین مرثیہ خوان دہلی

جن و انسان و ملک وحش و طیور عالم — رکھتے ہین دل مین غم ماتمیان دہلی

انکو طاقت نہین اظہار کی ہمدم مت پوچھ — بیکسی ہاے تمناے کسان دہلی

دوست سے دوست برادر سے برادر چھوٹے — ہوگیا ایسا فلک دشمن جان دہلی

رہتا ہی پیش نظر شہر کا نقشہ ہردم — ہی تصور مین جو ہر ایک مکان دہلی

حکم جب شہر سے جانیکا ہوا لوگون کو — ہاے کس یاس سے تھے سب نگران دہلی

دار پر چڑھ گئے بے گور و کفن دفن ہوے — واے بر حسرت ماتم زدگان دہلی

جنکے رخسار سے خورشید خجل ہوتا تھا — ملگئے خاک مین وہ ماہوشان دہلی

حضرت یوسف اگر دیکھتے عاشق ہوتے — ایسے خالق نے بنائے تھے بتان دہلی

خاتم جم کہو ہر فرد بشر کو ان کے — رشک بلقیس تھے مشہور بتان دہلی

عیش و عشرت مین جو تھے انکی یہ اب حالت ہے — چشم خونبار ہی اور لب پہ فغان دہلی

اور نہ فتنہ ہی کوئی بیخ ستمگر باقی — چشم انجم سے جو تو ہی نگران دہلی

اور کچھ ابتو مرے پاس نہین ہی ظالم — ہان مگر پھر فغان ایک زبان دہلی

یہ فصاحت تو کسی مین کبھی دیکھی نہ سنی — ہفت اقلیم سے بہتر ہی زبان دہلی

گو کئی بار مٹا جور فلک سے لیکن — شہر دنیا مین نہین اب بھی بسان دہلی

نام ہی ہند کا دہلی سے سخن عالم مین

## اور ہے حضرت غالب سے شانِ دہلی

ہنوز شوقِ لقائے نگار باقی ہے
کہ ہجر میں رمقِ جانِ زار باقی ہے

ہوس زیادہ کروں کیا یہی غنیمت ہے
کہ اُسکے دل میں مرا اعتبار باقی ہے

غبار ہوکے جمینگی تمھارے دامن پہ
جو میں نہیں نہ مری خاکِ مزار باقی ہے

فنا ہے محو نہیں دیکھکر مرقعِ دہر
مٹیگا یہ بھی جو نقش و نگار باقی ہے

وصال میں کبھی دیکھا نہ بیحجاب اُسے
یہ آرزوے دلِ بیقرار باقی ہے

کبھی تو آ اور رہو ایک شب مرے مہمان
پھر اسکے بعد تمھیں اختیار باقی ہے

شبِ وصال میں کیا کہکے دل کو سمجھائیں
کہ رات تھوڑی سی ہے پر وہ دل فگار باقی ہے

اِسے بھی کیا فلکِ کینہ ور مٹائیگا
نشان جو کچھ سرِ لوحِ مزار باقی ہے

کبھی تو شامِ فراق اپنی ہوگی صبحِ امید
ابھی تو گردشِ لیل و نہار باقی ہے

تمھارے وعدے سے کیا خاک مطمئن ہوں میں
کہ دل میں خوفِ شبِ انتظار باقی ہے

نثار اُسپہ کسی دن سخن کرینگے ضرور
اگرچہ زندگیِ مستعار باقی ہے

چھوڑیگا نہ وہ ستم شعاری اپنی
چھوڑینگے نہ ہم بھی جان نثاری اپنی

ای ہمدمو چھوڑ دو ہمیں تم تنہا
کر لینگے ہم آپ غمگساری اپنی

لو ہمنے بھی زیست سے اُٹھایا اب ہاتھ
ترک اُسنے بھی کی ستم شعاری اپنی

الفت کے معاملے میں انصاف نہیں
آتی ہے تمھیں تو پاسداری اپنی

طوفان سے جو کچھ ہوا وہ اس سے ہوگا — گریہ نہیں رہیگی اشکباری اپنی
دل لینے کو میرے یار کیا پوچھتے ہو — یہ چیز تو خاص ہے تمھاری اپنی
کچھ کام نہ ہمسے دین و دنیا کا ہوا — اوقات یہ مفت مین گذاری اپنی

اک روز سخن فراق جانان مین ضرور
لائیگی قیامت آہ و زاری اپنی

نگاہ آپ کی جو پر عتاب ہوکے پھری — چھری گلے پہ وہ میرے جناب ہوکے پھری
تڑپ کے رہگیا کل نیند اڑ گئی میری — نگاہ یار جو آنکھون مین خواب ہوکے پھری
مزا جو بوسون مین انکے ملا تو مدت تک — زبان ہونٹھون پہ میرے لعاب ہوکے پھری
تمھاری زلف معنبر نے عطر بیزی کی — مہک پسینے کی بوے گلاب ہوکے پھری
حیا نے آپ کی صورت نہ دیکھنے دی مجھے — مری نظر مین نہ وہ بیحجاب ہوکے پھری
کلام غیر سے گنبد کی ہوگئی آواز — جو بات کی وہی الٹی جواب ہوکے پھری
بوقت مرگ بھی حسرت سے اشک تھم نہ سکے — پھری جو آنکھ ہماری پرآب ہوکے پھری
فلک پہ جاکے بنی رجم دشمنون کے لیے — پھری جو آہ تو تیر شہاب ہوکے پھری
محیط عشق غم افزا مین ہمکنار تھا — ہماری عمر دو روزہ حباب ہوکے پھری
رہا حجاب یہ مجھسے کہ میری آنکھون مین — کبھی نہ شکل تری بے نقاب ہوکے پھری
فلک پہ نالۂ آتش فشان کے ساتھ گئی — تو سیخ آہ پہ حسرت کباب ہوکے پھری
تمھاری آنکھون کو سب دیکھکے ہوے سرشار — نگاہ بزم مین جام شراب ہوکے پھری

ضرور اس سے اجابت کا اثر پوچھونگا
کوئی دعا جو مری مستجاب ہو کے پھری

فلک پہ آہ گئی بانسے دھوین کے دل بادل
جہان گیا میرے سر پہ سحاب ہو کے پھری

پھری نگاہ تو انکی عدو کی جانب سے
ہماری جان کو لیکن عذاب ہو کے پھری

پیام بادہوائی انھین مین بھیجون کیا
صبا وہان سے کبھی کامیاب ہو کے پھری

مری تلاش مین مرنے کے بعد زیست مری
جہان مین آرزوے شیخ و شاب ہو کے پھری

غبار اپنا پس مرگ یار تک پہونچا
ہوا ادھر کی عجب انقلاب ہو کے پھری

بخار خوب نکالا فلک نے بعد فنا
گلی گلی مری مٹی خراب ہو کے پھری

سخن بدیدۂ دل دیکھ تو تری حسرت
نثار قبر رسالت مآب ہو کے پھری

چمن مین کسکی آمد ہی صبا جو روح پرور ہی
شمیم نکہت گل سے دماغ جان معطر ہی

تعلق ہی درد ہی رنج و الم ہی ہجر دلبر ہی
بنا اک روز صدمہ الفت جانان مین لیکر ہی

نشاط جان یہان غرق سرشک دیدۂ تر ہی
تری برق تبسم خرمن جان عدو پر ہی

مداوا کیا کرے کوئی دل بیتاب کا میرے
کہ جو دلسوز ہی میرا زیادہ مجھسے مضطر ہی

حقیقت جس سے کہتا ہون مین وہ کہتا ہی گھبرا کر
ترا افسانۂ غم بے تکلف ایک دفتر ہی

کسی کو بیوفا الفت پہ تیری کیا بھروسا ہو
عنایت مہربانی لطف جو کچھ ہی وہ دم بھر ہی

کوئی سیکھے اگر جادو تو اسکی آنکھ سے سیکھے
سبق آموز سحر سامری چشم فسونگر ہی

یہ مجھسے بیکسی کہتی ہی میرے دل کے جانے پر
ابھی روتے ہو کیا اسکا تو رونا زندگی بھر ہی

خیال اسکا رہے ہر دم کہ لگ جائے نہ ٹھیس اسکو / ترا مینا ہے ای ساقی مجھے دل کے برابر ہی

حساب جرم الفت مین عذاب ہجر جانان مین / شب فرقت ہماری روز محشر کے برابر ہی

مزا ملتا ہی خوبان کے لب شیرین کے بوسون مین / اور اسپر گالیون سے لذت قند مکرر ہی

ترقی کی وہ حسن جانستان نے اسکے عالم مین / کہ وہ ظالم بھی ہی تو ظالمون مین سب سے بڑھکر ہی

جفائین لاکھ ہون لیکن حضور داور محشر / شکایت اور تمھاری مین کرون یہ کسکو باور ہی

تعجب کیا جو مین جوش جنون مین خون روتا ہون / کہ یاد جنبش مژگان قاتل مجکو نشتر ہی

مزا ابتلا مین کیا ای خضر تمکو مرگ الفت کا / رہے تم یون ہی یہ لذت کہان تمکو میسر ہی

بجا ہی تجکو ای جان جہان دعوائے یکتائی / زمانے مین نہوگا کوئی جیسا تو ستمگر ہی

تڑپکر ہمدم گل رات بھر رویا ہون فرقت مین / برنگ موج دریا ہر شکن بالائے بستر ہی

وفا اور جور مین ہم اور تم دونون ہی نامی ہین / نہ مجھسا اب ستمکش ہی نہ تمسا اب ستمگر ہی

نہوتے کاش صورت آشنا ہم اس ستمگر سے / سنا ہی غیر کی باتون کے سننے کا وہ خوگر ہی

غضب ہی یہ مجھے وہ رازدار اپنا سمجھتے ہین / شکایت غیر کی مجھسے زبان پر انکی شب بھر ہی

رہیگا یاد کیونکر شکوۂ جور و ستم اسکا / بھلا جانے کہ مرنے پہ ہی یا کب روز محشر ہی

نہین موقوف آئینہ پہ ہم تو یہ سمجھتے ہین / جسے تو دیکھ لے وہ وقت کا اپنے سکندر ہی

سنا ہی بعد رنجش عشق مین ملتی ہی آسائش / خفا ہو کر ذرا تم ہمسے ملجاؤ تو بہتر ہی

نزاکت پر انیلاپن تمھارا قتل کرتا ہی / رہی گردن مین میری ہاتھ ہی جسمین کہ خنجر ہی

لگا دی آگ اس کافر نے میرے خرمن جان مین / ذرا سا پرتو برق نگاہ یار دل پہ ہی

ترے ضبط فغان نے اے سخن رسوا کیا تجکو
برا گر آہ و نالہ تھا خموشی اُس سے بدتر ہی

کبھی نہ صبر و قناعت سے اک حسین پہ رہے
فدا ہی ہم تو ہر اک یار مہ جبین پہ رہے

تری نظر پہ رہے یا شکن مین گیسو کی
بلا سے دل تو ہمارا رہے کہین پہ رہے

سوال وصل پہ ہان کہکے کیون مکرتے ہو
بھلا کہو تو کوئی کب تک اس نہین پہ رہے

بلا سے مین نہ رہون اے فلک تو رنج نہین
جو کچھ بھی خون مرا قاتل کی آستین پہ رہے

خیال غیر نہ آئے یہی تو مطلب ہی
غبار میرا تری طبع نازنین پہ رہے

ہزار جان سے ہو دل فدا حسینون پہ
مگر نگاہ اُسی صورت آفرین پہ رہے

اُٹھا کے ہاتھ سے قاتل کے پاؤن پر رکھدن
جو بعد قتل یہ سر اے فلک زمین پہ رہے

بہت وہ تیز ہین سمجھون انھین مین تو نگاہ
نظر جو اُنکی مری آہ آتشین پہ رہے

خدا کے واسطے یہ کیسا غضب کا ہی انداز
کہ وصل مین بھی شکن رات بھر جبین پہ رہے

[illegible]
[illegible] نقش جبین پہ رہے

اُٹھایا ہاتھ جو زندگی سے گذشتہ مین جی کے کیا کرینگے

مرض یہی ہو تو اے مسیحا کہان تلک ہم دوا کرینگے

یہ چھیڑ اچھی نکالی تمنے کہ دیتے ہو طعنہ ہائے بیجا

تمھارے سر کی قسم پری رو کیا جواب [illegible] کرینگے

اگرچہ غیر از صنم پرستش گناہ ہی عشق مین ولیکن

نظر جو آئیگا طاق ابرو تو سجدۂ حق ادا کرینگے

کرینگے ہم مرگ کا بہانہ ضرور آئینگے دیکھنے وہ

اسی طرح سے ہم اُس پری کو ہزارون ہی دم دیا کرینگے

ہمین بھی ضد آپڑی ہی تمسے کہ تم جفا سے جو باز آؤ

تو ہم وفا کا نہ نام لینگے نہ تمسے پھر التجا کرینگے

وہ شوخ چالاک کسقدر ہی کیا ہی پہ انتظام اُسنے

کہ خود رہیگا شریک غالب عدو سے جب ہم دغا کرینگے

تمھاری تیغ جفا سے ظالم نہ پھیرینگا ہار ہرگز

نثار تم پر کرینگے سر کو حق محبت ادا کرینگے

بھلا یا تمنے جو دل سے ہمکو تو اُسکے صدمے سے خاک ہوکر

بیابان گرد ملال خاطر تمھارے ہم دل بیابان کرینگے

اگر یہی ہی تمھاری عادت کہ منہ سے بولو نہ سر سے کھیلو

تو بھولی بھولی فقط یہ صورت تمھاری ہم لیکے کیا کرینگے

جگہ ملیگی نہ پاس اُنکے تو آہ موزان سے جلا اپنی

مثال ... محفل صنم کی آنکھون ...

نہ ہمکو دیکھین نہ منہ سے بولین نہ پاس بیٹھین یہاں سے جاتین

یہی ہی مرضی تو خیر بہتر تمہارا ہی ہم کہا کرینگے

سخن سنائے ہین شعر کیا کیا عجب طبیعت خدا نے دی ہی
غزل سُنا دو جو اور ایسی تو یاد تسکو کیا کرینگے

وہ اپنی زلفون کو وا کرینگے ہمین اسیر بلا کرینگے
تو ہم بھی آہ و بکا کرینگے نہ یہ کرینگے تو کیا کرینگے

نہین یہ امید مجکو اُنسے کہ وصل مین کچھ بھی کام نکلے
گلے ہزارون تو لاکھون شکوے وہ ہمسے پہرون کیا کرینگے

پھر انکی اُلفت سے تجکو حاصل کہ بیوفائی مین ہین وہ کامل
ہزارون وعدے ہین اُنسے او دل وہ ایک بہی کیا وفا کرینگے

مریض اُلفت کا ہی یہ عالم کہ ہچکیان آرہی ہین پیہم
بھلا کہو تو سچ اس مین ہم جو [illegible] کیا کرینگے

کرین تو شکوہ ہم اس سے جا کر ہمین جو دیکھے نظر اُٹھا کر
جو آپ نادم ہو سر جھکا کر تو اس سے کیا ہم گلا کرینگے

غضب ہین تیرک خون کے پیاسے کوئی جیے یا مرے بلا سے
یہی ہی کام انکا ابتدا سے ستم کرینگے جفا کرینگے

ہمارے دل مین بھرے ہین ارمان نہ خوف شکوہ سے ہو گریزان
گلے لگا لو گے ہمکو اے جان تو کیون تمہارا گلا کرینگے

خیال میرا نہین ستمگر تو ہی یہ تدبیر سب سے بہتر
کہ آپ ہم اپنا درد ہو کر تمہارے اب دل مین بسا کرینگے

صنم نہ تمکو سرِ وفا ہی نہ ہمکو اب طاقتِ جفا ہی
سوائے اِسکے اب اور کیا ہی کہ بیٹھے یادِ خدا کرینگے

پڑے تڑپتے ہین لاکھون بسمل کرے جو آسان تو اُنکی مشکل
دہان زخم جگر سے قاتل وہ تیرے حق مین دعا کرینگے

ابھی ہی ہمسے اُنھین کدورت مرے پہ کھل جائیگی حقیقت
جو یاد آئیگی میری اُلفت تو ہاتھ اپنے ملا کرینگے

سخنؔ تو اب کیون ہی بیکلی مین کہ آپکا دامن ؤلی ہین
نیاز لا درگہِ علی مین وہ تیری حاجت روا کرینگے

جی مین ہی مِٹ جایئے آفت پہ آفت دیکھیے
ہو مگر کچھ ایسی صورت اُنکی صورت دیکھیے

چشم بینا ہو تو پھر خالق کی قدرت دیکھیے
ہر رگ برگ شجر مین سیر جنت دیکھیے

دیکھیے آج میرے داغ سوزان کی بہار
حشر کو کیون سوے خورشید قیامت دیکھیے

تنگ ہون ہجر بتان مین اے خدا تسکین دے
عشق مین ملتی ہی کیونکر مجکو راحت دیکھیے

روز محشر وعدہ دیدار ٹھہرا دیجیے
صبر کرنے کی اگر کچھ مجھ مین طاقت دیکھیے

ماجرائے اضطراب دل کہانتک ہو بیان
جی اگر چاہے تو اک دن آکے حالت دیکھیے

آپکی مژگان کی میرے دل سے گستاخیان
شوخ ہی کیا خار صحرائے محبت دیکھیے

سپہر انجم خوش نہ آئے عمر بھر آپ کو
ایک دن بھی گر ہمارے داغ حسرت دیکھیے

آہ و نالے بے اثر دل دشمن جان عشق میرا
صورت آرام پھر کسکی بدولت دیکھیے

یار ہو ساقی ہو مے ہو ابر ہو دریا بھی ہو
یہ جو ہو سامان تو پھر کچھ لطف صحبت دیکھیے

درد و غم افسوس و حسرت ہے سراسر عشق مین
یہ کہان قسمت کہ اک دم کی راحت دیکھیے

آج ہی بلوائیے دشمن کو بہر امتحان
ایک دن تو میرے آسکے رنگ صحبت دیکھیے

ہجر سے بدتر یہ مشکل وصل ہے میرے لیے
ہوتی ہے رونے سے کب تک مجکو فرصت دیکھیے

جی مین آتا ہے سراپا آئنہ ہو جائیے
بیٹھے رہیے سامنے اور تیری صورت دیکھیے

اس لیے مین نے اٹھائے صدمہ رشک عدو
مہربانی کرکے شاید میری حالت دیکھیے

حیف ہے لیکن کبھی مجکو نہ پوچھا آپ نے
میری الفت دیکھیے اپنی مروت دیکھیے

وعدہ دیدار فردا سے قیامت ہے سخن
دی تو ہے اسنے ہمین اتنی بڑی مدت دیکھیے

میرے نگر تو ترا نظارہ جو بلبل کرتے
پھر کبھی رخ نہ وہ گلشن مین سوے گل کرتے

دیتے ہین دم مجھے تار از محبت کہہ دو دل
بارہا مین نے سنا شیشون کو قلقل کرتے

پھول لانے کی جو توفیق نہین تھی مت کر
شمع تربت ہی کو تم آکے مری گل کرتے

بارہا غیر کو مین دینی نہوتی دیت
قتل مین میرے اگر آپ تامل کرتے

دیکھی جب زلف تمھاری تو چمن مین ہمکو
کیا غرض تھی جو نگہ جانب سنبل کرتے

بزم مین غیر پہ دزدیدہ نگہ ہے ہر دم
عارفانہ کبھی ہمسے بھی تجاہل کرتے

آپ ہی اپنی مصیبت مین گرفتار ہو وہ
قیدی زلف کو دیکھا ہی کہین غل کرتے

باغبان ہوتے گلون کے نہ اگر ہم جال
تنگ گلزار مین صیاد کو بلبل کرتے

لطف کس درجہ شب وصل مین حاصل ہوتا
نوش مل مل کے جو ہم تم قدح مل کرتے

آ گیا گھبرا یا ہوا آنکھ کو میرے بند کیا
سن لیا کوچے مین اسنے جو مجھے غل کرتے

تیر مژگان کی محبت جو نہ ہوتی دل مین
کیون وہ ہمکو ہدف تیر تغافل کرتے

اے سخن مرتبت خاص عنایت ہوتا
اسکی درگاہ مین پیدا جو توسل کرتے

کھنچ گئی جب قاتل تری شمشیر آدھی رہگئی
تن مین جان عاشق دلگیر آدھی رہگئی

ٹکڑے ٹکڑے کر دیا وحشت مین مین نے بارہا
جب ہوا جوش جنون زنجیر آدھی رہگئی

ہو گیا مجبور مانی اٹھ گئے وہ شرم سے
تا کمر کھینچی گئی تصویر آدھی رہگئی

مر مٹے لیکن نہ پہونچا تیرے دامن تک غبار
خاک اپنی ہو گئی اکسیر آدھی رہگئی

مین ابھی تو کہ رہا ہون کیون لگے دینے جواب
پہلے سن لیجے مری تقریر آدھی رہگئی

باتون مین انکو لگایا تھا ولیکن رک گئے
ہو چکی تھی وصل کی تدبیر آدھی رہگئی

یون نہ جھنجھلا کر پکارا تھا کبھی تمنے ہمین
پہلے سے اب تو مری توقیر آدھی رہگئی

مار کر قاتل نے مجھے تشہیر کرنا تھا ضرور
آرزو سے عاشق دلگیر آدھی رہگئی

پہلے خود آتے تھے اب کیون لکھتے ہین وہ ہمکو خط
کیا ہماری آہ مین تاثیر آدھی رہگئی

لکھتے لکھتے ہم ترے وصف دہن مین گم ہوگئے
مصحف رخ کی ترے تفسیر آدھی رہگئی

سب ہوا بوس وکنار ای جان ہوا لیکن نہ وصل
آرزوے عاشق دلگیر آدھی رہگئی

اے سخن دل سے نہ نکلی کوہکن کی آرزو
اسکی نادانی سے جوے شیر آدھی رہگئی

جگمگاٹا ہی شور ہی ہر رند کا دل شاد ہی
آج مے خوارون سے ساقی میکدہ آباد ہی

گرمیِ عشق صنم سے دل مین کیسے داغ ہین
سوز داغ دل سے سینہ کورۂ حداد ہی

لعل پتھر مین بنا لالہ ہوا کہسار مین
واہ کیا نیرنگیِ خون سر فرہاد ہی

تو گرفتار قفس ہون اے اسیران کہن
نالہ کیا شی ہی بتاؤ اور کیا فریاد ہی

دیکھتا ہون جس طرف ہی تیرے جوبن کی بہار
آج تو جوبن پہ کچھ اپنی شب فریاد ہی

کر دیا باتون سے میرا شیشۂ دل چور چور
ہاے ان سنگین دلون کے ظلم سے فریاد ہی

آہ و نالہ حسرت وارمان و درد اندوہ و غم
جیتے مرتے یہ متاع عاشق ناشاد ہی

کفر اور اسلام کی تحقیق سے مطلب نہین
قید مذہب سے صنم عاشق ترا آزاد ہی

پھٹ پڑا جوبن پری ایسی جوانی آگئی
کچھ نہ تھا اگلے برس تک خوب ہمکو یاد ہی

آمد فصل بہارستان ہی گلچین باغ مین
نغمۂ بلبل نہین شور مبارکباد ہی

تیری کیا بنیاد ہی عرش برین تھرائیگا
جانتا ہی چرخ کس مظلوم کی فریاد ہی

منزل آرام و آسایش نہین دنیا سخن
جاے عبرت ہی سرا سرنج سے آباد ہی

وہ نہین تو باغ مین ہر سرو شکل دار ہی
باغبان آنکھون مین اپنی گل برنگ خار ہی

یار بھی اپنا سراپا جلوۂ گلزار ہی
زلف سنبل ہی دہن غنچہ ہی گل رخسار ہی

جوش وحشت مین یہ تیرا ہاتھ جاتا ہی کدھر
ای جنون یہ جیب ہی یا زخم دامن دار ہی

پھر ہوا سر مین مرے سودا تمھاری زلف کا
پھر گران زنجیر میرے پاؤن کو درکار ہی

شوق وصلت ہی ہمین انکی نہین مرضی ابھی
ہمسے اور انسے بس اتنی بات پر تکرار ہی

کیا قیامت ہی کہ اک دن شکل دکھلاتے نہین
آج کل امروز فردا وعدۂ دیدار ہی

حق کو جب تو جانتا ہی غافر ذنب عظیم
جام مے سے زاہدا پھر کس لیے انکار ہی

کس کے عاشق ہو گئے جلتے ہو کیون کچھ تو کہو
صورت برگ خزان کیون اندنون رخسار ہی

خوب گلچھرے اڑاتا ہی چمن مین میکشو
موسم گل کی بدولت باغبان زردار ہی

ایسی توبہ بے سبب کب ہی سخن توبہ کرو
دل مین ہی یاد صنم اور لب پہ استغفار ہی

مجھکو کہنے مین کیا تکلف ہی
وعدے مین آپکے تخلف ہی

جب خفا ہوتے ہین تو کہتے ہین
تیری اوقات پر ارے تف ہی

مجھکو بھی جانتا ہی اک عالم
تمکو لوگون سے گر تعرف ہی

آپ سے مین تو بے تکلف ہون
آپکو مجھسے کیون تکلف ہی

تم تو ہر وقت شاد رہتے تھے
آج کیسا تمھین تاسف ہی

جسکا جی چاہے کھینچ دے تصویر
یار میرا مثال یوسف ہی

واعظون سے ہی مجھکو یکجہتی
محتسب زاہدا ترا کف ہی

ہٹ گیا وہ مسیح بالین سے　روح اب تجھکو کیون توقف ہی

قافیے سب لکھے سخن تنے
لیکن اک اور قافیہ اف ہی

آنکو جانے کی جو تعجیل بڑی رہتی ہی　اس لیے جیب مین ہر وقت گھڑی رہتی ہی
چوس کر شرم سے وہ آپ چھوڑا لیتے ہین　دن کو ہونٹھون پہ جو مستی کی دھڑی رہتی ہی
چشم خونبار اسی واسطے رہتی ہی مدام　نوک مژگان جو ترے دل مین گڑی رہتی ہی
تم تو آئے مگر اسکا ہو کہو کیا موقع　بے محل در پہ سواری جو کھڑی رہتی ہی
ناوک یار مرے زخم سے نکلے کیونکر　مژدۂ یار کی پچھڑ جو جڑی رہتی ہی
کھیل جاتا ہون مین یون آج تو سر قاتل　جس طرح نرد کی چوسر مین اڑی رہتی ہی
زلف و کاکل کی محبت مین گرفتار ہون مین　پانون مین بیڑی تو ہاتھون مین کڑی رہتی ہی
نہین معلوم اسے منتظری ہی کس کی　روز اس کوٹھے پہ اک حور کھڑی رہتی ہی
نازکی پر بھی تھین چین نہین شوخی سے　آج کل ہاتھ مین پھولون کی چھڑی رہتی ہی

منتظر ہون سخن اک وعدہ فراموش کا مین
آنکھ دروازے سے ہر وقت لڑی رہتی ہی

پانون پہ سکے گرایا سر گرانی نے مجھے　پھر دکھایا زور اپنا ناتوانی نے مجھے
ہم ہوا شوق ہم آغوشی مین مین مثل کمان　پیر سے بدتر کیا تیری جوانی نے مجھے
کسقدر رہین نے مزے لوٹے ہین وصل یار مین　لطف کیا و کھلاتے ہین جوش جوانی نے مجھے

پہلے تو کچھ رکے تھے اور بھی اب کھنچ گئے
کھینچکر آنکھ جو دی تصویر مانی نے مجھے

بے تکلف ہو گیا پیکر مرا گل پیرہن
رنگ دکھلائے شراب ارغوانی نے مجھے

خوش رہا کرتا ہی اکثر غیر مین ضد سے مری
رنج بے پایان دیے ہین یار جانی نے مجھے

یاد وقا ہون کر ستم کیونکر تجھے سمجھاؤن مین
مار ڈالا یار تیری بدگمانی نے مجھے

جب غزل پڑھتا ہون کہتا ہی یہی مجھسے عدو
ای سخن پھونکا تری آتش زبانی نے مجھے

رکتی ہی تیغ حلق پہ تیرے شہید کے
دیتی ہی لطف نعرۂ ھل من مزید کے

امیدوار وصل نے دیکھین عقوبتین
وعدے سے تیرے ہم ہوے لائق وعید کے

یوسف سے بھی وقار مین ہمکو بڑھا دیا
آزاد کر دیا ہمین اسنے خرید کے

دنیا مین عیش کم ہی مصیبت زیادہ ہی
دس دن اگر ہین غم کے تو دو دن ہین عید کے

پوچھو نہ خط مین مجھسے حقیقت مزاج کی
اب حال ای صنم مرا قابل ہی دید کے

نظارۂ جمال سے جو کچھ گذر گیا
وہ ماجرا ہے دید ہی لائق شنید کے

ہی داستان عشق بھی حیرت فزاے خلق
آتے ہین سننے لوگ قریب و بعید کے

اس سادگی کا عشق مین خانہ خراب ہو
بیٹھے ہین انتظار مین خط کی رسید کے

چھوڑو نہ طوف کوچۂ دلدار ای سخن
فقرون مین آؤ تم نہ عمرو زید کے

بہار آئی ہی ساقی جام دے بھر کر گلابی سے
کہ ہو کچھ فائدہ ہمکو بھی تیری باریابی سے

نہ ملنا ہین کیا سبب ہوئی ہے کیونکر ہجر جانان مین
گذرتی ہے ہماری زندگی کس کس عذابی سے

ہوئی ہے جامہ زیبی ختم تم پر اس زمانے مین
عجب جوبن صنم ہے آج تو پوشاک آبی سے

اجازت دیجے آنے کی نہین اب صبر کی طاقت
بہت مدت ہوئی محروم ہین ہم باریابی سے

یہ کیا انداز ہے اب گالیان دیتے ہو لوگون کو
ہمین آیا حجاب اے جان تمھاری بیحجابی سے

ہزارون منتین کین ہاتھ جوڑے گالیان کھائین
لیے بوسے لب جانان کے لیکن اس خرابی سے

غضب ہین اپنے جامے سے جو ہو جاتے ہین وہ باہر
مزا ملتا ہے مجکو انکی ایسی بیحجابی سے

ہوسے باہم الگ لیٹے رہے بگڑے رہے پہرون
ہماری بات تو آئی مگر کس کس خرابی سے

ہماری وہ شکل ہے وصل مین جیسے کوئی بچھڑا
کہ مر جائے نہ ہر گز ہاتھ [illegible]

رقیبی نظر آیا تری الفت مین مرجانا
[illegible] جیب کیا ہمنے ترے رو سے کتابی سے

طریق صوفیہ مین رند مشرب ہے سخن میرا
رہی نفرت ہمیشہ فرقہ مرتد وہابی سے

حیلہ و مکر و ستم عشوہ و فن دیکھ چکے
خوب ہم آپکے اے مشفق من دیکھ چکے

بیکسی مین نہ ملا کوئی بھی غمخوار ہمین
انس و ہمدردی یاران وطن دیکھ چکے

ایک بھی دور ترا اپنے موافق نہ ہوا
گردشین تیری بھی اے چرخ کہن دیکھ چکے

جسکے مشتاق تھے وہ بات نہ پائی ہمنے
بارہا ہم ترا بے ساختہ پن دیکھ چکے

عشق مین شکوہ بیداد صنم کیا معنے
دیکھنا تھا جو ہمین رنج و محن دیکھ چکے

کبھی پہلو نہ بندھا یار کا مضمون کمر

خوب ہم اسکو دم فکر سخن دیکھ چلے

گھر اپنے آج تو جانے کی تمنے خوب کہی
ہمارے پاس نہ آنے کی تمنے خوب کہی

یہ مال مفت ہی شاید تمہاری نظرون مین
ہمارے دل کے چرانے کی تمنے خوب کہی

یہی حیا ہی تو ایسی حیا کا کیا کہنا
عدو کو آنکھ دکھانے کی تمنے خوب کہی

کہین لگے نہ تو کچھ خیر ہی تمہین صاحب
یہ ہمسے روٹھ کے جانے کی تمنے خوب کہی

کھلا کہ ہم بھی ہین کچھ اور نہین تو کچھ بھی نہین
قسم ہماری نہ کھانے کی تمنے خوب کہی

خبر بھی ہی مرے پہلو مین اب کہان ہی دل
کسی سے دل کے لگانے کی تمنے خوب کہی

عدو کو بزم مین جا کر بٹھاؤن مین کیونکر
یہ بار رشک اٹھانے کی تمنے خوب کہی

سبک نہین ہون گرانبار ہون مین حسرت سے
مجھے نظر سے گرانے کی تمنے خوب کہی

چراغ پردۂ فانوس ہی کہ دشمن ہی
یہ داغ دل کے چھپانے کی تمنے خوب کہی

ہوئین جو غیر سے باتین وہ سب سنین ہمنے
ہمارے ہوش مین آنے کی تمنے خوب کہی

کہان کی نیند تصور بھی یان نہین آسکا
ہمارے خواب مین آنے کی تمنے خوب کہی

بیان تو اسکے ہین مشتاق کون سوتا ہی
شب وصال جگانے کی تمنے خوب کہی

عجب مذاق طبیعت خدا نے بخشا ہی
سخن غزل تو یہ گانے کی تمنے خوب کہی

وصل کا اقرار ہی رہ جاؤ بھی
وعدون سے اپنے کبھی شرماؤ بھی

کیون ہمین ترساؤ بھی رلواؤ بھی
جانے دو شکوون کو بس اب آؤ بھی

بوسون کے دینے مین تردد ہوا
لے چکے تم دل کو میرے لاؤ بھی

ہم تو نہالین عرق شرم سے
گالیون کا مینہ کہین برساؤ بھی

تمنے مرے دل کو چھپایا کہان
ہو چکی بس دل لگی بتلاؤ بھی

وا ورا ٹھہری کوئی پٹہ خیال
خیر غزل ہی سہی کچھ گاؤ بھی

پاس وفا آپ نے اچھا کیا
دیکھ چکے خوب اجی جاؤ بھی

روٹھ کے جاتے ہو سخن یار سے
تمکو مرے سر کی قسم آؤ بھی

مرنے پہ کوئی کیا خبر وصل یار دے
اجڑے ہوے چمن مین یہ گل کیا بہار دے

عاشق کو ہر طرح کا جو کل اختیار دے
معشوق اس مزاج کا پروردگار دے

دل تو جلا یا گھر بھی جلا دے رقیب کا
کچھ نفع بھی تو اے نفس شعلہ بار دے

اے سوز عشق کام کیے جا کمی نہ کر
اچھی طرح سے داغ کو دل کے ابھار دے

انداز کچھ تو جور کا اسکے ادڑا کبھی
کچھ بھی تو لطف اے ستم روزگار دے

مجبور کی بھی داد کو غافل پہونچ ضرور
تجھکو خدا جہان مین اگر اختیار دے

دیوانون سے بھی حضرت ناصح الجھ پڑے
عقل سلیم آپ کو پروردگار دے

کل شب کہان گزاری یہی پوچھتا ہون مین
کچھ تو جواب مجکو مرے شرمسار دے

بے فائدہ ملال ہے انسان کو چاہیے
راحت ہو یا کہ رنج خوشی سے گزار دے

وعدہ ہی کرکے ہاے نہ تسکین دو مجھے
یہ بھی دعا کرو کہ خدا اعتبار دے

وصل اس پری کا مجکو ہو نا دم رقیب ہو — قسمت کی بات ہی جسے پروردگار دے
کہتا نہین مین لذت آزار یار کو — جان اپنی تا نہ بوالہوس بدشعار دے

نشتر رقیب کا وہ مرے پاس ہی سخن
جن جی چڑھا ہوا ہو تو اُسکو اُتار دے

مرا محبوب دل وہ شاہ دین ہی — کہ جسکا فرش رہ عرش برین ہی
کوئی مونس نہین اس بیکسی مین — خیال یار لیکن ہمنشین ہی
شب فرقت مین نالون سے ہمارے — پریشان زاہد خلوت نشین ہی
خرام یار کا ہو وصف جس مین — زمین اُس شعر کی عرش برین ہی
ہجوم مور کا خط پر گمان ہی — دہان یار مین کیا انگبین ہی
کسی صورت نہین تسکین ہمدم — دل نالان بہت اندوہگین ہی
جہان مین حسن یوسف کی ہی شہرت — مگر میرا صنم اُس سے حسین ہی

نہین معلوم کس جا ہی وہ وحشی
سخن کی کچھ خبر مطلق نہین ہی

حال پر میرے کرم او بت کافر ہو جای — نگہ لطف سو عاشق مضطر ہو جاے
آرزو وصل مین ہی نشہ صہبا کی مجھے — میرے حق مین لب ساقی لب ساغر ہو جاے
شب ہجران کو مین اک چشم تغافل سمجھون — وصل جانان کا اگر روز مقرر ہو جای
حرمت بادہ کا ہی ذکر مری خاطر خواہ — کچھ بیان اور بھی واعظ سر منبر ہو جای

فرقت میں تو مدد جو کرے اے خیال یار
کیا دھجیاں اڑاؤں میں شبہائے تار کی

خالی رہے کبھی نہ تصور سے اسکے دل
آئینہ کیا وہ جسمیں نہ صورت ہو یار کی

کچھ ہی تو آگے وعدے سے ہو ورنہ اے سخن
امید کس کو زندگی مستعار کی

یہ بحث رہنے دے اے یار آج تو باقی
کہ مجھکو تیری وفا میں ہے گفتگو باقی

بلا سے ایک مرا دل رہا رہا نہ رہا
خدنگ یار کی رہ جائے آرزو باقی

قدیم تو ہی سوا تیرے جو ہے حادث ہے
فنا ہے سب کو خدایا اگر ہے تو باقی

کیا ہے ذبح تو اچھی طرح سے او قاتل
نہ تیغ اٹھا کہ ابھی ہے رگ گلو باقی

شراب میکشو اتنی پیو کہ تھک جاؤ
نہ رہنے پائے کوئی خم کوئی سبو باقی

وصال عاشق ناکام ہے ہزار افسوس
کہ جسکی رہ گئی کچھ دل میں آرزو باقی

ابھی سے تیری طبیعت بدل گئی گلرو
رہی نہ تجھ میں محبت کی کچھ بھی بو باقی

مثال کوہکن و قیس حشر تک اے دل
رہیگا قصۂ غم میرا کو بکو باقی

اڑاؤ دھجیاں دست جنون گریبان کی
رہے نہ کوئی جگہ قابل رفو باقی

بوقت مرگ الٰہی یہ ہے دعا تجھسے
کہ حشر میں بھی رہے میری آبرو باقی

امید وصل کے جھگڑے جو تھے تمام ہوئے
بس ایک اور ہے مرنے کی آرزو باقی

فراق یار میں کیا کھا کے اب جئینگے سخن
دل و جگر میں تو مطلق نہیں لہو باقی

یہان آج اپنے گھر وہ جان جان ہونے کو ہی
کلبۂ احزان مرا رشک جنان ہونے کو ہی

نالۂ دل ہجر مین آتش فشان ہونے کو ہی
پھر تہ و بالا زمین و آسمان ہونے کو ہی

وہ چلے جاتے ہین صبح وصل کیا سامان کرون
رنج فرقت انکا دل مین میہمان ہونے کو ہی

جلد فرصت دو کہ تاب جور اب مطلق نہین
ہو چکے وہ بھی جو کچھ ای آسمان ہونے کو ہی

صبح جائیگا وہ گل باد بہاری کی طرح
پھر بہار گلشن عشرت خزان ہونے کو ہی

اب کوئی اخفاے راز عشق کی صورت نہین
اسقدر چپ ہون کہ خاموشی بیان ہونے کو ہی

وصل کا وعدہ تو کرتے ہو مگر یہ تو بتاو
قبر مین یا حشر مین آخر کہان ہونے کو ہی

اضطراب دل سے پہونچی ہی یہ اب حالت مری
کوئی دن مین غیر میرا رازدان ہونے کو ہی

بدگمان تھا مین تو مجھسے بڑھ گئے وہ پائے گئے
انکا دربان میرے گھر کا پاسبان ہونے کو ہی

صبح وصل اسکی مجھے صبح قیامت ہوگئی
جب کہا اسنے کہ جاتے ہین اذان ہونے کو ہی

دوست کہتے تھے صفائی یار سے ہو جائیگی
اب یہ سنتے ہین کہ دشمن درمیان ہونے کو ہی

سخت جان مین ہون تو وہ نازک بہت ہین دیکھیے
آج میرا اور انکا امتحان ہونے کو ہی

ہاے الفت کا برا ہو وہ تو دشمن ہی مرا
مین سمجھتا ہون کہ مجھپر مہربان ہونے کو ہی

بڑھ گیا زندان مین ذوق وحشت پیمائی سخن
مجھسے پہلے اب مرا سایہ روان ہونے کو ہی

وہ دیکھ لین چمن دل ابھی پری ہو جاے
نہال عشق کی ہر شاخ پھر ہری ہو جاے

وہ اسکی آنکھ کہ جادو سکھاے آہو کو
نگاہ وہ کہ خجل جس سے سامری ہو جاے

گہر کو جو ہم تابِ لب سمجھ کے لائین اگر
تو سامنے ترے دانتون کے کنکری ہو جاے

دکھاؤن سینہ پہ داغ تو ابھی سب کو
گمان مطلع خورشید خاوری ہو جاے

کہونگا داور روز جزا سے محشر مین
کہ میرے خون سے ستمگر مرا بری ہو جاے

ستم شعار سپر پوش سے بوالہوس کو مدام
یہ فکر ہے کہ کسی طرح جان بری ہو جاے

تمھاری بزم مین مجکو نہ کوئی دیکھ سکے
غم فراق مین اس درجہ لاغری ہو جاے

مجھے تو خوف ہے اب بدمزاجیون سے تری
کہ سہم کر مری صورت نہ دوسری ہو جاے

یہ میری خوبیِ قسمت کہ وصل مین بھی مجھے
غبار دل ترا سدِّ سکندری ہو جاے

نچوڑو بال نہا کر جو خاک پر میری
تو کشت زارِ تمنا ابھی ہری ہو جاے

بچا لے جاؤ دم نزع یون تجاہل سے
اِدھر تو آؤ کہ دیدار آخری ہو جاے

خیال زلف صنم مین سخن نہ رو اتنا
کہین نہ ابر کو دعواے ہمسری ہو جاے

مجمع ہے کسقدر پس دیوار دیکھیے
سب آ چکے ہین طالب دیدار دیکھیے

ہر دم نظر نہ ڈالیے دل پر ہمارے آپ
یہ چیز وہ نہین جسے ہر بار دیکھیے

روز فراق تو کسی صورت گذر گیا
کٹتی ہے ہاے کیونکہ شب تار دیکھیے

اُنکا ہوا ہے دل مرا لفظون مین آگی
اسکو نہ چھوڑیے گا خبردار دیکھیے

باد صبا ہے اور نہ پتا نامہ بر کا ہے
گھر مین پڑے ہوے در و دیوار دیکھیے

دینے پڑینگے آپ کو بوسے ابھی ابھی
ہوتے ہین آپ دل کے خریدار دیکھیے

ذوق ستم ہین لب پہ مرے ہی ہی سخن
یارب وہ دینگے کب مجھے آزار دیکھیے

بدنام اُسے اور مجھے دیوانہ کرینگے | یہ دیدۂ دل دیکھیے کیا کیا نہ کرینگے

بیمار محبت ہون مجھے آکے مسیحا | اچھا جو کرینگے تو کچھ اچھا نہ کرینگے

تم کون مری حالت دل پوچھنے والے | اظہار کرینگے اُسسے ہم یا نہ کرینگے

منت کش دلدار جفا کار رہین کیون | ہم ایک حسین روز بلا یا نہ کرینگے

بیٹھے ہین وہی گھر کا لکھانے کو قبالہ | جو کہتے تھے ہم گھر ترے آیا نہ کرینگے

ہونے دو فلک ہی جو مراد شمن ارمان | ہم اُس سے کبھی کوئی تمنا نہ کرینگے

یون کرتے ہین اقرار وہ وعدے کی وفا کا | معلوم یہ ہوتا ہی کہ گویا نہ کرینگے

مرجائینگے جاتے ہی ہم اُنکے سحر وصل | ایذائے شب ہجران کی گوارا نہ کرینگے

عادت ہی ہمین ضبط کی سچ جان لے ظالم | کچھ ہو تری بیداد کا شکوہ نہ کرینگے

آئینگے عیادت کو تو بولینگے نہ مجھسے | سُنتے ہین وہ تقلید مسیحا نہ کرینگے

قابو مین ابھی تک تو ہی میرا دل ناداں | چھیڑینگے مجھے آپ تو اچھا نہ کرینگے

کرینگے اشارون مین مرے قتل کا ایما | کیا راز عدو ہی کہ وہ افشا نہ کرینگے

کچھ حشر ہی موقوف نہین چال پہ اُنکی | ہی کون سا فتنہ کہ وہ برپا نہ کرینگے

اُس لف مسلسل کے تصور مین اُلجھ کر | ہم گھر ہی مین زندان کا تماشا نہ کرینگے

مطلب وہ سخن پوچھتے ہین جان کے ہمسے

## ہم بھی کبھی اظہار تمنا نہ کرینگے

غم نہو ہمین سحر اس دل کا بھی غم چاہیے
غم سے ایسے دل کے ہردم چشم پُر نم چاہیے

مرہم کافور کی حاجت نہین ہے چارہ گر
زخم دل پر اسکے عکس رخ کا مرہم چاہیے

کارخانے مین جہان کے عیش سے غم ہے فزون
ایک دن ہو عید تو دس دن محرم چاہیے

غیر سے بند قبا کیونکر کھلین اس حور کے
انگلے وا کرنے کو ہمدم کوئی محرم چاہیے

ناوک دلدوز اس کم کم خلش سے فائدہ
ہر گھڑی دل مین مرے بسمل کا عالم چاہیے

دیکھتے ہی دیکھتے کیا ہاتھ سے جاتا رہا
اب تجھے اے چشم گریان دل کا ماتم چاہیے

غم کو مونس کر لیا ہے ہمنے فراق یار مین
عالم تنہائی مین کوئی تو ہمدم چاہیے

فکر ایذا کیون ہو کچھ تو غم الفت نہین
غم بہت ہونگے سلامت آپکا دم چاہیے

ہے عبث ذکر غم ہجران سحر جانے بھی دو
کوئی دم تو وصل مین اخلاص باہم چاہیے

دیکھا جو اُسے شان خدائی نظر آئی
قطرے مین بھی دریا کی سمائی نظر آئی

اسمین تو دل و جان کی صفائی نظر آئی
بجلی کی طرح جب وہ کلائی نظر آئی

ناصح تری اک بات لگی دل کو نہ میرے
جو کچھ کہا سب ہرزہ درائی نظر آئی

جمتی ہی نہین پھسلی ہی جاتی ہین نگاہین
یہ جسم پہ اُس گل کے صفائی نظر آئی

گھر اسکے ہر اک سے وہ مجھے پوچھتے ہین اب
کچھ تو مرے نالون کی رسائی نظر آئی

اُس بت کو بھی دعوی ہوا یکتائی کا اپنی
اللہ تری شان خدائی نظر آئی

لے لین وہین بس پنجۂ مژگان نے بلائین
چلمن سے جو اس گل کی کلائی نظر آئی

مر کر بھی تو صیاد کے پھندے سے نہ چھوٹے
ہمکو نہ کسی شکل رہائی نظر آئی

دعوی ہوا لو انکو بھی اب دل پہ ہمارے
جو چیز تھی اپنی وہ پرائی نظر آئی

گریہ سے مرے ہجر مین تھا عالم دریا
ٹاپو کوئی دیکھا نہ ترائی نظر آئی

کیا سوزش دل ہے شب ہجران مرے منہ سے
جو آہ کہ نکلی وہ ہوائی نظر آئی

یون تو کبھی خاطر سے غبار انکی نہ نکلا
جب خاک ہوے ہم تو صفائی نظر آئی

دیکھا تو سراپا تھا وہ اک نور کا عالم
پنجہ مجھے سوجھا نہ کلائی نظر آئی

ذرہ بھی تو خالی نہین قدرت سے خدا کی
ہر شی مین سخن اسکی خدائی نظر آئی

سحر مین نام خدا آپ بھی مشتاق ہوے
چشم جادو سے صنم شہرۂ آفاق ہوے

افعی زلف نے تو مار ہی رکھا تھا مگر
بوسہ ہاے لب جانان مجھے تریاق ہوے

پھول پھینکے تھے سحر جو گل بازی مین
گل وہ سب آپکے داغ دل عشاق ہوے

راز الفت نہ چھپا اشک نگاہون سے گرے
طفل ابتر تھے بہت خوب ہوا عاق ہوے

منہ لپیٹے ہوے بیہوش پڑے تھے ہم تو
لایا خط یار کا قاصد تو ذرا چاق ہوے

کیا سمجھتے تھے ملاقات سے صدمہ ہوگا
سادگی تھی کہ جو ہم آپ کے مشتاق ہوے

حشر تک وعدۂ دیدار پہ کیا صبر کرون
مجھپہ دو روز گذرنے بھی یہان شاق ہوے

جن پہ تحریر تھا سب حال پریشانی دل
کیا پریشان ہمارے وہ سب اوراق ہوے

آتش عشق نے بے طور گُھلایا تمکو
چند روزون مین سخن سوکھ کے تم قاق ہوے

مین نے وفا کی اُس سے تقصیر ہی تو یہ ہی
چھوڑی جفا نہ اُسنے تعزیر ہی تو یہ ہی

اُسکو خیال میرا کچھ بھی ہوا نہ اب تک
نالون کی میرے ہمدم تاثیر ہی تو یہ ہی

ابرو ہلا کے اُسنے بسمل ہوے یہان ہم
بہر سند اے عاشق شمشیر ہی تو یہ ہی

دیتا ہی گالیان وہ ہر وقت بے سبب بھی
عاشق کی اُسکے یارو توقیر ہی تو یہ ہی

رہتا ہی یان تصور ہر وقت اُسکا دل مین
آئینہ کے مقابل تصویر ہی تو یہ ہی

اُٹھے ہی تیر سے دیگی مشکل ہماری آسان
اب موت مین ستمگر تاخیر ہی تو یہ ہی

بالون نے اُسکی مجھکو شیدا اپنا لیا ہی
جادو کو کون کہیو گر تقصیر ہی تو یہ ہی

بجلی کے کوندنے سے منھ کو آگیا کلیجہ
اب میرے آشیان مین تنویر ہی تو یہ ہی

سچ ہوا ہے گل کا پابند دل ہے اپنا
جوش جنون مین میرے زنجیر ہی تو یہ ہی

مشتاق ہو تو یارو دیوان ہمارا دیکھو
مصحف کی اُسکے رخ کے تفسیر ہی تو یہ ہی

مین ہون مریض اُلفت کھاؤنگا زہر تم پہ
آزار کے مناسب تدبیر ہی تو یہ ہی

دنیا کے یہ تماشے سب خاک مین ملینگے
اس خواب کی ہمارے تعبیر ہی تو یہ ہی

اُسپر فدا رہے ہم قسمت سخن تو دیکھو
اُسنے کبھی نہ پوچھا تقدیر ہی تو یہ ہی

رند میکش نشہ مین کرنے لگے غل چیخ اُٹھے
میکدے مین سنتے ہی شیشون کی قلقل پیچ آگئے

باغبان بھی ہوکے خوش کرنے لگے غل چیخ اٹھے
آتش گل اسقدر بھڑکی کہ بلبل چیخ اٹھے

جور گلچین و خزان بیدادیِ صیاد سے
باغبان بھی ہوگیا بے چین بلبل چیخ اٹھے

انکی محفل مین خدا جانے ہمین کیا ہوگیا
بیٹھے وہ چپکے مگر ہم بے تامل چیخ اٹھے

روز عاشورہ تھا جوشِ گریہ بے اختیار
کربلا مین دیکھکر ہم شکل دُلدُل چیخ اٹھے

ہم پہ تھا انکو گمان غیر لیکن بزم مین
عارفانہ کرکے وہ ہمسے تجاہل چیخ اٹھے

خیر باشد کیا ہوا کیون اسقدر ڈرنے لگے
ڈالکر تم دوش پہ اپنے ہی کاکل چیخ اٹھے

دیکھکر گر چشمِ مستِ ساقیِ توبہ شکن
زاہد اُف کرکے تو بھی بے تامل چیخ اٹھے

اسکو خوفِ اقربا ہے صبر یان مطلق نہین
جب ذرا اسکو ہوا ہمسے تغافل چیخ اٹھے

زورِ الفت چھپ سکا اسکا نہ ہمسے بزم مین
آہ و نالہ کرکے ہمتو بے تامل چیخ اٹھے

کیا غزل لکھی سخن تونے کہ سب اہلِ کمال
بزم مین تعریف کرکے بے تامل چیخ اٹھے

ہے ظلمتِ زیبا سے خجل نورِ سحر بھی
شرمندہ ہین عارض سے ترے شمس و قمر بھی

غیر آتے ہین ساتھ انکے ہے وہ رشکِ قمر بھی
اے دل تجھے اس فتنہ و شر کی ہے خبر بھی

ہوجاتی ابھی تک تو مجھے غیر سے فرصت
ہوتی نظرِ لطف و عنایت جو ادھر بھی

باقی ہون فقط مین تہی بزم مین ساقی
قربان ان آنکھون کے کوئی جام ادھر بھی

دیتا ہے شبِ وصل اذان یا خبرِ مرگ
دشمن ہے رقیبون کی طرح مرغِ سحر بھی

قابو مین نہین آئے ہوا ابتک مرے لیکن
لب خشک ابھی سے ہین پسینے مین ہو تر بھی

وہ ضعفِ تپِ غم ہی کہ دل بیٹھ گیا ہی
رک رک کے اب اُٹھتا ہی مرا درد جگر بھی

یان وضع کا ہی پاس نہ غیرت عزیزان
مشکل ہی یہ کیسی کہ ادھر بھی ہی ادھر بھی

کہ غیر کی جانب ہی کبھی میری طرف ہی
وہ شوخ ستمگار ادھر بھی ہی ادھر بھی

بتخانہ و کعبہ کی حقیقت نہ کھلی کچھ
بے فائدہ دل میرا ادھر بھی ہی ادھر بھی

جو کام کسی سے بھی نہو اس سے وہ ہو جائے
واللہ عجب چیز ہی دنیا مین بشر بھی

کیا اسکے سوا وصف بیان کیجے بتون کا
معدوم دہن ہی تو ہی مفقود کمر بھی

صیاد تو کیون دربی ایذا ہی قفس مین
حاضر ہین مرے کہین جلدی سے کتر بھی

تو سمجھیگا اس بے جگری کو بھی مری چال
صدقے ترے قدمون پہ اگر ہو مرا سر بھی

صیاد نے گلزار کی رونق ہی اڑا دی
بلبل کا چمن مین نظر آتا نہین پر بھی

کاوش پہ بہت آج ہی مژگان کا تصور
دیکھو تو ہی آنسو مین مرے لخت جگر بھی

حد سے نہ سوا بال [illegible] شوق
لائق نہین اس بوجھ اٹھانے کے کمر بھی

اندازِ شبِ فرقت کی سخن پوچھ نہ مجھسے
روتے ہین مرے حال پہ مرغان سحر بھی

او بد لحاظ کچھ تجھے شرم و حیا بھی ہی
شکوہ بھی ہی رقیب کا ہمسے گلا بھی ہی

بدعہد بد مزاج ہی وہ بے وفا بھی ہی
اس پر ستم تو یہ ہی کہ زود آشنا بھی ہی

دریا بھی ہی گھٹا بھی ہی وہ دلربا بھی ہی
لا ساقیا شراب کہ ٹھنڈی ہوا بھی ہی

ہی شرم انکی باعثِ گستاخیِ عدو
ہمدم یہی غضب ہی کہ انکو حیا بھی ہی

جاتے ہین اب تو آپ اسے لیتے جائیے
ہمراہ آپ کے یہ دل مبتلا بھی ہے

احباب چارہ ساز دل دردمند ہین
ان آشناؤن مین کوئی درد آشنا بھی ہے

ذکر اپنا اے غیر مرے سامنے ہی کیون
یہ تو بتائیے کوئی میری خطا بھی ہے

اتنا کہینگے غصہ تو ہی انکا بے طرح
لیکن پھر اسکے ساتھ ہی لطف و عطا بھی ہے

فرماتے ہین وہ حالت دل کے بیان پر
ہان کہیے آپ ہمنے کچھ اسکو سنا بھی ہے

یہ تو بتا او رشک مسیحا ذرا ہمین
تم پر جو مر گئے کوئی انمین جیا بھی ہے

دل لیکے ناحق آپ نے برباد کردیا
آخر بتائیے تو کچھ اسکا پتا بھی ہے

جس مہروش سے ہمکو تعلق ہوا سخن
وہ بدمزاج نام خدا بیوفا بھی ہے

ہر ہر نفس فراق مین روز شمار ہے
کس درجہ آہ طول شب انتظار ہے

نالہ ہے یا کہ آتش غم کا شرار ہے
ہے ابر یا کہ دیدۂ خونبار یار ہے

ہم منتظر ہین غیر کے پہلو مین یار ہے
جوبن پہ اپنے آج شب انتظار ہے

کیونکر درازی شب ہجران بیان کرون
اک طول شکل قصۂ گیسوے یار ہے

ساون برس کے بھادون کے دن بھی گذر گئے
لیکن ہنوز چشم مری اشکبار ہے

دشمن سے چاہتا ہون کہ مین راز دل کہون
اسدرجہ میرے قلب کو اب اضطرار ہے

کس طرح چارہ ساز مداوا کرے مرا
بیچارہ اپنے عجز سے خود شرمسار ہے

ڈر ہے کہ اسکو دیکھ کے تسکین ہو نہ جائے
اب تک تو میرے دل کو بہت اضطرار ہے

کیونکر نہ گرم آج ہو محفل رقیب کی
آتش فشان مرا نفس شعلہ بار ہی

کل کیا ہوا ہی فلک مجھے اسکی خبر نہین
نالون پہ آج تک تو مرا اختیار ہی

ہم اور روز حشر اٹھین خونچکان کفن
یہ بھی تو شانِ رحمت پروردگار ہی

جنبش سے تیری زلف کی بے منتِ صبا
ثابت ہوا کہ دل کوئی وان بیقرار ہی

دم دیکھے ہم تو موت کو بھی ٹال دین مگر
مشکل یہ ہی کہ یار تغافل شعار ہی

وہ لے رہا ہی مجھسے گنہ کا مرے حساب
میرے لیے تو آج ہی روز شمار ہی

پیری مین سرنگون ہین پشیمانیون سے ہم
بالشہ شباب کا اپنے خمار ہی

ذوق ستم مین دیکھ رہے ہین وہ میری راہ
مجھسے زیادہ انکو مرا انتظار ہی

مین انکے جھوٹے وعدون پہ حیرت سے ہون خموش
وہ جانتے ہین اسکو مرا اعتبار ہی

محتاج بعد مرگ نہین مین چراغ کا
داغ فراق یار ہی شمع مزار ہی

پایا جہان مین ہمنے کسی کو نہ لاجواب
طول امل مقابل گیسوے یار ہی

میری تو خاک مین یہ رسائی کہان مگر
دل مین تمھارے اور کسی کا غبار ہی

مرنے کے بعد بھی مری آنکھین کھلی رہین
بعد از قضا بھی ہاے ترا انتظار ہی

جاتی رہی ہی بات تھمیگا نہ مجھسے دل
آتے ہو آؤ ورنہ تمھین اختیار ہی

وان نامہ بر کو قتل کیا سنئے اے سخن
اور یان جواب خط کا تمھین انتظار ہی

حسن اور عشق کے جھگڑون سے فراغت ہو جائے
ہونا جو کچھ ہو وہ آج اے شب فرقت ہو جائے

راہ الفت مین میسر جو شہادت ہو جاے
میرا مقتل ہی مجھے گلشن جنت ہو جاے

سوز الفت کی جہان مین مرے شہرت ہو جاے
داغ دل غیرت خورشید قیامت ہو جاے

شکل سے میری بلا سے اسے نفرت ہو جاے
اسکو دیکھون مگر ایسی کوئی صورت ہو جاے

موت کیون چاہون کہ ایذا ہی بہت مجکو عزیز
اسکی فرقت مین کہین مرگ نہ راحت ہو جاے

صدقے اس طرز حیا پر کہ وہ فرماتے ہین
جو بُری نظرون سے دیکھے ہمین غارت ہو جاے

کم جہنم سے بھلا کیونکہ نہ سمجھون اسکو
غیر کے حق مین جو کوچہ ترا جنت ہو جاے

طمع و حرص نہین جاہ و حشم کی مجھکو
اسقدر چاہتا ہون رفع ضرورت ہو جاے

دل یہ کہتا ہی کہ الفت کے مصائب جھیلو
مین یہ کہتا ہون کہ مرجاؤن تو راحت ہو جاے

جان سینے سے دم نزع نکلتی ہی نہین
تم اگر چاہو تو اس سے بھی فراغت ہو جاے

غیر کی شکل سے ایسا ہی تنفر اب تو
گھر کے باہر جو نکل جاؤن تو وحشت ہو جاے

بیعت حسن کرین عاشق و معشوق بہم
حضرت عشق کی ظاہر جو کرامت ہو جاے

جوہر تیغ اسمین عجب لطف سے پوشیدہ ہین
آئنہ دل کا مرے دیکھو تو حیرت ہو جاے

رشک یہ بھی تو اجازت نہین دیتا مجکو
غیر سے میرے لیے اسکو عداوت ہو جاے

خود گلا کاٹ کے مرجاؤن وہ جانباز ہون مین
مانع قتل جو قاتل کی نزاکت ہو جاے

اُسے بدخو کا ستم بھی ہی کرم میرے لیے
کاش یون بھی ہو کہ مجھسے اسے نفرت ہو جاے

ہاے تم دور کھڑے ہو کے تماشا دیکھو
اور پامال عدو یون مری تربت ہو جاے

غیر منھ دیکھ کے رہجاے وہ سیکھو انداز
یون مجھے چاہو کہ دشمن کو بھی حیرت ہو جاے

شکوۂ جور بتان یون نہ سخن اب کیجے
ابھی سن پائین اگر وہ تو قیامت ہو جاے

آسے ہم دے کے دل کیون راہی ملک عدم ہوتے
نہ دیتے دل تو دل ہوتا جو دل ہوتا تو ہم ہوتے

عدو کی فتنہ پردازی نہ پہونچاتی ضرر کچھ بھی
کسی صورت سے دنیا مین اگر ہم تم بہم ہوتے

حسینون کی نظر خاصیت اکسیر رکھتی ہے
کسی کی آنکھ پہ چڑھتے تو ہم بھی اک رقم ہوتے

خدا سے مانگتا گر مین دعا اس بت کے ملنے کی
تو دونون ہاتھ میرے حکم سے اسکے قلم ہوتے

شہید ناز قاتل ہو کے کھوتے آبرو اپنی
غضب ہوتا جو ہم بسمل تہ تیغ دو دم ہوتے

شب وصل اس پری سے اور اگر ہمسے بگڑ جاتی
بلا سے جان عاشق گیسوے پرپیچ و خم ہوتے

خیال بیوفائی جب کبھی اس بت کو آجاتا
تو بوسے اسکے میرے دشمنون کے حق مین سم ہوتے

اٹھاتے کس طرح ایذا و سختی قید ہستی مین
اگر زنجیر زلف یار سے آزاد ہم ہوتے

جو ہوتی ہم پہ کچھ چشم عنایت تیری مژگان کی
تپش سے طائر دل کی پریشان یون نہ ہم ہوتے

بچا سکتے جو ہم باد خزان رشک دشمن سے
ہمارے داغ دل رشک گل باغ ارم ہوتے

اگر تم خواب مین بھی آکے عہد وصل کر جاتے
تو پھر کیون اسقدر ہم مبتلاے رنج و غم ہوتے

میسر گر انھین ہوتی زیارت خوش نصیبی سے
ترے خنجر پہ قربان غزالان حرم ہوتے

خدا سے جب نہ تیرے ظلم کی فریاد کرتے ہم
کہ ہم بھی بے وفا تیری طرح سے اے صنم ہوتے

شکایت چھیڑ سے ہوتی جو وہ وعدہ پہ آجاتا
گلہ ہم اس سے یون کرتے کہ شکوے دمبدم ہوتے

غلط کہتے تھے پہلے ہم جو کہتے تھے کہ مر جائین
کہ مرجانے پہ بھی اسکے نہ ہرگز جور کم ہوتے

ہماری آرزو کہتی ہی یہ قاتل کے ابرو سے
کہ ہم ای کاش تیرے کشتۂ تیغ ستم ہوتے

یہ کیسا ظلم ہی منھ پر انھین کیونکر نہ لاتا ہین
مرے ارمان دل بھی کیا مرے سر کی قسم ہوتے

سخن پھر آج بھی کل کی طرح آتا وہ سمجھانے
تو مجھ آگین مرا اسرا اور ناصح کے قدم ہوتے

سب سمجھتا ہی جو کچھ سود و ضرر ہوتا ہی
لیکن اس عشق مین مجبور بشر ہوتا ہی

تیغ پر کون تری سینہ سپر ہوتا ہی
جان دیتے ہین وہی جنکو جگر ہوتا ہی

سُنکے فریاد مری کون خبر ہوتا ہی
ہوتے ہین سب اُسی جانب وہ جدھر ہوتا ہی

کسکو ہی میری طرح ضبط فغان اُلفت مین
کون یون کشتۂ شمشیر نظر ہوتا ہی

بزم دشمن نہ سہی ہی مگر اُس سے بد تر
ذکر غیرون کا جہان دو دو پہر ہوتا ہی

فصل گُل مین مرا صیاد کتر تا ہی وہی
سب مین شایستہ پرواز جو پر ہوتا ہی

بات کرنے مین جو وہ غیر سے رُک جاتے ہین
کچھ خیال اُنکو ہمارا ابھی مگر ہوتا ہی

صاف ہو قلب تو خود بینی و نخوت نہ رہے
ظاہر اس شیشے سے سب عیب و ہنر ہوتا ہی

آپ مجھسے کرین اُلفت تو تعجب کیا ہی
کہ بشر ہی سے تو مانوس بشر ہوتا ہی

قابلِ دید ہون مین اور مرے گھر کی رونق
آج مہمان وہ مرا رشک قمر ہوتا ہی

بھولے رہتا نہ کہین تم مرے چُپ رہنے پہ
ضبط مین عاشق صادق کے اثر ہوتا ہی

دیکھتے ہین چمن داغ محبت کی بہار
خوش ہین وہ جنکا مرے دل مین گذر ہوتا ہی

بزم دشمن مین مجھے دیکھ کے وہ کہتے ہین
خیر سے آپ کا اب یان بھی گذر ہوتا ہی

کل تو تا صبح شبِ ہجر تڑپتے گذری
آج پھر شام سے کچھ درد جگر ہوتا ہی

وہ پری آئنہ حسن ہی کس کا یارب
کہ اسے دیکھ کے حیران بشر ہوتا ہی

جس طرح جان تنِ عاشق سے نکل جاتی ہی
پار یون دل کے ترا تیر نظر ہوتا ہی

تم نہین جاتے ہو یان چھوڑ کے روتا مجھکو
آج رخصت مرے نالون سے اثر ہوتا ہی

شب کو روتا ہی فلک حال پہ میرے شبنم
صبح کو چاک گریبان سحر ہوتا ہی

شمع سان سوزنے کی ریشہ دوانی دل مین
دامن خشک مرا اشکون سے تر ہوتا ہی

وقت نظارہ نہین حسن تو اسے پردہ نشین
غل یہ کیون روز پسِ روزنِ در ہوتا ہی

ہاے اس دل کی جگہ پارۂ آہن نہ ہوا
ان بتون کا بھی تو پتھر کا جگر ہوتا ہی

ہی جو قسمت تو مرے سر سے گذر جائیگا
آب خنجر جو ترے تا بہ کمر ہوتا ہی

مین چلا کیا کہ مرے ساتھ بصد رنج سخن
یاس و حسرت کا بھی دنیا سے سفر ہوتا ہی

مہر اوجِ حسن اسکا چہرۂ پر نور ہی
لمعۂ طرف کلہ رشک شعاع طور ہی

چارہ گر سے ہو علاجِ عشق کیا مقدور ہی
اسکی فرقت مین ہر اک داغ کہن ناسور ہی

یہ گریبان شکل دامان بتِ مغرور ہی
ای جنون پھاڑے اسے تو تیرا کیا مقدور ہی

آشناے رمز دلبر ایک بھی انمین نہین
قیس دیوانہ ہوا ہی کوہکن مزدور ہی

ای سخن اقرب جو سمجھے ہین وہ ہین اس سے قریب
پاس جو اسکو نہ سمجھے وہ اسی سے دور ہی

دیکھیے عاشق کو اپنے کیا وہ دیتے ہین جواب
وعدۂ فردا کا اُنسے آج پھر مذکور ہی

ہم تو مرتے ہین ترے دیدار کی امید پر
خواہش جنت ہی ہمکو اور نہ شوق حور ہی

خون رلواتی ہی یاد چشم میگون ان دنون
اشک جو گرتا ہی آنکھون سے وہ انگور ہی

پہلے دلوادو خدا نسے رتبہ پیغمبری
امتحان صبر عاشق گر تمہین منظور ہی

جیتے جی سب کچھ ہی مرنے پر نہین کچھ اختیار
موت بھی کیا شی ہی جس سے ہر بشر مجبور ہی

جان دیتے تھے جو کل تیغ تبسم پر ترے
آج گریان انپہ چشم جوہر ساطور ہی

کون کہتا ہی خراب آباد اسکو اے سخن
حسرت وارمان سے اپنا ملک دل معمور ہی

ہاے تدبیر چلی کچھ بھی نہ غمخوارون کی
مفت مین جان گئی عشق کے بیمارون کی

ایک معشوق ہو خواہان تو کہون قیمت دل
دم تو گھبرا گیا کثرت سے خریدارون کی

اے پری رو ترے وحشی کے تڑپ جانے کو
کچھ بلندی ہی یہ زندان کی بھی دیوارون کی

ابرو یار کا رہتا ہی تصور ہر دم
زیست ہوتی ہی بسر چھاؤن مین تلوارون کی

تیرا بیمار محبت نہ بچیگا ہرگز
آرزو خاک مین ملجائیگی غمخوارون کی

اہل غفلت جو ہین عالم مین وہ ہین شیرین کام
زندگی تلخ ہی دنیا مین تو ہشیارون کی

غم نہین گردش افلاک سے مٹ جانیکا
بات رہ جاے اگر تیرے وفادارون کی

مثل گل یون تری فرقت مین نہ کھلاجاتے
ہم بلائین جو نہ لیتے ترے رخسارون کی

گرم صحبت ہین سخن بزم مین انکی دشمن
کون سنتا ہی وہان ہمسے دلافگارون کی

شعر برجستہ سُنے اُسنے زبانی میری
آگئی کام طبیعت کی روانی میری

مٹ گیا اُسنے مگر قدر نہ جانی میری
ہائے افسوس گئی مُفت جوانی میری

داستان لیلی و مجنون کی عبث سنتے ہو
سُن لو اک روز ذرا مجھسے کہانی میری

دل آشفتہ لیا میرا چلو خوب ہوا
آپ کے پاس نہ تھی کوئی نشانی میری

جیسی برسات مین پڑتی ہوئی دیکھی ہو پھوار
یون ہی تھی ہجر مین خونابہ فشانی میری

نالۂ گرم سے دل اُنکا ہلا دیتا ہون
رہتی ہی شعلہ صفت ریشہ دوانی میری

رشک دشمن بھی سہے مین نے تمھاری خاطر
بات اتنی سی مگر تمنے نہ مانی میری

داغ دیکر مجھے چھلون کے ستمگر بولا
لیجیے مانگتے تھے آپ نشانی میری

اُسنے جادو وہ کیا چشم سخنگو سے سخن
مل گئی خاک مین سب سحر بیانی میری

نہ ڈوبے مری بحر عصیان مین کشتی
کہ ہون مین تو اولاد مودود چشتی

بشر سے غرض ہی جہان مین ہمین تو
مکان ہو کوئی ہو گلی یا کہ خشتی

رضا ہو جو اُسکی ہمین ہی برابر
کہ دوزخ مین ہم جائین یا ہون بہشتی

نہ مانو نگا مین ایک بھی بات تیری
نکر ناصحا مجھسے اس درجہ زشتی

وہ دندان و لب ہین تمھارے پری رو
نثار اُنپہ کیجیے جواہر کی کشتی

چنان داده سوزے جان بد دشمن
کہ آخر دل دوستان ہم برشتی

بہ بندائے سخن فارسی قافیہ ہم

بھونری زبان چون غزل را نبشتی

## مخمسات

### مخمسہ بر غزل اوستادی جناب نواب نجم الدولہ دبیر الملک نواب اسد اللہ خان بہادر نظام جنگ غالب تخلص مرحوم

ہماری استراحت اے سخن اب عار بستر ہے | اسی باعث سے فرقت مین مجھے انکار بستر ہے
ابھی لیٹا ہون مین دیکھو یہ حال زار بستر ہے | تپش سے میری وقت کشمکش ہر تار بستر ہے

مرا سر رنج بالین ہے مرا تن بار بستر ہے

نہ تھی امید یہ تم سے کہ پاس آکر مرے بیٹھو | ہمارا جذب دل اے یار لایا کھینچکر تمکو
نہ ہے مقدور بیمار محبت حال تم پوچھو | خوشا اقبال رنجوری عیادت کو تم آئے ہو

فروغ شمع بالین طالع بیدار بستر ہے

بیان کیا کیجیے کیفیت ایام تنہائی | کہ شب ہو یا سحر ہر وقت ہے ہنگام تنہائی
سحر کو ہے جو طوفان بلا آلام تنہائی | یہ طوفان گاہ جوش اضطراب شام تنہائی

شعاع آفتاب صبح محشر تار بستر ہے

گیا جب سے نہ دیکھی شکل پھر اس یار خود بین کی | نہ نکلی آرزو اپنے دل شیدا غمگین کی
مگر با اینہمہ ابتک تو کچھ صورت ہے تسکین کی | ابھی آتی ہے بو بالین سے اسکی زلف مشکین کی

ہماری دید کو خواب زلیخا عار بستر ہے

وفور ضعف سے اب عشق مین یہ حالت تن ہے | کہ اٹھکر جس جگہ بیٹھے وہی گویا کہ مسکن ہے

ہمدم ہین ہمارے انکا بھی ابتک لٹکپن ہی | سر شک سر بصحرا دادہ نور العین دامن ہی

دل بیدست و پا افتادہ برخوردار بستر ہی

نہ پوچھو حال میرا عشق کے آزار مین غالب | تڑپتا ہون اکیلا فرقت دلدار مین غالب
قلق ہوتا ہی دل پر درد کے اظہار مین غالب | کہون کیا دل کی کیا حالت ہی ہجر یار مین غالب

کہ بیتابی سے ہر اک تار بستر خار بستر ہی

ایضاً

آپ وہ شرماگئے ہم شرماگئین کیا | اس ستم سے دوستو گھبرا گئین کیا
ایسے دم مین آنکے ہم آجائین کیا | جور سے باز آئے پر باز آئین کیا

کہتے ہین ہم تجکو منہ دکھلائین کیا

مہربان تم ہوگے یا نامہربان | آؤگے یا ہمکو بلواؤگے وان
کس لیے ہو ہمکو فکر اے جان جان | رات دن گردش مین ہین ہفت آسمان

ہو رہیگا کچھ نہ کچھ گھبرائین کیا

کہتے ہو کس منہ سے تم یان روز آؤ | تمکو کچھ ہمسے تعلق ہی بتاؤ
تم بگڑ جاؤ تو ہی یہ بھی بتاؤ | لاگ ہو تو اسکو ہم سمجھین لگاؤ

جب نہو کچھ بھی تو دھوکا کھائین کیا

رشک سے اب کوئی مرہی کیون نہ جاے | جان جاتے بال و پر ہی کیون نہ جاے
آئے آفت اور سر ہی کیون نہ جاے | موج خون سر سے گذر ہی کیون نہ جاے

آستانِ یار سے اُٹھ جائیں کیا

ہین سخن ور بھی جہان مین ایک شئ
جو صریر کلک کو کہتے ہین نَے
شاعری کا جو نہ سمجھین رمز و رے
پوچھتے ہین وہ کہ غالب کون ہی
کوئی بتلاؤ کہ ہم بتلائین کیا

## ایضاً

وصل ہی ہجر مین واصل بخدا ہوجانا
مرگ ہی دام محبّت سے رہا ہوجانا
عید عاشق کو ہی دلبر پہ فدا ہوجانا
عشرت قطرہ ہی دریا مین فنا ہوجانا
درد کا حد سے گذرنا ہی دوا ہوجانا

کل تجھے وصل پہ آمادہ کیا ای خوش قد
اُٹھ گیا پاس سے تو سُنکے عدو کی آمد
شکوۂ غیر کرون کیا مری تقدیر تھی بد
تجھسے قسمت مین مری صورتِ قفلِ ابجد
تھا لکھا بات کے بنتے ہی جُدا ہوجانا

عیش میرا ہی تپِ غم سے نہوتا اچھّا
لخت دل نُقل ہی اور خون جگر ہی صہبا
فصل گُل ہی مرے ہر داغ کا ہوجانا ہرا
ہی مجھے ابر بہاری کا برس کر کھُلنا
روتے روتے غم فرقت مین فنا ہوجانا

صاف ہو قلب تو ہوجا کے جہان مین اکمل
باغ فردوس نظر آئے تجھے ہر جنگل
غور کر دل مین ذرا قدرت خلاق ازل
تا کہ تجھپر کھلے اعجاز ہوائے صیقل
دیکھ برسات مین سبز آئنہ کا ہوجانا

رازِ الفت نہ چھپا ہو گئے آخر بدنام
سوچنا تھا ہمیں آغاز سے پہلے انجام
یاس دیکھو کہ کہے غیر سے اپنے آلام
دل ہوا کشمکش چارۂ زحمت مین تمام
مٹ گیا گھسنے مین اس عقدہ کا وا ہو جانا

دیکھ تو زمزمہ پردازیِ مرغانِ قفس
شوق مین تیرے نہین جنکو سیر نسیم نفس
بحث بیفائدہ اتنا تو بتا دے مجھے بس
گر نہین نکہت گل کو ترے کوچے کی ہوس
کیون ہے گرد رہ جولان صبا ہو جانا

مغتنم جانتے تھے اسکو ہم اے غیرت ماہ
ہم یہ ہوتے تھے ستم گرچہ تھے ناکردہ گناہ
لطف کیسا نہین پہلی سی بھی وہ گرم نگاہ
اب جفا سے بھی ہین محروم ہم اللہ اللہ
اسقدر دشمن ارباب وفا ہو جانا

لوگ کہتے تھے کہ ہو جاتا ہے پانی بھی ہوا
ہم یہ کہتے تھے کہ ممکن نہین ہونا ایسا
تیری فرقت مین مگر یہ احوال کھلا
ضعف سے گریہ مبدل بدم سرد ہوا
باور آیا ہمین پانی کا ہوا ہو جانا

دل مین ہے یادِ تری اے مہ اوج اقبال
ہو فراموش جو یک لحظہ تو ہو درد کمال
بھولیے کیا کہ ہوا بھولنا اب اسکا محال
دل سے مٹنا تری انگشت حنائی کا خیال
ہو گیا گوشت سے ناخن کا جدا ہو جانا

دل ہے مشتاق جمال رخ زیبا غالب
چین بے دیکھے سخن کو نہین آتا غالب
کیا کہین کیا ہے سبب سیر چمن کا غالب
بخشنے ہے جلوۂ گل ذوق تماشا غالب

چشم کو چاہیے ہر رنگ مین وا ہو جانا

## مخمسہ برغزل چمن پیرائے گلزار معانی عندلیب شاخسار نکتہ دانی جناب حکیم محمد مومن خان صاحب مرحوم مومن تخلص

شعلہ زن وان بھی جو داغِ دلِ سوزان ہونگے
جل کے شمشاد و ارم سرو چراغان ہونگے
سوزشِ دل کو ملک دیکھ کے حیران ہونگے
دفن جب خاک مین ہم سوختہ سامان ہونگے
فلس ماہی کے گل شمع شبستان ہونگے

مرحبا تیرے سبب لوٹے ہین حسرت کے مزے
ساتھ تو نے دیا جب تک کہ رہے ہم جیتے
کون ہی ہائے جو پوچھیگا مرے بعد تجھے
تو کہان جائیگی کچھ اپنا ٹھکانا کر لے
ہم تو کل خواب عدم مین شب ہجران ہونگے

گھر گھر کے جو تو یار پہ ہوتی ہو فدا
رشک ہوتا ہی مجھے دیکھ کے کیسا کیسا
بے ادب حد سے زیادہ نہین بڑھنا اچھا
ہم نکالینگے سُن ای موجِ ہوا بل تیرا
اسکی زلفون کے اگر بال پریشان ہونگے

کس طرح جور پہ لذت دشنام سہون
تا بکجا دیدہ و دانستہ جفائین جھیلون
ہائے کیونکر نہ انھین مانع خودبینی ہون
تاب نظارہ نہین آئنہ کیا دیکھنے دون
اور بنجائینگے تصویر جو حیران ہونگے

انکی تقدیر مین ہی عشق جنون زا کہ نہین
انکو بھی ہوگا مری طرح سے سودا کہ نہین
وہ بھی ہو جائینگے ناچار کبھی یا کہ نہین
صبر یارب مری وحشت کا پڑیگا کہ نہین

چارہ فرما بھی کبھی قیدی زندان ہونگے

موت سے عشق مین ہم منھ نہ چھپائینگے کبھی — چارہ گر کوئی ہو ہرگز نہ بلائینگے کبھی
خضر کیا دام مین انکے جو ہم آئینگے کبھی — منت حضرت عیسے نہ اٹھائینگے کبھی

زندگی کے پئے شرمندۂ احسان ہونگے

رنج برداشت کیے اور جفائین جھیلین — حسرتین ہائے مگر دل کی مرے دل مین رہین
دم نکل جائے تو شرمندہ وہ شاید ہون کہین — کرکے زخمی مجھے تا دم ہون یہ ممکن ہی نہین

گرو ہونگے بھی تو بے وقت پشیمان ہونگے

پند بیجا سے ترے اب تو ہوا دل برہم — تا بکے کوئی سہے یار ترے ظلم و ستم
مغز کھاتا ہی عبث کرکے نصیحت ہردم — ناصحا دل مین تو اتنا تو سمجھ اپنے کہ ہم

لاکھ نادان ہوے کیا تجھسے بھی نادان ہونگے

پھول لانے کا حسینون کے تجھے دھوکا ہی — بدگمان جس پہ ہے تو یارون کا وہ فقرا ہی
حیف ہے دیکھے اگر تجکو یقین ہوتا ہی — ترے دل تفتہ کی تربت پہ عدو چھوڑتا ہی

گل نہونگے شرر آتش سوزان ہونگے

شوخیون سے پس چلون بھی مجھے چین نہین — ناز و انداز غضب ہین پر دلہائے حزین
لب گزان گاہ تبسم سے کبھی چین بہ جبین — چاک پردے سے یہ غمزے ہین تو ہی پردہ نشین

ایک ہین کیا کہ سبھی چاک گریبان ہونگے

اے مرے حسرت و ارمان و تمنا و وفا — دفن کرنے کو جو آئے ہو تو ٹھہرو اس جا

سوز پنہان سے ابھی دیکھو تماشا ہوگا
داغ دل نکلینگے تربت سے مری جوں لالا
یہ وہ اخگر نہیں جو خاک میں پنہاں ہونگے

ہوش اُڑ جائینگے جسوقت خبر دی ہوگی
چارہ گر خوف سے رخ پہ ترے زردی ہوگی
بیڑی دم بھر میں جدا پاؤں سے کردی ہوگی
پھر بہار آئی وہی وحشت نوردی ہوگی
پھر وہی ہم وہی صحرا و بیابان ہونگے

راہ پر آئیں سخن یہ تو نہیں ہی ممکن
ہی عجب اہل کدورت کا صفائے باطن
کہنے سُننے سے ہوں شاید متوجہ لیکن
عمر ساری تو کٹی عشق بتاں میں مومن
آخری وقت میں کیا خاک مسلماں ہونگے

خمسہ بر غزل جناب شیخ محمد ابراہیم ذوق مرحوم

مرغ قفس ہوں باغ سے دور اور شکستہ پر
طائر ہوں کوہ و راغ سے دور اور شکستہ پر
کیا ہوں جو ہوں فراغ سے دور اور شکستہ پر
بلبل ہوں صحن باغ سے دور اور شکستہ پر
پروانہ ہوں چراغ سے دور اور شکستہ پر

مدت سے کر رہا ہوں جو میں راہ عشق طی
لاغر ہوا ہوں ایسا کہ ہی جسم مثل نی
بیخود ہمیشہ رہتا ہوں ساقی بغیر مے
کیا ڈھونڈھے دشت گم شدگی میں مجھے کہ ہی
عنقا مرے سراغ سے دور اور شکستہ پر

ہوں منتظر تو آنکھ ہی در سے لڑی ہوئی
ہجراں کی تیری پھانس ہی دل میں گڑی ہوئی
آیا نہ تو تو آج مصیبت بڑی ہوئی
ساقی بطِ شراب ہی تجھ بن پڑی ہوئی

خم سے الگ ایاغ سے دور اور شکستہ پر

صدمے اٹھائے عشق بتان مین جو بیشتر
رکھتا ہون اپنے جذبۂ دل مین مین وہ اثر
گم ہو گئے ہین کام مین اپنے دل وجگر
خود اڑ کے پہونچے نامہ جو ہو مرغ نامہ بر

اس شوخ خوش دماغ سے دور اور شکستہ پر

عظمت مین داغ دل تھا ہمارا بھی بے نظیر
کس طرح ہائے اسکا نہ اندوہ ہو کثیر
ہو ہوم فرط ضعف سے اب ہی دم اخیر
کرتا ہے دل کا قصد کمان دار تیر اتیر

پھر ہی نشان داغ سے دور اور شکستہ پر

صیاد در کمین ہے کہ ملجائے کچھ سراغ
کس کس سے جان بچائے کہانتک وہ کھائے داغ
تدبیر جان بری کا سخن کسکو اب دماغ
ای ذوق میرے طائر دلکو کہان فراغ

لوسون ہے وہ فراغ سے دور اور شکستہ پر

## خمسہ بر غزل سر آمد شعرائے لکھنو جناب خواجہ محمد وزیر صاحب وزیر

ہو گئے عشق کے اعجاز نمایان سر پر
مشک فرسودہ سمجھ کر دیا بان سر پر
داغ سودا سے ہوا نیر رخشان سر پر
تیغ رکھدی مرے قاتل نے جو عریان سر پر

جوہرون کے ہوے پیدا چمنستان سر پر

وحشیون مین مجھے سب کہتے ہین فی علم و ہنر
حضرت عشق کی ہے یہ بھی کرامت ظاہر
ای جنون کام ہی آئی مری وحشت آخر
ناوک غم سے ہے غربال مرا کاسہ سر

چھان ڈالون جو پڑے گرد بیابان سر پر

کیا ہوی آپ کی پہلی وہی آبی ٹوپی
سُرخ پہنو نہ مری جان شہابی ٹوپی
کہین ایسا نہو لائے یہ خرابی ٹوپی
باغ کو جاتے ہو پہنے ہو گلابی ٹوپی

بلبل بے ادب آ بیٹھے نہ ایجان سر پر

مضطرب قید رہائی مین ہین پر سوسیے ہزار
پر کہان یہ کہ جو کھولین ترے آگے منقار
کھولدے بابِ قفس اب تو نہ پہونچا آزار
آئینگے وقت خزان چھوڑ دے آئی ہے بہار

لے لے صیاد قسم رکھدے گلستان سر پر

دھجیان کرہی دیا پیرہن اپنا پہنے
وحشیون کو جو دیا خاعت زیبا پہنے
بار ہا دیکھا یہ وحشت مین تماشا پہنے
دامن دشت مین جب پھاڑکے پھینکا پہنے

چوم کر قیس نے رکھا وہ گریبان سر پر

ہم بھی تاثیر دعاے سحری دیکھینگے
عرصہ حشر مین سیر گذری دیکھینگے
جس طرح ہوگا تری جلوہ گری دیکھینگے
سر جھکا کر تجھے ای رشک پری دیکھینگے

حشر کو ہوویںگے جب دیدۂ انسان سر پر

سیر کیا خوب ہوئی واہ نہ آیا پھر کر
کیا ہوا اسے ہے اللہ نہ آیا پھر کر
منع کرتے تھے اسے آہ نہ آیا پھر کر
جا کے دل بھول گیا راہ نہ آیا پھر کر

کوچۂ زلف ہے یا بھول بُھلیّان سر پر

ناتوان ہون مجھے کس بات پہ ہو جا غرور
لیکن اتنا بھی سمجھ مجکو نہ تو بے مقدور

ضد پہ آجاؤن تو دکھلاؤن تجھے قوت وزور — جس طرح ٹوکری مٹی کی اٹھالے مزدور

ای جنون یونہین اٹھاؤن مین بیابان سرپر

زلف جانان کے تصور مین عجب ہی تاثیر — پڑگئی پاؤن مین بس سیکڑون من کی زنجیر

مجرم عشق کی ہوتی ہی سخن یون تعزیر — یا دامن مین ہوا سر بگریبان جو اسیر

آگیا کھینچ کے تلوار گریبان سر پر

## خمسہ بر غزل جناب میر وزیر علی صاحب صبا مرحوم

قمریون سے جو ثنائے قد خوبان ہوجاے — سرو جلکر لب جو سرو چراغان ہوجاے

رنگ اور گل کا بسنتی چمنستان ہوجاے — کچھ عنادل سے جو وصف رخ جانان ہوجاے

کھیت سرسون کا بنے زرد گلستان ہوجاے

غرق اک پل مین جہان دیدۂ گریان ہوجاے — ایک آنسو جو گرے نوح کا طوفان ہوجاے

نیست نابود یہ سب عالم امکان ہوجاے — ہجر مین صور پھنکے حشر کا سامان ہوجاے

کل جو ہونا ہی وہ آج ای دل نالان ہوجاے

تجھپہ ای زہرہ جبین لوٹ ہی ساری محفل — سب ہین جانباز ترے تیر نگہ کے گھائل

ایک ٹھوکر سے تو عشاق ہوئے ہین بسمل — رقص مین ہاتھ نہ اسطرح نکال ای قاتل

بزم عشرت نہ کہین گنج شہیدان ہوجاے

بندہ پرور جو اجازت ہو تو کچھ عرض کرون — نازبیجا نہ اٹھاؤنگا مین گو عاشق ہون

ہان مگر ایک طرح حکم اگر ہو تو کہون — وصل منظور کرو خط غلامی لکھ دون

عہد ہو جاے مرے آپ کے پیمان ہو جاے

خواہش اس ماہ کو ہووے جو کبھی صہبا کی
پیر گردون مرگ رنگ شفق لائے ابھی
اسقدر سب کو ہے منظور نظر اسکی خوشی
کھائے وہ ساقی مہوش جو کباب ماہی

حوت گردون تپش مہر سے بریان ہو جاے

سرکشی خاک بھی دنیا مین نہین ہے زیبا
آہ مظلوم سے انسان کو بچنا ہے بھلا
دیکھ لو گور غریبان کی طرف چل کے ذرا
بادشاہون کی لب گور سے آتی ہے صدا

مور کو بھی نہ ستائے جو سلیمان ہو جاے

مثل بو گلشن ہستی سے سخن ہم جو چلین
لوگ دنیا مین پس از مرگ بہت یاد کرین
رنگ آلائش دنیا سے ہے کیا خوف ہمین
اے صبا ہون وہ سبکبار جو اعمال تلین

سبد گل سے سبک پلۂ میزان ہو جاے

## خمسہ بر غزل جناب قبلہ من جناب سید نجف علی صاحب ندر تخلص

فرقت مین ہون ابتک تو کلیجے کو سنبھالے
تیرے وہ ستم ہین جو کبھی دیکھے نہ بھالے
اب پھر خدا پاس مجھے اپنے بلالے
کر قدر مری مجکو گلے اپنے لگالے

ڈھونڈھے نہین ملتے ہین صنم چاہنے والے

رہنے کا یہان پہلے تو اقرار رہا تھا
کیا بات ہوئی پھر جو خفا ہو گئے ایسا
تقدیر الٰہی مین بھلا دخل ہے کسکا
تم جاتے ہو اب روٹھ کے مجھسے بہت اچھا

یہ تو کہو دل میرا کیا کس کے حوالے

کسکا ہی خیال آپکو آج ای مرے دلبر
کیون دیر سے زانو پہ برابر ہین رکھے سر
کیا بات ہی جو خاطر اقدس ہی مکدر
رنجش کا سبب آپ کی کھلتا نہین ہمپر
ہمکو تو یہ ہی یاد کہ ہم بوسے نہ چالے

اس بزم مین ہی آج عجب لطف ترنم
شیشون کی جگہہ شیشے ہین اور خم کی جگہ خم
سب کچھ سہی پر عقل اسی بات مین ہی گم
کیا میرے سوا اور کوئی ہی کہ مجھے تم
آنکھون سے جو کرتے ہو اشارے کہ بلا لے

ای قلب ابھی لخت جگر کو نہ اُگلنا
ای نبض رگ جان مین ابھی سست نہ چلنا
ای نیل رخ زرد پہ عاشق کے نہ ڈھلنا
ای روح مرے جسم سے ہرگز نہ نکلنا
جبتک وہ مسیحا مرے بالین پہ نہ آے

گو لاکھ طرح سب مجھے سمجھائین نہ سمجھون
ظاہر کی محبت کا مین قائل ہی نہین ہون
سچ بات جو ہو صاف اُسے کیون نہ مین کہدون
تم دل سے اگر دو مجھے بوسہ تو مین لے لون
اور پاس مروت سے جو دو میری بلا لے

لہو و لعب و لطف و مدارات و توغل
جاہ و حشم و نام و نشان عیش و تجمل
دین و دل و تسلیم و رضا خیر و توکل
ہوش و خرد و تاب و توان صبر و تحمل
سب کھو کے تجھے چاہتے ہین چاہنے والے

اسپر بھی جو تو اپنی سی لیے جائے تو خیر اب
اسپر بھی جو تو غصہ پیے جائے تو خیر اب
اسپر بھی جو تو رنج دیے جائے تو خیر اب
اسپر بھی جو تو ظلم کیے جائے تو خیر اب

اک جان ہے باقی اُسے تو لے کہ خدا لے

کیا لطف کیا اپنے گرفتار پہ تمنے — کیا رحم کیا اُسکے سزاوار پہ تمنے
ڈالی ہے نظر کیا سخن زار پہ تمنے — کیا سحر کیا نذر دلِ افگار پہ تمنے

دیوانہ سمجھتے ہیں اُنھیں دیکھنے والے

## مسدس مطلع جناب شیخ محمد ابراہیم ذوق مرحوم

علی جناب رسول خدا کا ہے دلدار — علی کے نام سے پیدا ہے صولت جبار
علی کی تیغ کہ تھی جسکی ضرب کوہ فگار — جو آیا پیش زبردست ہو گیا فی النار

علی سے کیونکہ نہو زیر لشکرِ کفار
علی ہے شکل علے اور علی ہے حرف جار

وہ ذوالفقار کہ تھی برق خرمن اعدا — جدھر چمک گئی عالم ہوا تہ و بالا
الٹ گئیں جو صفیں کی صفیں میان وغا — تو چرخ کانپ گیا دی سروش نے یہ ندا

علی سے کیونکہ نہو زیر لشکرِ کفار
علی ہے شکل علے اور علی ہے حرف جار

اٹھا لیا جو یداللہ نے درِ خیبر — زمین دہل گئی افلاک کھا گئے چکر
بلند جب ہوا میدان میں نعرۂ صفدر — تو بولے سید عالم جناب پیغمبر

علی سے کیونکہ نہو زیر لشکرِ کفار
علی ہے شکل علے اور علی ہے حرف جار

علی کا اسم گرامی ہے دافع صالب
علی کا نام ہے جان مومنون کا دل قالب
جو عاجز آیا سخن کوئی فتح کا طالب
کہا جو یا اسد اللہ ہو گیا غالب

علی سے کیونکہ نہو زیر شرکفار
علی ہے شکل علے اور علی ہے حرف جار

## قطعہ بخدمت جناب حکیم عبد السلام صاحب

ہے آج تو دماغ مرا عرش پر سخن
آیا ہے مجکو نامہ مخدوم دلنواز
لکھون مین وصف خامہ معجز نگار کیا
مجکو تو علم وفن مین نہین کچھ بھی امتیاز
نامہ کہون کہ نافہ مشک ختن کہون
سطرین کہون کہ یار کی زلفین کہون دراز
بین السطور یا کہ بیاض رخ پری
نقطے ہین یا کہ خال رخ یار محوناز
مضمون وہ جس سے روح کو غمگین کی تہیا
الفاظ جیسے غنچہ خاطر کو اہتزاز
وہ نظم دلفریب و دل آرا کہ جس سے ہو
عرفی و آملی کی طبیعت کو سوگدا نہ
وہ نثر جان فزا و فرح بخش و دل پسند
جس پر نثار عقد ثریا بصد نیاز
اے بوعلی وقت وارسطوے روزگار
کیون آپ کو پسند نہین ہے مرا نیاز
وہ ترہات ہین مرے خط کے جواب مین
جنسے ٹپک رہا ہے کہ کراختفاے راز
شاعر ہون پر گزاف نہین ہے مرا اشعار
کیونکر کرون شمار نہ اخلاق جان نواز
کیا آپ مین نہین ہے ذرا رنگ و بوے خلق
کیا آپ کو نہین ہے محبت کا برگ و ساز
نام خدا ہین علم مین اکمل عمل مین فرد
ہین قدر مین بلند تو رتبے مین سرفراز

سوگند اور گواہ کی حاجت نہین ہی کچھ ۔ ہوتا نہین مین لاف کے میدان مین نبرد تاز

بیان شہد ناب لطف و محبت کا ہی مزا ۔ صبر سقوطری سے ہمیشہ ہی احتراز

بیصرفہ ناطقہ نہین مصروف داستان ۔ ورد زبان نہین ہذیان سے حدیث راز

کیونکر نہ کحل چشم بناؤن وہ خاک در ۔ کرتی ہو جو کہ خاک شفا پہ ہزار ناز

یونان عقل آپ کا صحن مکان ہی ۔ وہم و خیال آپ کے آگے ہی ترک و تاز

تمریخ آب آب خجالت سے ہو ابھی ۔ سن پاتے قابضات کا گر آپ سے وہ راز

خس جاے ڈھونڈ دیجے تو وہ بھی ہو کارگر ۔ اس شوق مین ہی نرگس بیمار نیم باز

حلتیت بھی اگر تپ محرق مین دیجیے ۔ کافور کی طرح سے کرے چارہ حزاز

کرتے ہین کام وہ لب جان بخش شکرین ۔ گلقند سے ہو جیسے طبیعت کو اہتزاز

بالفرض قانہ ہون بھی اطباے حاذقین ۔ لیکن کہان وہ قاز کہان آپ شاہباز

اچھا کوئی عدو جو علی الزعم آپ سے ۔ اسکو ہوا تشنج اقدام سے کزاز

آتش فشان نہ کیون مرے اشعار ہون کہ ہی ۔ دل مین نہان حرارت عشق جگر گداز

ہان مختصر سخن کہ طوالت بھی عیب ہی ۔ صرف دعا ہو کام و لب معجزہ طراز

یارب جہان مین تا رہے خلق محمدی ۔ یارب جہان مین تا رہے قائم صف نماز

عبد السلام عیش و فراغت کے ساتھ ہون
اعجاز عیسوی سے مریضون کے چارہ ساز

# قطعات تاریخ موسوم بہ نو طرز مرصع دیوان نعت حضرت خواجہ عالم صلی اللہ علیہ وسلم

ای مظہر ذات کبریائی — ہی ختم تجھی پہ دلربائی
تو نیر آسمان تقدیس — تو گوہر درج کج ادائی
محبوب خدا و جملہ عالم — یہ بات کسی نبی نے پائی
مسجود ملک ہوے جو آدم — یہ تیری فقط تھی خودنمائی
اللہ کہے تجھے محمد — پھر کسنے مجال وصف پائی
مین اور یہ خارزار ہجران — یہ راہ تو عشق نے بتائی
تو اور رتبون سے تجکو نفرت — مجکو تو ادا یہ دل سے بھائی
شاہون پہ ہو فخر مجکو ملجاے — کوچے کی ترے اگر گدائی
یہ بھی ہی خدا کی شان رحمت — بندے سے ہو نعت مصطفائی
اللہ اللہ نصیب شہرت — کیا دولت دین ہاتھ آئی
دیوان جو لکھا دکھایا اعجاز — کیا کیا صنعت نہین دکھائی
ہر لفظ ہی تاجدار معنی — ہر شعر مین ایک خوش ادائی

دیوان کی سخن لکھو یہ تاریخ
مضمون پہ فدا ہی دلربائی
۱۲۹۱ھ

## ایضاً

ہر لفظ مین نعت مصطفا ہی — اعجاز ہی شان کبریا ہی

دیوان ہی یہ شہرت حزین کا — جو عاشق روے مصطفا ہی

مارا تجھے عشق مجتبا نے — کشتہ ایسا کوئی ہوا ہی

اے سرو روان گلشن قدس — کونین کا تو ہی بادشا ہی

زیبا تجھے مسند نبوت — سب سے ترا مرتبہ سوا ہی

لائق تجھے خاتم رسالت — ای جان کہ تو ختم انبیا ہی

ہی عشق بلاے جان عاشق — لیکن ترا عشق جانفزا ہی

قربان ہی آکہ مین ہون بیجان — جب جان نہین تو کیا مزا ہی

گون کی نہ سنینگے تا نہ سمجھو — ہی اہل غرض کہ بک رہا ہی

منعم و سرین نہو دم مرگ — دیکھو تو وہ کون دیکھتا ہی

تو میری تو تجھسے لگ رہی ہی — منھ میرا یہ ماہ تک رہا ہی

ماشاء اللہ نظم شہرت — کیا خوب ہی واہ مرحبا ہی

لکھتا ہی سخن یہ سال ہجری
لو گوہر نظم بے بہا ہی
۹۲

## ایضاً

ای زاہد خشک تجھکو کیا ہی — بے عشق نبی بھی کچھ بھلا ہی

تسبیح و وضو وظیفہ ہردم
یون کہ تو کیسے خدا ملا ہی

تو نے تو نماز وقت پڑھ لی
پر یہ تو سمجھ نماز کیا ہی

نیت ہی خیال یار جانی
تکبیر مین نالون کی صدا ہی

الحمد ادا سے شکر محبوب
سورۃ کا عجیب ماجرا ہی

ہر شام کو اُسکی زلف واللیل
ہر صبح کو رو سے والضحےٰ ہی

دل جسکا نیاز سے بھرا ہو
پھر اُسکو نماز کا مزا ہی

عاشق کی نماز اور وظیفہ
اخلاص ہی وصف دلربا ہی

اللہ مجھے دے عشق اپنا
اور اُسکا جو تیرا دلربا ہی

وہ ختم رسل نبی برحق
جسمین تری خو ہی اور ادا ہی

وہ ماہ جبین کہ وصف جسکا
مازاغ بصر و ما طغےٰ ہی

شہرت کی غزل سرائیون پر
دل میرا بھی ہاے پس گیا ہی

لکھتا ہون سخن یہ سال فصلی
گلدستۂ نعت مصطفےٰ ہی

۱۲۸۲ف

## ایضاً

اے صلِّ علےٰ نبی اطہر
ایسا ہوا کون سا پیمبر

اُمت نے دکھائے جسکی اعجاز
اصحاب کے ہاتھ مین ہو کوثر

جبریل رہے ہین کسکے محکوم
معراج ہوئی کسے میسر

کرسی سے بڑھا یا اُسکا پایہ
آیا زیر قدم جو منبر

عالم ترے حسن کا ہی شیدا
سب دل سے فدا ہین تیرے اوپر

والشمّس جو رو سے باصفا ہی
واللیل ہین گیسوی معنبر

رویا ترے عشق مین ستون تک
روئین جو نہ ہم تو اُس سے بدتر

دیتے ترے ہاتھ پر گواہی
ای کاش کہ ہوتے ہم وہ پتّھر

ہین پیارے نبی رسول برحق
خورشید جو تو تو ہین وہ اختر

وہ اپنی جگہ گئے ستارے
ظاہر جب ہوا تو مہر انور

شُہرت ہی مری طرح ہی بسمل
مارا جو نگہ کا تو نے خنجر

ہی نالہ دل غزل نہین ہی
ہر شعر جگر پہ تیر نشتر

دیوان کا سخن ہی سال نوروز
ہی خوب فصیح نعت سرور
۱۲۹۷ نوروزی

## ایضاً

پھر ہی سر زلف عنبر افشان
آنے لگی جسم مین مری جان

پیشانی نازنین کی ہی یاد
رخ ہی مرا مثل صبح خندان

ابرو کی صفت کی آرزو ہی
محراب نماز اہل عرفان

آنکھین ہو معرفت [illegible]
کوثر کے ہین جام ہم [illegible]

رخسار کی نازکی کو اسکے
پاتا نہین گل نہ ماہ تابان

بینی کو نہ کہیے شعلۂ طور — اللہ کی شان ہے نمایان
اعجاز وہ لب مین ہین کہ جنکے — کھلنے کا مسیح کو ہے ارمان
دندان شریف ہین وہ گوہر — جو آب مین مہر سے بھی تابان
وہ قلب وہ سینۂ مقدس — گنجینۂ راز ہاے پنہان
وہ ہاتھ جنھون نے بخشوایا — امت کو بہ بارگاہ یزدان
وہ پانون جنھون نے لات ماری — دنیا کو پئے لقاے رحمان
اُس شہ کی یہ نعت و منقبت ہے — جسپر کہ نثار ہے مری جان

لکھ دے سخن یہ عیسوی سال
بےمثل و نظیر لکھا دیوان

## ایضاً

شاہون کی تو ہو زبان سے تعریف — دلبر کی مگر ہو دل سے توصیف
ہے طبع مری تعلیون پر — پہلے سے عروج مین ہے تضعیف
معراج رسول حق کا انکار — قرآن کی ہے آیتون مین تحریف
تھی گرم وہ مسند مبارک — حضرت جو وہان سے لائے تشریف
کافر کو عجب بہت ہے اسکا — کرتا ہے وہ ذکر یون بتوقیف
ہے خرق سما کی عقل منکر — ممکن نہین آسمان مین تجویف
پوچھے کوئی اُس سے یہ کہ تو نے — کیون عقل کو دی ہے اتنی تکلیف

احمد سے احد جدا اگر ہے وہ | واحد کی بھی کر سکے جو تضعیف
روز میلاد با سعادت | مسرور رہا بولہب بے تکلیف
اس واسطے ایک بار اسکو | ہفتہ مین عذاب کی ہے تخفیف
ہے دل مین تو آرزوے دیدار | پر ہے یہ خیال ہو نہ تکلیف
اللہ ترے حبیب کے وصف | شہرت نے کیے ہین خوب تالیف

لکھا ہے سخن یہ سکندری سال
شہرت کو خدا جزا دے تصنیف

١٢٨٧ سکندری

ایضاً

پھر عشق مین ہے جنون کی حالت | پھر چھیڑ رہی ہے دلکو حسرت
ہجران سے ہوا تھا ضعف لیکن | پھر قلب مین آچلی ہے طاقت
کھینچتا ہے یہ دل سوے مدینہ | ہے خضر طریق جذب الفت
یثرب کی زمین آسمان ہے | معراج ہے ہو اگر زیارت
فردوس سے منزلت مین افزون | وہ بارگہ شہ رسالت
کاغذ نے لیا قلم کا بوسہ | آیا جو زبان پہ نام حضرت
اللہ بڑا کریم ہے تو | باہر ہے حصر سے تیری رحمت
بخشش تو تری بہانہ جو ہے | کر مجکو نبی کی اپنی امت
عاشق کو کبھی تو ہو تسلی | دکھلا دے جمال پاک حضرت

ہو فضل ترا تو ہو و گرنہ | اپنی تو نہین ہر ایسی قسمت
کیا خوب سخن لکھے ہین اشعار | ہر طبع کی آپ کی یہ جودت
جیسا دیوان ویسی تاریخ | آتی ہر نظر خدا کی قدرت

یہ بجنت نصر کا ہر سخن سال
بے مثل و نظیر نظم شہرت

۱۲۴۲ بجنت نصر

ایضاً

واعظ باتین یہی ہین معیوب | سمجھانے پھر آپ آئے کیا خوب
تم جانتے کیا ہو رمز عشاق | تمکو تو ہر وعظ و پند مرغوب
عاشق کا کلام اگر سمجھ لو | تو جانین کہ آدمی ہو تم خوب
محبوب ہر کون کیسا عاشق | طالب تو وہی ہر جو ہر مطلوب
اب شرح تم اسکی بیٹھے لکھو | کرنے دو مجھے خیال محبوب
اے خاتم مرسلین محمد | محبوب جہان خدا کے مطلوب
وصلت نہ سہی خبر تو لیجے | ہجران نے کیا بہت ہر مغلوب
رحمت کا تری گناہ کیا ہر | طالع ہی کسی کے ہون جو منکوب
پہونچا دے خدا جو مجکو یثرب | پلکون سے دہان یہ روبین جاروب
اے بادشہ مقام محمود | امت یہ تجھے بہت ہر مرغوب
مجکو بھی بزمرۂ غلامان | رحمت سے تو اپنی کرلے محسوب

اللہ طفیل ذات احمد | محشر مین نہ کیجو مجھکو محجوب

دیوان کا سخن ہی سال خلعت
مرغوب ذکی یہ نظم مرغوب
۱۲۳۱-۱۲۴۲ ہجری عیسوی

## ایضاً

ہی فکر کا میری کچھ عجب طور | تاریخ سے ہوگیا یہ کچھ اَور
کیا طبع کی اپنی ہی رسائی | یثرب کو چلے گئے ز لاہور
تضمین مناقب نبی ہی | تاریخ بھی ہی جو کیجیے غور
اُس شاہ کی نعت دل کو بھائی | جسکا کہ سراسے تا سما دور
وہ مہر کہ جسکی پرتوے سے | روشن گاو زمین سے تا ثور
وہ ماہ کہ جسکے معجزے نے | دو ٹکڑے کیا قمر کو فی الفور
وہ سرور دو جہان کہ جسکا | رکھیگا خدا ابد تلک دور
وہ شرع محمدی کہ جسمین | مطلق نہین ظلم و بدعت و جور
مین قوت دین سے مار رکھون | کافر بنکر جو آئے لندھور
احمد کی صفت مین عقل ہی گم | کیا سمجھے کوئی کہ بات ہی اور
شہرت کے کلام مین مزا ہی | ہی ڈھنگ نرالا اور عجب طور
دیوان جو دکھایا دل سے بھایا | تاریخین لکھین یہ مین نے فی الفور

طوفان کی بھی ہی سخن یہ تاریخ

مضمون یہ غضب ہے نظم ہو غور

## قطعۂ تاریخ ولادت مرزا محمد عسکری خلف جناب عموی مرزا احمد تقی صاحب

حضرت عمو بگرامی حسب ـــ یافت چو فرزند ز قرب صمد

سنہ ۱۸۶۷ع ـــ سنہ ۱۲۸۴ھ

شکر خدا آنکہ بگویید بدل ـــ نعمت کونین بحق در رسد

سنہ ۱۲۸۴ھ ـــ سنہ ۱۲۸۴ھ

آنکہ شدہ شاد بہ لاتقنطوا ـــ پیش خدا بر ہمہ اعلا بود

سنہ ۱۲۸۴ھ ـــ سنہ ۱۲۸۴ھ

مژدہ بفرح چو بجان وا رسید ـــ مثل ہوائے کہ ز گلشن رسد

سنہ ۱۲۸۴ھ ـــ سنہ ۱۲۸۴ھ

دست بقرآن زدم از بہر فال ـــ ہست نظامش ز کلام احد

سنہ ـــ سنہ ۱۸۶۷ع

فال زہے بود نکو با سخنے ـــ یعنی بدنیا و جہان برخورد

سنہ ۱۲۸۴ھ ـــ سنہ ۱۲۸۴ھ

باعث نور بصری آن صبی ـــ فخر جہان باد برب صمد

سنہ ۱۲۸۴ھ ـــ سنہ ۱۲۸۴ھ

خامۂ معجز رقم اے سخن ـــ مصرع تاریخ عیان مے کند

سنہ ۱۸۶۷ھ ـــ سنہ ۱۸۶۷ع

بندۂ تو پیش پدر یا رؤف ـــ یکصد و سی سال بعشرت زید

سنہ ۱۲۸۴ھ سنہ کہ از صنعت توشیح بر آمدہ سنہ ۱۲۸۴ھ

## تاریخ مثنوی بحر العشق مصنفہ مولوی اقبال علی صاحب حسب تخلص

سنہ ۱۲۸۴ھ

اِذَا قَالَ حَبِیبِی طَابَ قَلْبِی ـــ کِتَابًا طَیِّبًا فِی شَرْحِ رُؤْیَا

فَقَدْ اَرَّخْتُ مِنْ وَجْهِ الدُّعَائِ ـــ جَزَاهُ اللهُ فِی الدَّارَیْنِ خَیْرًا

سنہ ۱۲۸۴ھ

## تاریخ ترتیب باغ و مکان منشی کنجھاری لال صاحب

باغ بنوایا ہمارے مہربان نے ای سخن
اندنون رہتا ہی خوش احباب کا دل باغ مین

غور سے دیکھا تو یہ تھا اُنکی ہمت کا سبب
یون وگرنہ صرف زر کرنا ہی مشکل باغ مین

ہین جو عاقل ذی مروت صاحب طبع سلیم
سطح کا سب کو ہی لطف حاصل باغ مین

اک زمانہ شیفتہ اسکی روش پہ ہوگیا
پھیلا صحرا سے دیوانون کو بھی دل باغ مین

یہ اشروان کی ہوا مین ہو کہ اندر جو گیا
کھل گیا جاتے ہی اسکا غنچۂ دل باغ مین

اے جنون بچ کہر سے سر کی قسم کیا لطف ہی
کیا ہی دیتا ہی مزا شور عنادل باغ مین

پھینک مت ہی لگایا باغ تو اس لطف کا
اور بنگلہ بھی بنایا بہر محفل باغ مین

دوستون کے واسطے اسکو کیا آراستہ
لائق تعریف و تحسین ہی وہ منزل باغ مین

چمن بیٹھین طاق پر شیشے شراب ناب کے
ساقیا اب ہو مبارک تجکو محفل باغ مین

پھونک دے اَی آتش دل خرمن جان عدو
ہو جو کوئی دشمن اسکا ہو وہ بسمل باغ مین

یہ لکھی تاریخ مین نے صنعت توشیح مین
اس سے جو مضمون نکلے ہو وہ داخل باغ مین

فکر تاریخ مکان مین ای سخن بولا سروش
۱۲۸۵ھ
ہی یہ بنگلا اسکو کہیے عیش منزل باغ مین
۱۸۶۸ع

## تاریخ تعمیر مسجد جناب موسی خان صاحب مقام جمودی ضلع بھاگلپور

بعہد مفتی خاکسار فخر الدین
بنا سے مسجد خدا کی قبلۂ دوران

بفکر سال بنائش سخن سروش بگفت
اساس مسجد اقصی نمود موسی خان
۱۲۹۶ھ

## رباعی

**شکریہ عنایت خاص حضرت جناب سید شاہ ارادت حسین صاحب سجادہ نشین مونگیر**

پایا ہی سخن وہ شیرین ہو جو عام — جس سے کہ ہو اظہار عنایات تمام
الفت کا الف میم محبت سے ملاؤ — ظاہر ہو گا اسی سے اس حبیب کا نام

## ایضاً

حضرت نے جو بھیجے ہیں سخن خاص یہ آم — کیا قند کے قرص ہیں یہ مصری کا قوام
طوبیٰ کے ہیں پھل یا کہیں جنت کے ہیں سیب — یا خاص ہیں یہ بھر کر شہد کے یہ جام

## ایضاً

مصری میں ہی کیا قند و شکر کا مزا — لذت میں سخن پایا انھیں سب سے سوا
حیران ہوں کس زبان سے تعریف کروں — ان آموں کا شکر خاص ہو کیونکر ادا

**شکریہ خاص دوست دلی حبیب قلبی جناب سید شاہ محمد عزیز الدین صاحب رئیس مونگیر**

پیارا ہی مجھے عزیز جو دل سے سوا — آئے ہیں مجھے آموں کا تحفہ بھیجا
ہر شی سے بجا احسن ہی لذت انکی — ان آموں میں پاتا ہوں محبت کا مزا

## قطعہ

وہ دن بھی کیا تھے ملتے تھے ہم تم کسی طرح — دن بھر تمہارا رہنا کوئی بات ہی نہ تھی

یا مجھکو تم تو بھول گئے اس طرح عزیز — گویا کبھی کی تم سے ملاقات ہی نہ تھی

## قطعہ

زیبا دہ اقبال و سعادت ہین ہمایون — رونق نہو کیون اُنسے گلستان سخن کو

پیرایۂ واسوخت مین ہے زمزمہ سنجی — آباد کیا بلبل شیدا نے چمن کو

تاریخ تو دم بھر مین کہے دیتا ہون لیکن — کچھ حال دل زار سُنا دیجیے سخن کو

کس ظالم بے مہر جفا کار سے بگڑی — واسوخت یہ دی آپنے کس رشک چمن کو

۱۸۸۴ع

## غزل مشاعرۂ خاص

در ازل ہر چہ بشایستہ آنم دادند — من چہ گویم کہ چنین بود و چنانم دادند

از گل باغ جہان بوے فغانم دادند — خاطر اندر پے آن سرو روانم دادند

للہ الشکر کہ از عشق روانم دادند — نعمتے بود کہ گفتن نتوانم دادند

مردہ بودم ز غم ہجر ولیکن بخیال — بوسہ ہاے لب جان بخش تو جانم دادند

حال پرسید مگر ہیچ نگفتم با دوست — قفل گویا بلب نطق و بیانم دادند

جنس دل را بصد انداز بیغما بردند — این نہ سوداست کہ بے سود و زیانم دادند

جامی می خوردم و بیہوش بیادش گشتم — ہر چہ از دیدۂ خوننابہ فشانم دادند

تاج علم و خرد و ہوش نہادند بسر — در بنان خامۂ گنجینہ فشانم دادند

بنہفتن سوز درون آہ دل و جانم سوخت — تا تو رسوا نشوی عشق نہانم دادند

لطف در سینہ غم عشق بتان بخشیدند — ہم بہ بتخانہ چو ناقوس فغانم دادند

گل باین حسن سر خسار نمایان کردند | داغ سوزان پئے آرایش جانم دادند
حسن در روی حسینان بہ نقاب افزودند | دل حیران و دو چشم نگرانم دادند

سخن ایدون بسخن زندہ جاوید شدم
مژدہ اے شوق کہ از مرگ امانم دادند

## ایضاً

دشنام تلخ یار اگر مے دہد مرا | از فرط ذوق لطف شکر مے دہد مرا
صد گلشن خلیل بقربان لطف او | داغیکہ عشق تو بجگر مے دہد مرا
دارو سے تلخ دافع امراض گفتہ اند | لیکن بعشق صبر ضرر مے دہد مرا
آن ہم بدست یار ستمگار میرود | در گنج صد رقیب چہ سر مے دہد مرا
خواہم ز کوے دوست بجائے سفر کنم | این عزم خود نشان ز سفر مے دہد مرا
پابوس خود بغیر گوارا ے یار نیست | دستے برائے بوسہ اگر مے دہد مرا
بینیم اے نگار کہ در باغ عشق تو | این نخل آرزو چہ ثمر مے دہد مرا
در روزہائے وصل ازان شوخ بیحجاب | انکار بوسہ لطف دگر مے دہد مرا
موہوم را بقوت اعجاز بستہ | بند قبا نشان ز کمر مے دہد مرا
این ہم زبہر حق غنیمت شمردہ ام | گو ناخورش بجز جگر مے دہد مرا

بینم کہ آن خدائے جہان آفرین سخن
تا چند بر رقیب ظفر مے دہد مرا

## نغمہ سرائی عندلیب قلم بہ یاد احباب و یاران ہمدم بمقام ہزاری باغ مع قطعہ تاریخ طبع دیوان

بے ترے کیا جاؤن مین سیر کو اے گلبدن
خوش نہین آتی مجھے کچھ بھی بہار چمن

فرق نہ آئے کہین دیکھ تری آن مین
وعدہ نکیجو وفا او بت پیمان شکن

پھر گئی چشم صنم کہتے ہین گردش اسے
تیری حقیقت ہے کیا گردش چرخ کہن

چہرۂ انور پہ یون زلف نہ وا کیجیے
دیکھیے لگ جائیگا چاند سے رخ مین گہن

پیچ پڑے عشق مین ایسے کہ دم گھٹ گیا
زلف صنم ہو گئی گردن جان کو رسن

نرگس مخمور ہے چشم تو ہین گوش گل
غنچہ ہے یا ہے دہن لب ہے کہ برگ سمن

تار نظر میرے یون رخ پہ ہین سکے عیان
مہر درخشان پہ ہو نور کی جیسے کرن

عمر خضر پا گیا ڈوب گیا دل جو وان
چشمۂ آب بقا اسکا ہے چاہ ذقن

سر جو کرون ہجر مین نالۂ آتش فشان
آگ لگا دون ابھی تا بہ سپہر کہن

ربط بلا ریب ہے عاشق و معشوق مین
دونون ہین وہ ایک جان گو ہین بظاہر دو تن

بسکہ نگاہون مین وہ غیرت خورشید ہے
موے مژہ ہین مرے نور کی جیسے کرن

آہ رسا نے مرے اسمین لگائے ستون
ورنہ ٹھہرتا کبھی خیمۂ چرخ کہن

خوش نہین آتا مجھے اب کوئی رنگین ادا
بھا گیا دل کو مرے جب سے ترا سادہ پن

عشق مین جب سے ہوئے بادیہ پیما سخن
بھول کے آئی نہ پھر یاد دیار وطن

ہان فلکِ کینہ ور دشمن مہر و وفا — بیٹھے بٹھائے دیا کیون مجھے رنج و محن

تفرقہ پرد ازیان تیری تو مشہور ہین — نام ہی اس جور کا گردشِ چرخِ کہن

مجمع احباب تھا ایک کا تھا اک رفیق — بزم ہر اک تھی کبھی رشکِ بہارِ چمن

مہر سما و وقار سید والا تبار — قاضی نصفت شعار مولوی نور الحسن

سید والا گہر مقتدر و آنربل — مثل برادر مجھے میر امیر حسن

مظہر اسرار حق حافظِ عبد الکریم — صاحب فہم و ذکا جلوۂ دہ انجمن

وارثِ علم نبی تیز و فہیم و ذکی — اہل دل و متقی مولوی نور الحسن

لطف و موالات مین خُلق و مدارات مین — فرد ہین بولا قیچند راج میان زمن

یار تغافل شعار قاضی عطا حسین — بھول گیا کیا مجھے ہائے وہ پیمان شکن

جان و دلِ دوستان خان امیر علی — مصدر خُلق و ولا زیب دہ انجمن

مولوی باری سے ہی الفت خاص لطف کا — جسمین تکلف نہین کچھ بھی جلوہ فگن

اختر برج عطا قاضی رضا حسین — گوہرِ درجِ سخا زینتِ ملک و مُدن

ہوگا کسی وقت مین کوئی بھی خواہ ملک — اب کوئی دکھلا تو دے ایسا محبِ وطن

قوم کی تعلیم مین بذل کیا اس طرح — پا گئے جس سے سبق سب امرا زمن

منبع صدق و صفا شاہ محمد عزیز — غازہ روئی و وقار وح دیوان سخن

فرط لطافت سے ہی انکی ادا خوشنما — بل بھی اگر ہی تو یون زلف مین جیسے شکن

گھر مین ہی دانے ہی ایک منتخب و لاجواب — خضر کی دے زندگی اسکو حق ذو المنن

۵۸ مولوی عبد الباری صاحب بہادر منصف مونگیر

۶۰ شاہ محمد عزیز الدین صاحب رئیس مونگیر و تحصیلدار گورنمنٹ ۱۲

کہتے ہیں سب منتظم کیوں مرے یعقوب[53] کو — کیوں نہیں کہتے اُسے منبعِ خُلقِ حسن

[53] شاہ محمد یعقوب صاحب رئیس مونگیر ۱۲

چودھری صاحب لقب یعنی محمد ظہور[54] — شمعِ شبستان دین مظہرِ خُلقِ حسن

[54] جناب چودھری محمد ظہور الحق صاحب رئیس ضلع گیا و پٹنہ ۱۲

ایک وہ ہین جنسے کچھ جلسۂ احباب تھا — وہ جو نہین تو بھلا کسکو سرِ انجمن

حادثہ اُنپر ہوا وہ کہ کسی پہ نہو — جس سے ہین احباب سب اُنکے اسیرِ محن

اُنکا مگر صبر بھی لایقِ تحسین ہی — واہ رے ضبط فغان واہ رے خُلق حسن

حافظ و پرہیزگار مخلص و ہمدل عزیز — سید احمد لقب زینتِ ہر انجمن

رونقِ باغ جہان روح تن دوستان — بلبلِ رنگین بیان طوطی شکر شکن

باتین جو ہین دلربا شوخی و تہذیب سے — لطف سے خالی نہین کوئی بھی اُنکا سخن

دل سے سوا ہین مجھے مولوی یحیی[55] عزیز — دوست پرستی مین جو مجھسے زیادہ ہین کہن

[55] جناب مولوی محمد یحیی صاحب وکیل درجۂ اول ضلع پٹنہ ۱۲

خُلق و مودت مین ہین جیسے عدیم المثال — ویسے ہی وہ دل سے ہین اپنے محبِ وطن

صنعتِ معکوس نے لطف دکھایا یہان — راے کو اولٹو تو ہو یار سراجے کشن

یا بہ نزاکت آپ بھائی کا اپنے جواب — راے بہادر خطاب نام ہی رادھا کشن[56]

[56] راے رادھا کشن بہادر رئیس پٹنہ ۱۲

دونون عدیم النظیر صالح و فرخندہ خو — کیون نکہون اُنکو مین زینتِ ہر انجمن

مخلص باامتیاز دوستون مین سرفراز — جنسے ہی مجھکو نیاز جنکو ہی حبِ وطن

سادہ و رنگین ادا باقر فرخ لقا — شاعر زیب بیان رونقِ بزمِ سخن

صاف دل بے ریا شاہ حفاظت حسین[59] — مخزنِ صدق و صفا مخلص یکرنگ من

[59] جناب شاہ حفاظت حسین صاحب رئیس پٹنہ ۱۲

جلسۂ احباب کے رکن ہین پیارے نواب[60] — روح تن دوستان جان و دل انجمن

شاعر جدت پسند المتخلص وحید[۵۱]

۵۱ جناب مولوی وحید الدین صاحب الہ آبادی وحید تخلص ۱۲

نور دل دوستان شاغل[۵۲] رنگین بیان

۵۲ جناب شاہزادۂ آغا مرزا شاغل صاحب تخلص دہلوی ۱۲

میرے محب دلی آغا غلام نبی[۵۳]

۵۳ جناب آغا غلام نبی صاحب عرف ننھو صاحب رئیس لکھنؤ ۱۲

خواجہ اکبر[۵۴] سے تھی رونق بزم ولا

۵۴ جناب خواجہ محمد اکبر صاحب رئیس لکھنؤ ۱۲

منبع لطف و ولا خواجہ محمد حسام[۵۵]

۵۵ جناب خواجہ محمد حسام الدین صاحب رئیس لکھنؤ ۱۲

میرا رفیق دلی صاف دل و متقی

خان محمد[۵۶] فقیر منشی فضل حسین[۵۸]

۵۸ جناب منشی فضل حسین صاحب محرر ڈاکخانہ ۱۲

میرے انیس و شفیق میرزا سردار بیگ[۵۹]

۵۹ جناب سردار مرزا صاحب آزاد لکھنوی ۱۲

تفرقہ پرداز نے کردیا سبکو جدا

ایک سے ہی اک جدا اسکی یہ حالت ہی اب

ہوتے ہین باہم کہین جب کسی تعطیل ہین

میری دعا ہی یہی خالق کونین سے

حفظ خدا مین سب ہین جو ہین جہان جس طرح

نظم پریشان مری جبکہ ہوئی مجتمع

لوگون کا اصرار پھر مجھسے ہوا بہر طبع

چھپ گیے جو کچھ کہ تھے شعر برے یا بھلے

مصرعۂ تاریخ یہ دونون لکھی فی البدیہہ

۵۶ جناب [illegible] صاحب [illegible] ۱۲

صاحب فکر رسا کامل فن سخن

لیگیا پیر فلک اسکو بھی سوے وطن

کہتے ہین ننھو جنھین پیار سے اہل زمن

وہ ہین وطن مین تو پھر کسکو سر انجمن

گلبن باغ وفا زینت بزم سخن

منشی عشرت علی[۵۷] روح تن و جان من

۵۷ عزیز القدر منشی عشرت علی عرف میان جان سلمہ اللہ تعالی تحت

مونس جان و دلم ہمدم و دمساز من

خلق و محبت مین بھی جنکے ہی اک بانکپن

کس سے کرون جا کے مین شکوۂ چرخ کہن

چھپ ہین وہ یون جس طرح غنچۂ باغ عدن

شام غریبی انھین ہوتی ہی صبح وطن

انسے رہے ہر جگہ رونق ملک و مدن

تیر نظر سے بچاے انکو حق ذو المنن

شانہ کش طرۂ زلف شکن در شکن

ورنہ دی رخصت یک مژہ بر ہمزدن

ہوگئے المختصر ہدیۂ ارباب فن

جنسے کہ بیساختہ طبع کا ظاہر ہی سن

عشق مین کام آگئی اپنی بھی فکر رسا
نالۂ دل میرے سب ہوگئے موزون سخن

۱۳۰۳ھ

## قطعات تاریخ طبع و ترتیب دیوان

### قطعۂ تاریخ طبع دیوان از طبع وقاد جناب مولوی محمد نور الحسن خانصاحب بہادر منصف

تعالی اللہ چہ آب انتخابے — کہ ہر سطر ش چو سلک گوہر آمد
جہانے طالع معنے ولفظش — فروغان تر ز مہر خاور آمد
بہشت جاودان نو مضامین — سطور ش موجہا ے کوثر آمد
پری رویان معنی را درین بزم — حدیر صفحہ بہر بستر آمد
رقمزد کلک آن جادو بیانے — کہ شعر او ز شعری برتر آمد
سخن سنج کرد ملقب خویشتن را — سخن را زان فروغ دیگر آمد
بیان نکتہ سنجان زمانہ — بخوش اسلوبی نظمش سر آمد
فصیح نکتہ سنجے بذلہ گوے — فصیحان را اگر سر دفتر آمد
ز کلکش فرادیس سخن را — چو طوبے لبکہ سایہ گستر آمد
از و باغ فصاحت شد مطرا — از و کشت بلاغت اخضر آمد
چو گشتہ طبع این نظم دل آرا — کہ خوش عنوان و زیبا منظر آمد

ز غواصی فکر از روے زینت

چه گوهرهای منظومه برآمد

۱۳۰۲ھ

## قطعهٔ تاریخ ترتیب دیوان نتیجهٔ فکر جناب مولوی امیر صفدر صاحب وکیل

بسکه بر اقلیم معنی چون بزور طبع زد — خواجه فخرالدین حسین آن صدر دیوان سخن

وسعت آباد معانی رونقی از وی گرفت — شد قوی با همت او پشت دوران سخن

شاد از عدل و سخا و جود و خلقش عالمی — خرّم از فیض و جودش نخل بستان سخن

بخشش عامش چو افشاند مفرق روزگار — تنگ و کوته باید ش پهنای دامان سخن

چون کند عزم خرام راه معنی پروری — بند د از فکر و تصور نقش بستان سخن

خاموشی هم معنی دار و بصد سنجیدگی — با لبش همدم شود انیست ارمان سخن

چون در آید در سخن از جنبش لبهای خویش — می دمد روح مسیحا اندر ابدان سخن

بسکه فیض عام او نزهت فزای عالم است — خار و خس را نیز یابی گل بدامان سخن

از ره فیضان نطق و لطف لفظ و معنیش — گر سخن شد جان عالم هست او جان سخن

جای آن دارد که گوید از ره انصاف خلق — هست مضمون کلامش دین و ایمان سخن

جای آن دارد که در باغ معانی گویمش — نخلبند سنبل و نسرین و ریحان سخن

جای آن دارد که گوید مدعی شاعری — نشتر جان و دلم هر شعر دیوان سخن

از پی تاریخ اتمامش چو کردم فکر ها — هاتفم گفتا که ای ریزه خواران سخن

از سر هوش ار ببینی در کتاب و اهل آن

این بود اقلیم معنی آن جہانبان سخن

۱۳۰۲ھ

قطعہ تاریخ نتائج طبع عالی سرآمد شعرائے نامی جناب مولوی شاہ محمد یحیی صاحب عظیم آبادی

شاعر عالی طبیعت خواجہ فخر الدین حسین
آنکہ در بزم سخن سنجان بود تابندہ شمع
منطبع فرمود طبع شاعران خرم نمود
چون کلام دلکش خود ساخت باصد زیب جمع

گر کسے پرسد ز سال طبع این دیوان نغز
گو طلسم ناز دیوان سخن گردیدہ طبع

۱۳۰۲ھ

ایضاً

ازین دیوان بر اہل علم و دانش
شود روشن گرامی پایۂ فخر
نوشتم از سر الہام تاریخ
زہے دیوان بود سرمایۂ فخر

۱۳۰۲ھ

ایضاً

سخنور سخن خواجہ باکمال
کہ و رند و گر دیدہ نام سخن
زاولاد مودود چشتی بود
فلک نزد بانے ز بام سخن
فقیری کند در لباس حشم
زہے خوبے انتظام سخن
بود شمع کاشانۂ علم و فقر
بر افلاک باشد مقام سخن
ز فکر رفیعش درخشندگی
چو خور یافت ماہ تمام سخن
سخن را بود از سخن اعتبار
ز ذات سخن احتشام سخن

همه شوخی غالب دهلوی — چو صهبا بریزد ز جام سخن

معانی در اشعار او هست قید — بود طرفه زنجیر دام سخن

پُر از معنی تازه دیوان اوست — نمود طرز بیت اهتمام سخن

به ملک سخن هست ملک کلام — ز نُه چیز او شد نظام سخن

بود خواجه محمود در شاعران — ایاز بلاغت غلام سخن

مه غالب نامور روشن است — ز بهر رفعت کاخ و بام سخن

گریزند اعدا ز پیکار او — بود برق افشان حسام سخن

بود تیغ تیزان شیر آله — پے فتح اندر نیام سخن

به بیدای اشعار از اہل فن — فراتر بسی هست گام سخن

حلاوت گلوسوز در نظم اوست — چکد شهد و شکر ز جام سخن

بلاغت فصاحت نزاکت بشعر — همه آمده در مسام سخن

زهی نور و اقبال و اعزاز او — دهد جلوه صبح و شام سخن

بایں پشت رفتاری و کجروی — سمند فلک هست رام سخن

کنم ناز بر خویش بر بخت خویش — که دارم شرف با سلام سخن

ثنای سخن نیست حد چو من — کنم بر سکوت اختتام سخن

بخواهم ز حق تا به روز قیام — ثبات و بقا و قیام سخن

شده طبع دیوان پاکیزه اش — که گردد اعم فیض عام سخن

چہ دیوان کہ مثلش محال آمدہ | ز بس لطفِ حسنِ کلامِ سخن

بلاغت بہر لفظ باشد فدا | فصاحت بمعنی غلامِ سخن

کند ہر کہ باشد سخن آشنا | ز نظمِ سخن احترامِ سخن

عیانست محتاج تشریح نیست | کمالِ سخن از کلامِ سخن

چو جستند احباب تاریخ طبع | ز یحیی کمین مستہامِ سخن

ہمین مصرعِ لغز انشا نمود
شدہ طبعِ عالی کلامِ سخن
سنہ ۱۳۰۳ھ

## قطعات تاریخ از نتائجِ فکرِ سخنور نازک خیال جناب مولوی محمد شاہ صاحب شہرت عظیم آبادی

خواجہ با خواجہ فخر الدین حسین | ہر غزل دیوان کی جنکی لاجواب

ہر سخن انکا ہے از قند و نبات | ہی فصاحت سے بھری انکی کتاب

شاہدِ مضمون پہ جی ہو لوٹ پوٹ | حسنِ معنی پہ ہو دل کو اضطراب

ہوا دا بندی پہ دل کو بے کلی | منفعل جوشِ صفا سے ماہتاب

بندشِ الفاظ سے کٹ کٹ گئے | دل مین حاسد کھا کر اپنے پیچ و تاب

ہر سخن قفلِ خموشی ہو گیا | بند ہی اب معترض کے لب کا باب

مصرعِ تاریخ شہرت نے کہا
کیا ہی دیوان بیعدیل و انتخاب
سنہ ۱۳۰۳ھ

## ایضاً تاریخ ترتیب دیوان

خواجہ فخر الدین سخن نے واہ کیا دیوان لکھا — جسکے ہر ہر شعر پہ بیتاب ہی صبر و شکیب
ہیں حروف نقطہ سے تاریخ شہرت آشکار — واہ لکھا ایک قلم مذکور عشق دلفریب ١٣٠٢ھ

## قطعۂ تاریخ نتیجۂ فکر گہر بار جناب محمد علی خانصاحب رئیس ضلع مونگیر شاگرد جناب نواب اسد اللہ خان غالب مرحوم

جناب خواجہ فخر الدین بہادر — کہ زندہ بار ازو نام سخن شد
بطرز عاشقانہ گفت دیوان — کہ مطبوع دل ہر اہل فن شد
زمین شعر او ہم اوج گردون — نقاطش رشک پروین و پرن شد
بفکر تازہ داد نظم دادہ — کزو متروک مضمون کہن شد
بگلبندی الفاظ نگارین — بیاض صفحہ رشک صد چمن شد
بہ بین سحر حلالش بہر حاسد — کہ در وصفش زبان قفل دہن شد
سر اعدا زدہ تاریخ گفتم
ز دل مقبول دیوان سخن شد ١٣٠٢ھ

## قطعۂ نتیجۂ افکار نقادۂ دودمان مرتضوی جناب شاہ محمد عزیز الدین صاحب گورنمنٹ تحصیلدار و رئیس مونگیر

چو شد طبع این نظم عالی گہر — ز افکار طبع روان سخن
ز رشحات کلک ہمایون رقم — شدہ تازہ تر گلستان سخن

چو انجم نمایند الفاظ او — بہ بین صفحہ را آسمانِ سخن
چو رفتم سوئے فکرِ تاریخ طبع — ندا آمد از نکتہ دانِ سخن
کیفیت ست این نبسکہ در زمزمہ — بگو بلبلے بوستانِ سخن

۱۳۰۳ھ

## ایضاً

بفضلِ خدائے جہان آفرین — یہ دیوان جو ترتیب پاکر چھپا
ہوا شاعروں مین بصد انبساط — یہی غل کلامِ سخنور چھپا
عیان آب و تاب مضامین ہے — کہ گنجینۂ سخن کا یہ گوہر چھپا
مرصّع گہرہائے الفاظ سے — عروسِ مضامین کا زیور چھپا
متانت مین تھا گرچہ بے نظیر — لطافت مین بھی سب سے بڑھکر چھپا
فصاحت کا نسخہ ہو منطبع — بلاغت کا یہ شہرۂ دفتر چھپا

چھپے یون تو صد ہا دواوین مگر
یہ بے مثل دیوان بھی بہتر چھپا

## قطعۂ تاریخ ترتیبِ دیوان از منشی نوازش حسین صاحب نوازش متوطن مونگیر

۱۳۰۳ھ

مرتب شد چو این دیوان رنگین — بفکرِ نکتہ سنجی خوش بیانی
رقم شد سالِ ترتیبش نوازش — کلامِ شاعرِ شیرین زبانی

سنہ ۱۳۰۲ھ

## ایضاً

نوازش چھپا جب یہ دیوان رنگین — کہ لہراتی ہے جسمین موج فصاحت
کہی طبعِ روشن نے تاریخ اسکی — کہ ہے مہرِ تابانِ اوجِ فصاحت
۱۳۰۳ھ

## قطعۂ تاریخ از نتائجِ فکرِ جناب شیخ علی محمد صاحب شمشاد شاگرد سید انور علی شاہ

زندہ اسی نظم سے رہ جائیگا — حشر تک آفاق مین نامِ سخن
پوچھیے اُن لوگون سے اُسکا مزا — پیتے ہین شمشاد جو جامِ سخن
طبع کی تاریخ بھی سُن لیجیے
چھپ رہے ہین یار کلامِ سخن
۱۳۰۳ھ

## تاریخِ نتیجۂ فکرِ جناب مولوی سید عنایت حسین صاحب متخلص صفی

چو دیوان سخن گشتہ مرتب — دلِ اہلِ سخن از جا لشں بگز
صفی در عین فکر از ہاتفِ غیب — زہے شیرین سخن تاریخ بشنید
۱۳۰۲ھ

## قطعہ تاریخ از نتائجِ فکرِ جناب منشی اشرف علی صاحب متخلص اشرف ملازم مطبع اودھ اخبار

دیوان سخن چو گشت مطبوع — از فضلِ خداے عالم آرا
اشرف پے سالِ ہاتفِ غیب — ستا یہ شوخ طبع گفتا
۱۳۰۳ھ

قطعہ تاریخ ترتیب دیوان سخن دہلوی از فکر بلند جناب شاہ محمد عزیز الدین صاحب متخلص بعزیز رئیس اعظم مونگیر

دیوان سخن روضۂ رضوان ہی تو ہر لفظ
گلدستہ گلہاے گلستان سخن ہی

ہر اک غزل اسکی ہی غزالِ ختن آرا
ہر بحر روان موجۂ عمان سخن ہی

جو رمز و کنایہ ہی وہ ہی غمزۂ دلبر
جو شاہد مضمون ہی دل و جانِ سخن ہی

خوشبوے فصاحت سے معطر ہیں اوراق
گویا یہ ریاضِ گل و ریحانِ سخن ہی

کیونکر نہو تصنیف ہی کس اہل سخن کی
جو نام خدا ہند مین خاقان سخن ہی

واجب ہی سخن سنج پہ گو مدح سخن کی
پر طول سخن منکشان سخن ہی

لکھتا ہی عزیز از سر انصاف یہ تاریخ
لبریز معانی سے یہ دیوانِ سخن ہی
۱۳۰۲ھ

قطعہ تاریخ طبع دیوان از نتایج فکر آسمان پیوند جناب منشی حامد حسین صاحب متخلص بہ حامد لکھنوی شاگرد رشید جناب منشی امیر اللہ صاحب تسلیم

چھپ چکا دیوان جو حکمِ منشی ذیجاہ سے
ہو گیا مقبولِ عالم از رہ شانِ سخن

لولوے شہوار ہی ہر لفظ اس دیوان کا
کیون نہو مملو دُرِ معنی سے دامانِ سخن

ستھرے ستھرے لفظ بندش صاف مضمون با مذاق
بیت ہر اک بیت معنی واہ ری شانِ سخن

یہ صدا آتی ہی روحِ سعدی شیراز سے
از سخن شد بعدِ من تازہ گلستانِ سخن

حسنِ بندش کو اگر دیکھے کوئی انصاف سے
اسکے ہر پہلو سے پائے شوکت و شانِ سخن

سن لے حاسد بھی اگر اشعار اس دیوان کے
یون کہے باقی نہین اب دل مین ارمان سخن

جسکو ذوقِ شعر ہو حامد سُنا دے اسکو یون
ہے اگر لطفِ سخن آ دیکھ دیوانِ سخن

سنہ ۱۸۸۶ء

## ایضاً

بلاغت مین ہے فرد دیوان سخن کا
ہر ایک شعر مین ہے بیانِ فصیح

لکھو جلد حامد یہ تاریخ تم بھی
چھپی کیا ہے نظم زبانِ فصیح

سنہ ۱۳۰۴ھ

## قطعہ تاریخ ترتیب دیوان از جناب حکیم منور حسین صاحب وکیل عدالت مونگیر متخلص بہ فیض

جناب خواجہ فخر الدین بہادر
کز و تازہ گلستان سخن شد

نوشا لطفش زہے دیوانِ نادر
عیان زد شوکت و شانِ سخن شد

زاوراقش خجل اوراقِ طوبیٰ
سطورش رشکِ بستانِ سخن شد

ز رنگینی الفاظ و مضامین
برنگِ بوے گل جانِ سخن شد

دم سحبان مدیح معنیش گشت
لب یوسف ثنا خوانِ سخن شد

بہ نظم مختصر وصفش چہ گفتم
بہ بین ہر بیت دوکانِ سخن شد

نوشتم فیض تاریخ از سرِ کلک
پسندِ طبع دیوانِ سخن شد

۱۳۰۲ھ

تاریخ طبع دیوان سخن دہلوی طبعزادِ شاعرِ رنگین خیال جناب منشی

کنور چندی سہائے صاحب خلفِ جناب راجہ جلال صاحب بہادر
رئیس لکھنؤ

| | |
|---|---|
| شد چو دیوانِ سخن رونق فزا از حسنِ طبع | تازہ شد از وزر قدرِ جنبشِ دکان سخن |
| مصرعِ تاریخ سالِ طبع بنوشتم نہال | طبع شد پُر پیچ وزیبا واہ دیوان سخن |

۱۳۰۳ھ

## خاتمۃ الطبع

| | |
|---|---|
| بہارِ فصلِ گُل ساقی پھر آئی | دلِ بہ شکن نے منھ کی کھائی |
| لگا دے بے تامّل لب سے ساغر | کرن احسان بیناپ مغانِ پر |
| کہ گلرنگ سے اب زندگی ہی | ارم ہی وہ جہان دل کی خوشی ہی |

مشتاقانِ علم وفن کو مژدہ فرحت افزا اور عاشقانِ شعر وسخن کو نویدِ مسرت انتما کہ اس زمانِ فرخی توامان مین گلدستہ ہمیشہ بہار گل بے خار طرہ دستار سخنوری گوہر اکلیلِ شاعری گلبنِ نودمیدہ گلشنِ فصاحت میوہ نورسیدہ شاخسارِ بلاغت مسکن التہابِ سینہ تفتہ جگران مرہم ناسورِ مہجوران دلربان ذخیرہ ریاحین رنگین بیانی کلام بیمثل ولاثانی نمونہ سحر سامری دیوان سخن دہلوی دیوان کیا ہی سراپا اعجاز ہی سرمایۂ فخر وناز ہی مثل قمر صورت سراپا جو دیوان + ضیا مین ہی وہ رشکِ نو ردیوان

اور مصرعون کا یہ حال ہی کہ نظم

| | |
|---|---|
| کسی کا رنگ مثلِ روے جانان | [illegible] نازک [illegible] ماہِ تابان |

| | |
|---|---|
| کوئی مصروفِ خیالِ صورتِ یار | کوئی مانندِ عاشقِ سینہ افگار |
| نوا سنجی میں طاؤسانِ خوش رنگ | تلذذ میں کشودِ خاطرِ تنگ |
| ترنم خیز مرغانِ خوش الحان | کہیں فریادِ بلبل مرثیہ خوان |

نتیجۂ طبعِ سخنورِ عالی گفتار سیدِ شاعرانِ دیار و امصار یادگارِ بلغاے متقدمین
مسرّتِ دلِ کملاے متاخرین افخر الشعراء الزمان المحمود بالسنۃ الاکابر و الاعیان
اسوۃ الفضلاء العظام زبدۃ الکرام البری من الشین جناب مولوی
سید محمد فخر الدین حسین صاحب بہادر متخلص بہ سخن دہلوی شاگرد رشید مطلوب
کل طالب نواب مرزا نوشہ صاحب المتخلص بہ غالب برد اللہ مضجعہ بہ ماہ جمادی
یعنی نو گلِ کشورِ انبساط زلال الفرح و السرور واقع لکھنؤ میں حسب ایماء
مصنفِ ممدوح بطرزِ بائستہ و عنوانِ شایستہ بماہ جولائی سنہ ۶۶ء مطابق ماہ شعبان
سنہ ۸۳ ہجری بار اول طبع ہو کر انیسِ خلوتِ عاشقان اور جلیسِ بزمِ مشتاقان ہوا

تمام شد